نہیں کی جاتی بلکہ یہ قدرتی طور پر خودرو پیدا ہو جاتی ہے۔اس دوب کو لے کر پتلی رسی یا بان سے بن لیا جاتا ہے پس اسی کا نام آسن ہوتا ہے۔کئی لوگ اس پر خوبصورتی کے واسطے رنگ وغیرہ بھی لگا دیتے ہیں خیر جس طرح بھی ہو ہماری مراد اس دوب کے آسن سے ہی ہے۔آسن خواہ کسی طریق کا ہو مگر کشا کا ہی ہونا لازمی ہے۔یہ کشا تمام اقسام کے گھاسوں سے بڑھ کر مانی گئی ہے۔اس کی مہانتا بہت ہے۔

## ❶ پوجا پاٹھ کے لیے ضروری سامان

اگرچہ ہر ایک منتر کے ساتھ پوجا وغیرہ کے لیے جو جو سامان ضروری ہے وہ لکھا جائے گا لیکن اگر کسی جگہ پر کوئی بھی سامان نہ لکھا ہوا ہو تو اس جگہ پر پوجا کرنے کے لیے مندرجہ ذیل سامان استعمال کرنا چاہیے۔یہ سامان عام ہے اور ہر ایک شہر و دیہات سے بھی مل سکتا ہے۔

## سامان کی فہرست

### ❶ سفید چندن:

یہ ایک خوشبودار لکڑی ہوتی ہے اور ہر ایک شہر میں پنساریوں کی دکان سے مل سکتی ہے اس کی قیمت کا اندازہ مشکل ہے۔چندن کی لکڑی کو پتھر پر رگڑ کر پتلا کر کے تلک بنایا جاتا ہے اور کیسر بھی ملانا ہو تو ساتھ میں ملا کر گھس لینا چاہیے۔

### ❷ کیسر:

یہ ایک عام چیز ہے اور ہر ایک پنساری سے دستیاب ہو سکتا ہے اس کو زعفران بھی کہتے ہیں۔آج کل یہ نقلی بہت بن رہا ہے یہ از حد گرم ہوتی ہے۔علم طب کے جاننے والے اس کو طاقت یا دیگر کاموں کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

خیال رہے کہ دیوتا کی پوجا کے لیے کیسر اصلی ہونا ضروری ہے۔جو زعفران سستا ہو اسے نقلی جاننا چاہیے اس کی پہچان یہ ہے کہ ایک مرتبہ اس کی ایک آدھ رتی منہ میں ڈالنے سے گرمی معلوم ہونے لگتی ہے۔اگر ایسا ہو تو اس حالت میں زعفران کو اصلی خیال کر کے استعمال کرنا چاہیے۔

### ❸ نال (مولی)

یہ رنگا ہوا دیسی سوت ہوتا ہے اور پنساریوں سے عام دستیاب ہو سکتا ہے۔اس کا دوسرا نام منگل سوتر بھی ہے۔



### ❹ اکشت:

یعنی چاول دیوتا کی پوجا کرنے کے لیے جو بھی چاول ہوں۔ان میں ٹوٹا دانہ بالکل نہ ہو۔ان چاولوں کو لے کر ایک ایک کے دیکھیں کیونکہ ٹوٹا ہوا چاول دیوتاؤں کو قطعی پسند نہیں۔

### ❺ رولی (رومد)

یہ ایک قسم کا سرخ رنگ جو کہ خاص طور پر دیسی چیزوں سے تیار کیا جاتا ہے اس کا تلک دیوتا کو کرنا پڑتا ہے۔

### ❻ کستوری:

یہ چیز پہاڑی ہرن کے پیٹ سے نکلتی ہے اس کی خوشبو بہت تیز ہوتی ہے اگر کسی کا دماغ بگڑا ہوا ہو تو اسکے ٹھیک کرنے کے لیے یہ بڑی عمدہ چیز ہے اس کو چندن میں گھس کر دیوتا کے مستک پر لگایا جاتا ہے۔یہ قیمتی شئے ہے اور عام طور پر پنساریوں سے مل سکتی ہے۔

### ❼ کپور (مشک کافور)

یہ بھی ایک عام چیز ہے جو کہ پنساریوں سے دستیاب ہو سکتی ہے مشک کافور کو دیوتا کے آگے جلا کر آرتی کی جاتی ہے۔

### ❽ پشپ (پھول)

دیوتا کی پوجا کرنے کے لیے پھول ایک نہایت ضروری شئے ہے۔ویسے تو ہر ایک پھول ہر ایک دیوتا پر چڑھا سکتے ہیں لیکن اگر کسی دیوتا کے لیے کسی خاص اور ضروری پھول کی ضرورت ہو گی تو اس کا ذکر اس موقعہ پر کیا جائے گا اور اگر کسی پھول کا نام نہیں لکھا ہو تو پھر اس وقت جو پھول مل جائے۔مثلاً گلاب، گیندا، چمپا، چمبیلی، موتیا، گل داؤدی، سرسوں، کپاس، بہار، سدا بہار، نرگس وغیرہ وغیرہ جو پھول بھی مل جائے اسی سے کام لے سکتے ہیں۔

## دیگر سامان

پان سپاری، لونگ، الائچی چھوٹی، ناریل، سفید و سرخ رنگ کا کپڑا وغیرہ یہ تمام سامان بازار سے مل جاتا ہے۔خیال رہے کہ دیوتا کی پوجا یا جاپ کرنے کے لیے جس جگہ کپڑے کی ضرورت ہو۔اس جگہ پر ہمیشہ دیسی بنا ہوا کپڑا مثلاً کھدر کام میں لانا چاہیے۔ولائتی کپڑے شبھ کاموں میں اور دیوتا کی پوجا وغیرہ

میں استعمال نہ کرنا چاہئیں۔

**⑨ بھوگ:**

دیوتا کے کھانے کے لیے پھل یا قند سیاہ' کیلا میوہ یعنی کشمش وغیرہ مٹھائی جو عمدہ بنی ہوئی ہو استعمال کرنی چاہیے۔

**⑩ پانی:**

پانی یعنی جل دیوتا کے آگے پینے کے لیے رکھا جاتا ہے۔ پانی بالکل صاف ہونا چاہیے۔ اگر کنوئیں کا تازہ پانی مل جائے تو نہایت بہتر ہوتا ہے۔

**⑪ گنگا جل:**

گنگا ندی کا جل جس کو ہردوار کا جل کہتے ہیں اس کی یہ پہچان ہے کہ یہ چاہے جتنا عرصہ بوتل میں پڑا رہے ہرگز خراب نہیں ہوتا اس سے دیوتا کو اشنان کرایا جاتا ہے۔ (گنگا جل اگر ہر کی پوڑی سے لیا ہوا ہو تو اچھا ہے)۔

**⑫ دھوپ (واگر بتی)**

یہ خوشبودار چیز ہے اس کی بتی جلا کر لگا دی جاتی ہے تاکہ پوجا میں اس کا دھواں خوشبودار لگے اور اگر بتی سے بدبو اور ناپاک ہوا دور ہو جائے اور جگہ پاک ہو جائے۔

مندرجہ بالا سامان پوجا کے لیے ہر ایک عامل کو اپنے پاس موجود رکھنا چاہیے اس کے علاوہ جس جس چیز کی ضرورت ہوگی اس چیز کا اس جگہ پر ذکر کیا جائے گا مگر یہ اشیاء عام طور پر ہر قسم کی پوجا و جپ کے لیے ضروری ہوتی ہیں۔

## آسن جما کر بیٹھنا اور دیوتا کی پوجا کرنا

عامل کو چاہیے کہ کسی بھی منتر کا عمل کرنے سے پیشتر ان سب طریقہ جات سے اچھی طرح واقف ہو جائے خیال رہے کہ عام لوگ ایسا چاہتے ہیں کہ بلا محنت کرے ہر دیوتا کو سدھ کر لیں مگر ایسا نہیں ہو سکتا کیونکہ یہ تو سب جانتے ہیں کہ اگر کسی وقت کسی آدمی سے بھی کام لینا ہو تو اس کی کتنی قسم کی منت وسماجت کرنی پڑتی ہے اس پر بمشکل تمام سنساری آدمی قابو میں آتا ہے لیکن اگر آپ ایک دیوتا کہ جو کہ آدمی سے



کئی درجہ افضل واعلیٰ ہوتا ہے سدھ کرنا یا اس سے کام لینا چاہیں تو بغیر منت وسماجت کے یہ کام کیسے ہو سکتا ہے۔ سنساری آدمی تو لالچ میں پھنس کر بھی کام کرنے کو تیار ہو جاتے ہیں مگر دیوتا انسان سے افضل ہوتے ہیں جب تک ان کی اچھی طرح سے پوجا پرتشٹھا نہیں کی جاتی۔ تب تک وہ بس میں نہیں ہو سکتے اس لیے ہر ایک عامل کو پوجا و پرتشٹھا کا طریقہ اچھی طرح سے سمجھ لینا چاہیے۔ لہٰذا آپ ہم آپ کو یہ ایک طرح سے پوجا کرنے کا طریقہ بتا دیتے ہیں۔

خیال رہے کہ پوجا خواہ کسی بھی دیوتا کی کرنی ہو اور خواہ صرف کوئی جپ ہی کیوں نہ کرنا ہو اس وقت کسی نہ کسی دیوتا کا آواہن ضروری ہوتا ہے۔ جب تک کسی دیوتا کا آواہن نہ کیا جائے تب تک کوئی کام سدھ نہیں ہو سکتا۔

## پوجا کرنے کے لیے استھان

پوجا کرنے کے لیے سب سے اول جگہ کا بنانا ہے پوجا مندر' شوالہ' شمشان' دریا' ندی' کنواں' تالاب' نالہ' نہر یا جنگل وغیرہ کسی بھی جگہ پر کرنی ہو۔ اس کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ جگہ تنہا ہو۔ اور پوجا کرتے وقت وہاں پر دوسرا آدمی یا کوئی دیگر آ کر رکاوٹ یا خیال تبدیل کرنے والا ثابت نہ ہو۔ (پوجا پاٹھ کے واسطے علیحدگی بہت ضروری ہے)

## پوجا کرنے کا طریقہ

پس جیسا کہ ہم نے اوپر تحریر کیا ہے ایسی جگہ تجویز کر کے اول اس جگہ کو خوب اچھی طرح صاف کر لیں اور پھر اس جگہ پر گائے کے گوبر کا لیپ کر کے اس جگہ کو خشک ہونے دیں اور جب جگہ خشک ہو جائے تو پھر اس جگہ کے اوپر آسن بچھا کر اپنا منہ شمال کی طرف کر کے بیٹھ جائیں اور اپنے پاس ایک لوٹا پوتر و پاک پانی کا بھر کر رکھ لیں اور ساتھ ہی اس کے ایک پتھر کا ٹکڑا جس پر چندن وغیرہ گھسا جائے اور ایک تھالی جس میں چاول' پھول' بھوگ' رولا' مولی' پان' سپاری' ناریل' لونگ' الائچی و کپڑا رکھیں اور چندن کو گھس کر کسی چھوٹے برتن میں رکھیں اور ساتھ ہی پھر ایک بڑا برتن رکھیں۔ جس میں دیوتا کی مورتی کو اشنان کرانا ہو۔ بعد ازاں اپنے سامنے ایک چوکی پر بہت عمدہ و صاف کپڑا جس کو سنگھاسن کہتے ہیں



بچھادیں اور پھر اپنے دیوتا کو اشنان کرا کر اول کپڑے سے صاف کر کے چوکی پر بٹھادیں اور پھر اس دیوتا کو کپڑے پہنادیں۔ اس کے بعد اس دیوتا کے مستک پر تلک اور چاول لگادیں مولی گلے میں ڈال کر پھول چڑھادیں کھانے کی جو شئے ہو ان کے آگے رکھ کر جل چھوڑیں۔ بعدازاں اپنی آنکھیں بند کر کے چوکڑی لگادیں اور اپنا دھیان بالکل سامنے گردن کے سیدھا کریں اور دونوں ہاتھوں کو جنگھاؤں کے اوپر رکھ کر اپنے دیوتا کا دھیان یعنی عکس دل میں دھارن کریں اور پھر اپنے دل ہی دل میں یہ پرارتھنا کریں



کہ: "اے میرے دیوتا میں نے فلاں شئے آپ کی پوجا کے لیے رکھی ہے۔ آپ اس کو قبول کریں اور ساتھ ہی ایک برتن میں پاک وصاف جل بھر کر رکھیں۔ بعدازاں جب اس خیال میں محو ہو جائے تو آپ یہ خیال کریں کہ اب آپ کے دیوتا نے بھوگ کر لیا ہے اور پانی بھی پی لیا ہے پس اس وقت اپنے دل ہی دل میں اپنے دیوتا کے ہاتھ دھلائیں۔ اور بعدازاں ان اشیاء وافر کر الگ کریں اور پانی بھی اٹھا کر الگ رکھیں اس کے بعد صاف و پاک پانی لے کر اس سے پھر اپنے دیوتا کے ہاتھ دھلا کر صاف کرائیں اور گھی کا یا کسی اور چیز کا چراغ جلا کر ایک طرف رکھ دیں اور دیوتا کے آگے بہت عمدہ اور خوشبودار دھوپ (اگربتی) جلائیں جس سے اچھی خوشبو آئے۔

## سنکلپ کرنے کا طریقہ

اس کام کے بعد دیوتا کے آگے سنکلپ کریں اور دل میں یہ خیال پیدا کریں کہ دیوتا! میں نے آپ کے سہارے فلاں کام شروع کیا ہے اس لیے آپ سے پرارتھنا ہے کہ آپ اس کام کو جلدی سے صحیح راستے پر لائیں" ایسا سنکلپ دائیں ہاتھ میں جل لے کر کریں اور اس کے بعد اپنے ہاتھ والے جل کو الگ سی جگہ پھینک دیں اور اس کے بعد پھر ہاتھ میں جل لے لیں اور اپنے دیوتا کو اپنا گواہ جان کر یہ عہد کریں کہ میں نے فلاں کام کو ٹھیک کرنے یا فلاں دیوتا کو سدھ کرنے میں اتنا جپ روزانہ کرنا ہے اور اس کا فلاں منتر ہے اس طرح اس منتر کو بھی پڑھیں" اور پھر اس جل کو ایک طرف پھینک دیں پھر اس کے بعد مالا کو ہاتھ میں لے کر اس کے بڑے دانے کو تلک لگادیں اور جل لگادیں۔ بعدازاں چوکڑی لگا کر آنکھیں بند کرلیں اور اپنے خیالات کو دنیاوی باتوں سے پاک رکھیں اور صرف اپنے دیوتا کا عکس اپنے دل میں رکیں اور منہ سے جس منتر کا جپ کرنا ہو اس کو پڑھیں اور اپنے دل کو یکسو رکھیں پس اس طریقہ سے جپ کریں اور جب جپ ختم ہو جائے اس وقت اس دیوتا کی آرتی کریں اور گانا گائیں یعنی بھجن دیوتا کو گا کر کچھ سنا کر خوش کریں اور اس کے بعد ایک برتن میں جل اور رولا ڈال کر دو چار چاول ڈالیں اور سورج کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو جائیں اور یہ جل سورج کو دے دیں۔ اس کے بعد دیوتا کے آگے پرارتھنا کریں اور پھر چوکی کو اٹھائیں آسن وغیرہ سب اشیاء کو سنبھال لیں جو پہلے دن کے پھول وغیرہ سامان ہو سب ندی میں ڈال دیں اگلے روز پھر اسی طرح نیا سامان تیار کرلیں اور پھر ویسے ہی پوجا کریں۔ جتنے دن جپ کریں۔ عورت سے بھوگ وشئے، غصہ، لالچ، غرور اور دوسری بری باتوں سے بچے رہیں۔ خیال رہے کہ پوجا پاٹھ کرنے والے کو شراب پیاز اور گوشت تامسی وغیرہ اشیاء سے بھی پرہیز کرنا چاہیے۔

احتیاط:

پوجا کرنے کے لیے کپڑے دھوتی' پرنا' قمیص وغیرہ یہ سب خاص اسی کام کے لیے ہی علیحدہ رکھیں۔ صرف دھوتی باندھ کر پوجا کریں اپنا بدن صاف ستھرا رکھیں۔ دان روزانہ کریں۔ روزانہ نہائیں۔ جسم سے بدبو نہ آئے جہاں ہو سکے خوشبودار شے بے شک لگائیں۔ غلیظ اور ناپاک کام نہ کریں کسی کا دل نہ دکھائیں لڑائی جھگڑا بالکل بند کردیں اور عمل کے دوران دال' چاول' گندم' میدہ' روا خالص گائے کا گھی یعنی ویشنو خوراک کا استعمال کریں اور گوشت وغیرہ ومنشیات سے قطعی طور پر پرہیز رکھیں۔ پہلے دن جس وقت جپ یا پوجا کریں۔ خواہ بادل، اندھیری، مینہ، طوفان، بیماری بھی کیوں نہ ہو جائے۔ آپ اپنے وقت سے نہ ٹلیں اور من لگا کر سچے دل سے پاٹھ پوجا اور جپ کریں۔

یہ کام ہر عامل کو روزانہ ہی کرنا چاہیے اور جب جپ وغیرہ بالکل سمپورن ہو جائے اس دن برہمن کو بلا کر بھوجن کرائیں یا کنواری کنیاؤں کو کھانا وغیرہ دیں اگر ہون کرنا پڑے۔ تو مندرجہ ذیل طریقہ سے کریں۔



## ہون کرنے کی ترکیب

کیونکہ اس کتاب میں بعض جگہ ہون کرنے کا ذکر کیا گیا ہے لہٰذا اب ہم ہوان کرنے کی ترکیب وغیرہ بتاتے ہیں تا کہ ہر ایک آدمی اس کام میں اچھی طرح سے واقفیت حاصل کر سکے ہون کرنے کے لئے عامل کو چاہیے کہ وہ پورب کی طرف منہ کر کے ایک آسن پر بیٹھ جائے اور اپنے آگے ایک فٹ مربع چورس چبوترہ ریت کا مطابق شکل ذیل بنائیں۔

اس شکل کے مطابق چبوترا تیار کر لیں پھر اس کے اوپر سرخ، سبز، سیاہ، زرد سندوران تمام پانچ قسموں کے رنگوں سے سجا دیں پھر اس کے اردگرد نوگرہ جو دیوتاؤں کے ادھیکاری ہوں اور جن کا پوجن کرنا ہوان کا آکار یعنی صورت بنا کر اس آکار کی چاول رولا، مولی، پھول، دھوپ و چراغ سے پوجا کریں۔



پھر چبوترے کے درمیان والی ترکون میں لکڑی رکھ کر کافور سے آگ جلا دیں اور اپنے پاس ایک کورا کانسی کا جس میں گھی ہو یا اپنے سامنے جو ہون کی سامگری ہو رکھیں اور منہ سے منتر پڑھیں۔ جب منتر ختم ہو جائے تو اس کے آخر میں ''سواہا'' کا لفظ کہیں اور ساتھ ہی ذرا سی سامگری جو ایک تولہ سے کم نہ ہو۔ ہون میں ڈال دیں اگر صرف گھی سے ہی ہون کرنا ہو تو گھی گرم کر کے ''سروا'' جو آدمی کے ہاتھ کا نشان ہوتا ہے اس سے جلتی ہوئی آگ میں گھی ڈالیں یعنی آہوتی دیں پس اس طریقہ سے جتنے منتر کا ہون کرنا ہو کر لیں اور اس چبوترے کے دائیں بائیں دونوں طرف دو برتن پانی کے رکھیں اس کے بعد ہون کے سمپورن ہونے پر سورج کو جل دیں اور ٹھنڈا ہونے پر جو سامگری کی بھبھوت ہو اس کو دریا میں بہا آئیں۔ پس اس طریقہ سے ہون کی جاتا ہے (اس بھبھوت کو کسی بھی جلتے جل میں پرواہت کر دیں)۔

متذکرہ بالا طریقہ جات سے ہر ایک شخص ہون کرنے کی ترکیب جان سکتا ہے اگر پھر بھی کسی بات میں کچھ شک معلوم ہو تو کسی یوگیہ پنڈت سے دریافت کر کے اپنا شک وشبہ دور کر لینا چاہیے۔ ہم نے جو شاستروں میں قدیم طریقہ پرھا لکھ دیا ہے۔

هدایت:

اب ہم ذیل میں مختلف اقسام کے منتر بمعہ معنی وفوائد اوران کے سدھ کرنے کے طریق وقواعد وغیرہ برائے سہولیت شائقین درج کرتے ہیں لیکن دھیان رہے کہ اس سے پہلے منتروں کے جاپ وہون وغیرہ جو ترکیبیں درج کی گئی ہیں وہ عام طور پر ہر منتر کو سدھ کرنے کے لئے عمل میں آتی ہیں لہٰذا آگے جس منتر کی سدھی کے متعلق کوئی ترکیب درج نہ ہوکی گئی ہیں وہ عام طور پر ہر منتر کو سدھ کرنے کے لئے عمل میں آتی ہیں لہٰذا آگے جس منتر کی سدھی کے متعلق کوئی ترکیب درج نہ ہو تو اس منتر کا جاپ وغیرہ انہیں ترکیبوں کے مطابق کرنا چاہیے۔ ہاں اگر کسی منتر کو سدھ کرنے کی کوئی خاص ترکیب ہوگی تو وہ اس منتر کے ساتھ ہی درج کردی جائے گی۔ اس کے علاوہ ہر منتر کے ساتھ اس کا تلفظ برزبان ناگری بھی درج کر دیا گیا ہے تا کہ اس منتر کے جاپ کرنے میں نقصان واقع نہ ہو۔

## گائیتری منتر

اوم، بھور، بھوا، سواھا، تت، وتیرورینیم، بھرگو، دیوسیہ، دھی مھی، دھیو، یونا، پرچودیات، سواھا۔



## وید منتر گائیتری

خیال رہے کہ گائیتری منتر۔ وید منتر ہے اس وید منتر کی جس قدر بھی تعریف کی جائے اسی قدر کم ہے کیوں کہ زمانہ قدیم میں مہروشی لوگ اس منتر کو صرف اپنے شاگردوں کو ان کے کان میں ہی بتلایا کرتے تھے، اور ناسمجھوں سے اس کو پوشیدہ رکھتے تھے اس منتر کا پاٹھ ہر روز کرنا نہایت مفید مانا گیا ہے۔ خصوصاً برہمنوں کے لئے اس منتر کا روزانہ جاپ کرنا نہایت مقدم ہوتا ہے۔ لہٰذا اب ہم ذیل میں اس وید منتر کو صاف طور پر لکھتے ہیں۔





## گائیتری کے منتر کے معنیٰ (ارتھ)

مندرجہ بالا منتر ہی گائیتری منتر ہے اس منتر کے معنی نہایت پر مطلب اور وسیع ہیں جو کہ احاطہ تحریر سے باہر ہیں اگر اس منتر کے مفصل معنی یہاں پر لکھے جاتے ہیں تو اس کے لئے ایک اچھے خاصے گرنتھ کی جگہ درکار ہوگی۔ لہٰذا ہم یہاں پر اس منتر کی دقیق رموز کا ذکر نہ کرتے ہوئے اس کے مختصر معنی ذیل میں درج کرتے ہیں۔

اس پار برہم پرماتما ''اونکار'' کا مکھیہ اور نام سب سے بڑا اور پاک ہے جو کہ سمرتھ ہے اور سرودیاپک وسرو شکتی مان ہے۔ یعنی ہر جگہ موجود ہے اور ہر قسم کی طاقت کا سوامی ہے اور وہ سچد انند۔ نرنجن اکار و نراکار ہے یعنی اس کو نہ کسی کا سکھ اور نہ کسی قسم کا دکھ ہے۔ بلکہ وہ ہر ایک بات سے دور ہے اور اس کی نہ ہی کوئی صورت ہے۔ وہ اس اننت برہمانڈ کو رچنے والا ہے اور اس دنیا کی تمام موجودات اور مخلوقات مثل انسان حیوان چرندو پرند کا کارک یعنی پیدا کرنے والا پالنے والا یعنی قائم رکھنے والا اور ناش یعنی نیست و نابود کرنے والا ہے وہ اپنے بھگتوں کے تمام دکھ دور کر کے ان کے ہمیشہ کے لئے (آنند منگل) خوش وخرم رکھتا ہے اور ان کو ہر قسم کی تکالیف سے نجات دلاتا ہے وہ ہر ایک کو پرانوں سے پیارا ہے اور ہر ایک غریب، رنجیدہ، مصیبت زدہ، بدفعل (تپت آچار) کو مارنے والا یعنی ادھم ادھارک ہے اور ہر ایک قسم کی خواہش دھرم ارتھ کاریہ اور مکتی یعنی چھٹکارا دینے والا ہے۔ اور قابل احترام ہے۔

لہٰذا اس قسم کے تیج وان یعنی جاہ وجلال رکھنے والے پرماتما ہم آپ کا دھیان کرتے ہیں اور آپ کو نمسکار کرتے ہیں تا کہ آپ ہر وقت ہمارے سکھ و دکھ میں ہماری حفاظت کریں ہماری پرورش کریں اور ہم کو ہر ایک پریشانی سے نجات دلائیں اور آپ ہم میں سے کم (خواہش نفسانی) کرودھ (غصہ) لوبھ، (لالچ) موہ یعنی محبت اور اہنکار یعنی غرور اور راگ و دویش یعنی بغض وحسد کو دور کر کے ہم کو حکیم الطبع بنادیں اور ہم کو طاقت دیجئے کہ ہم ہر وقت اپنے ہردے میں آپ کا جاپ کریں تا کہ ہماری آتما شدھ ہو اور ہم راہ راست پر چل کر سدا چاری یعنی نیک کام کرنے والے بنیں اور بڑے کام سے بچیں اور آپ سے ہر نعمت حاصل کریں۔

## وید منتر گائیتری کے فوائد

اس منتر کے فائدے بے حد ہیں شاستروں نے لکھا ہے کہ اس گائیتری منتر کے ذریعہ ہر ایک قسم کی سدھی حاصل ہو سکتی ہے اور اس منتر کو سدھ کرنے سے عامل میں اس قدر قوت پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ جو کچھ اپنے منہ سے کہہ دے وہ اسی طرح ہو بہو واقع ہو جاتا ہے اور اگر عامل سے منتر کا جاپ باقاعدہ کرتا

رہے تو کچھ دنوں بعد وہ وشنو بھگوان کے ساکھشات درشن بھی کر سکتا ہے۔ اس سے بڑھ کر کسی منتر کی اور کیا شکتی ہو سکتی ہے۔ لہٰذا اب ذیل میں ہم اس منتر کے مختلف فائدے درج کرتے ہیں۔

1 منتر جس جگہ بیٹھ کر کیا جائے اس جگہ کے سروپرکار یعنی ہر قسم کے بھوت پریت' پشاچ' راکھشس و دیگر بری نشانیاں دور ہو کر وہ ستھان یعنی جگہ نہایت پاک و صاف ہو جاتی ہے۔

2 اگر کسی نے کوئی جن بھوت وغیرہ سدھ کرنا ہو تو وہ گائیتری منتر کے ذریعہ لکیر ڈالکر اس لکیر کے اندر خود بیٹھ کر اپنا عمل کرے تو بھوت پریت اس لکیر کے اندر نہیں آئے گا اور نہ ہی عامل کے لیے کسی قسم خوف و اندیشہ ہو گا۔

3 کسی دیوتا کی پوجا کرنے سے پہلے اس منتر کا جاپ کرنا نہایت ہی ضروری ہے۔ کیونکہ اس سے آتما شانت ہوتی ہے۔

4 اگر کسی جگہ بھوت پریت' جن وغیرہ یا کسی دیگر منحوس اشیاء تنتر منتر جنتر وغیرہ کا خطرہ ہو تو وہاں اس منتر کا پاٹھ کرنے سے سب قسم کا خوف و خطرہ دور ہو جاتا ہے اور اس منتر کو پڑھ کر جل چھڑک دینے سے ہر جگہ کے تمام قسم کے جن بھوت پریت بھاگ جاتے ہیں۔

5 اگر کوئی شخص اوگت طور پر مر جائے یعنی کسی ناگہانی حادثہ سے کسی کی مرتیو ہو جائے یا کسی عورت کی حالت حمل یا وضع حمل سوتک میں ہی مرتیو ہو جائے تو گائیتری منتر کے جاپ سے ہی اس کو مکتی حاصل ہوتی ہے۔

6 اگر کسی شخص سے کسی کوئی برا کام واقع ہو گیا ہو۔ یعنی گائے یا کسی دیگر متبرک جانور کی موت واقع ہو گئی ہو یا کسی دوسری قسم کی دوشا لگ گئی ہو یا کوئی ایسے دوسرے بڑے گناہ ہو گئے ہوں جن کا کفارہ یعنی بدلہ ہونا بہت ہی مشکل ہو تو اس حالت میں گائیتری منتر کا جاپ کرنے سے ہی ہر طرح کی تکلیفوں سے نجات حاصل ہوتی ہے۔

7 اگر کسی شخص کو کسی ملیکش کو شدھ کرنا ہو تو اس مطلب کے لیے گائیتری منتر کا جاپ بے حد ضروری ہے۔

8 اگر کسی منش کو بھوت پریت کا سایہ ہو تو گائیتری منتر کا جاپ کر کے اس منتر کا منورنجن کرنے سے آسیب زدہ کا آسیب دور ہو جاتا ہے۔

9 اگر کسی کو بھوت یا آسیب کا سایہ ہو گیا ہو تو اس شخص کو اپنے پاس بٹھا کر اس کو شدھ کر دیں اور پھر اس کے آگے دھوپ، گوگل و سرسوں سفید کی دھونی دیں اور گائیتری منتر کا دس مرتبہ پاٹھ کر کے جل پر دم یعنی پھونک ماریں اور یہ دم کردہ جل آسیب زدہ کو پلا دیں تو اس طرح چند مرتبہ کرنے سے اس کے ہر قسم کے بھوت پریت وغیرہ دور ہو جاتے ہیں۔

10 اس منتر کے جاپ سے انسان کی ہر طرح کی تکلیفیں دور ہو جاتی ہیں اور اس منتر کو پھونک مارنے



سے ہر قسم کا جھاڑا کیا جاتا ہے اور اگر کسی تکلیف زدہ کے پاس اس منتر کا جاپ ہر روز کیا جائے اور پھر اس منتر سے اس شخص پر روز منورنجن کیا جائے تو اس سے شخص مذکورہ کی تمام تکلیفیں رفع ہو جاتی ہیں۔

11 اگر کسی انسان کو رات کو سوتے سمے برے خواب دکھائی دیتے ہوں یا خواب میں گھبراہٹ ہوتی ہو تو اس حالت میں جل لے کر اس پر گائیتری منتر کا چند بار جاپ کر کے اس جل کو شخص مذکورہ کو پلانے سے خواب بد دور ہو جاتے ہیں۔

12 اس منتر کا جاپ کرنے والے پر کسی قسم کے جادو یا جنتر منتر کا اثر نہیں ہوتا۔

غرض یہ کہ کسی بھی قسم کا کوئی کام ہو اسی منتر کے ذریعہ پورا ہو سکتا ہے اس منتر کا جاپ کرنے والے کو کبھی بھی کوئی تکلیف یا مصیبت پیش نہیں آتی اور ہر طرح سے سکھ ہی سکھ حاصل ہوتا ہے۔

## گائیتری منتر کو سدھ کرنے کا طریقہ

## گائیتری دیوی کی مورتی



جیسا کہ اس سے پہلے لکھا جا چکا ہے گائیتری دیوی کو سدھ کرنے کے لیے پہلے گائیتری دیوی کی مورتی اپنے سامنے رکھنی چاہیے جس کی صورت اس طرح ہے کہ گائیتری دیوی ایک نہایت پوتر دیوی ہے جو کہ کام وغیرہ سے بالکل پاک ہے یہ دیوی کل کے آسن پر براجمان ہے اور اس دیوی کے آٹھ ہاتھ ہیں اور اس دیوی نے نہایت عمدہ کپڑے اور زیور پہنے ہوئے ہیں اور یہ دیوی اس قدر خوبصورت ہے کہ جو بھی اس کے روپ کو دیکھتا ہے فوراً موہت ہو جاتا ہے۔ پس یہی گائیتری دیوی کی مورتی ہے۔

## سنکلپ کرنا

گائیتری دیوی کا جاپ کرنے سے پہلے اول گائیتری دیوی کے سامنے گائیتری منتر کے جاپ کرنے کا سنکلپ کرنا چاہیے جس کا طریقہ یہ ہے کہ جس جگہ پر پاٹھ کرنا ہو اول اس جگہ کو صاف کر کے وہاں پر لیپ لگا دیں اور پھر اس جگہ پر کشا کا آسن جما کر اپنا منہ شمال کی طرف کر کے چوکڑی لگا کر بیٹھ جائیں اور ایک جل کا لوٹا اپنے پاس رکھیں اور پھر مندرجہ بالا مورتی کی شکل کا اپنے دل میں دھیان کرکے کہ یہ دیوی ہر ایک کے دل کی خواہش کو پورا کرنے والی جگت ماتا ہے اس گائیتری دیوی کو پرنام کرے اور پھر اس گائیتری کے سامنے یہ پرتگیا یعنی سنکلپ کرے کہ اے دیوی ماتا! میں اپنے پرن کے مطابق روزانہ اس وقت پر آپ کو یاد کیا کروں گا اور آپ کا اس قدر جاپ روزانہ کیا کروں گا پس سنکلپ کرنے کی یہی ترکیب ہے۔

## گائیتری جاپ کرنے کی ترکیب

مندرجہ بالا سنکلپ کرنے کے بعد گائیتری دیوی کی مورتی کو اشنان کرا کر اس کو کپڑے پہنا دیں اور پھر اس کو اپنے سامنے رکھ کر اس کے ماتھے پر تلک لگا دیں اور اس کے آگے پھل و پھول، پان، سپاری وغیرہ رکھیں اور گھی کی جوت (دیپک) جلا دیں اور پھر اس دیوی کا خیال کر کے رودراکھشی کی مالا لے کر اس دیوی کے سامنے بیٹھ کر گائیتری منتر کا جاپ کریں اور جو اوپر لکھا گیا ہے دس ہزار مرتبہ روزمرہ کریں اور ایک ہزار منتر کا روزانہ مارجن کریں اور برابر چالیس یوم تک اسی طرح روزانہ عمل کرتے رہیں اور اس عمل میں ناغہ ہرگز نہ کریں اور جس وقت اول روز جاپ کریں بعد میں ہر روز اسی وقت ہی جاپ کریں پس اس طرح برابر چالیس روز تک عمل کرنے سے گائیتری منتر سدھ ہوگا۔



## گائیتری منتر کے ذریعہ پرانایام کرنا

خیال رہے کہ کئی لوگ اس گائیتری منتر کے ذریعہ پرانایام بھی کرتے ہیں اس سے عامل کو بہت آرام حاصل ہوتا ہے اور عامل زندگی بھر نہایت طاقت ور رہتا ہے اس کی جسمانی حالت نہایت اعلیٰ ہو جاتی ہے باریک سے باریک مسائل کو بھی بخوبی حل کر سکتا ہے اور مشکل سے مشکل الفاظ کا مطلب فوراً بتا دیتا ہے۔

## شکتی شالی اور ہمارے دھارمک شاستر اور سانسارک زندگی

سانسارک جیون کا مقصد دنیاوی سکھ کو ہی حاصل کرنا ہی نہیں ہے تھوڑے دنوں تک ساتھ دینے والی دولت کے جمع کرنے میں ہی زندگی کے دن برباد کر دینا انسانی زندگی کا مقصد نہیں زندگی کی کامیابی اس دھن کے جمع کرنے میں ہے جو جسم کے چھوڑنے کے بعد بھی ہمیشہ ساتھ دے۔
روپیہ دنیاوی آسائش کا مقام ہے۔ روپیہ سے ایشور نہیں ملتا ہے۔ اس لیے وہ ہیچ ہے خوبصورت اور نوجوان عورت کا جسم مجسمہ ہے استھی اور مانس چربی کا استھان ہے اس لیے وہ بھی زندگی کی کچھ نہیں بن سکتی۔
پرماتما ہی صرف انسانی زندگی کا سہارا ہے جو منتر جاپ سے ملتا ہے اس لیے اس کی خواہش کرنا مقدس ترین فرض ہونا چاہیے گیتا میں بھگوان نے کہا ہے کہ منتر نام جو کچھ ہیں۔

## منتر کی عظمت

اوم۔ برہم شبد کا وہ اسم اعظم ہے جس کے جاپ سے ہر ایک خواہش کی تکمیل فوراً ہو سکتی ہے پراچین رشی منی اور یوگی پرش ہزاروں لاکھوں ورش اس منتر کا جاپ کر کے اس میں بجلی کی سی ایک لافانی طاقت پیدا کر گئے ہیں اس منتر کی عظمت کو قدیم ہندوستان نے بہت اچھی طرح سمجھا ہے۔ منتر کا جاپ اس زمانہ کی تعلیم کا خاص جز اور زندگی کا سب سے اچھا ذریعہ تسلیم کیا گیا تھا۔ جنم سے لے کر موت کے بعد تک یہ ہمارا دوست و مددگار ہوتا ہے جن لوگوں کے پاس دولت نہیں۔ قوت بازو نہیں۔ علم نہیں۔ اگر ان کے پاس منتر رہے تو سب کچھ رہے منتر کی طاقت سے انسان سب کچھ حاصل کر سکتا ہے۔ مایوس اور ناامید زندگی کے لیے منتر کی برابر کوئی اور دوا نہیں ہے۔ عظیم روحانی اور ناقابل برداشت تکلیف اور دنیاوی تفکرات کے نیست و نابود کرنے میں منتر کے برابر کوئی دوسرا ہتھیار نہیں ہے۔

# زندگی کی بھروسہ مندناؤ

جو کام سمجھانے ڈرانے دھمکانے خوشامد کرنے یا دولت خرچ سے نہیں ہوسکتا وہ منتر کے جاپ سے مکمل ہوجاتا ہے منتر کے زور سے جب ایشور مل سکتا ہے تو پھر ایسی کون سی وستو ہے جو حاصل نہ ہوجائے۔ حقیقت میں کسی تدبیر سے بھی نہ ٹلنے والی تقدیر کی تحریر قلم پھیرنے والی اگر دنیا میں کوئی طاقت ہے تو منتر کی ہی طاقت ہے۔

# منتر کی عزت

منتر کی طاقت سے رلجہ پریکشت کورشی کے لڑکے نے شراپ دیا تھا جو کوشی ندی کے کنارے اپنے ساتھی لڑکوں کے ساتھ کھیل رہا تھا۔ اس کے باپ نے مگر بعد میں بڑا افسوس کیا کہ رلجہ مرجائے گا۔ لیکن لڑکے کی آواز ٹل نہ سکی۔ منتر میں بڑی زبردست طاقت ہے۔ جب منتر کی مدد سے روحانی قوت حاصل کر کے ایک لڑکا تمام دنیا کو دکھوں سے آزاد کرا سکتا ہے ملک اور قوم کو خوش کرسکتا ہے ماں باپ کے نام کو زندہ کرسکتا ہے۔ دنیا میں اتحاد محبت وحاوی کرسکتا ہے۔ جس وقت روپیہ پیسہ برباد ہوجاتا ہے اور دوست دشمن ہوجاتے ہیں مصیبت کے بادل چاروں طرف سے سر پر منڈلاتے ہیں دکھ کے دور کرنے میں کوئی ذریعہ اور سہارا سمجھ میں نہیں آتا ہے۔ جب انسان منتر کا دور جاری کرتا ہے۔ تو تھوڑے ہی دنوں میں اس کی حالت بدل جاتی ہے۔ مصیبتیں اور آفتیں دور ہوکر آپ سے آپ پوری ہوجاتی ہیں جس انسان کا دل ہمیشہ بے چین اور غمگین رہتا ہو کسی کام میں طبیعت نہ لگتی ہو اگر ایسا آدمی جب منتر میں مشق کرے تو اس کی گھبراہٹ بے چینی، فکر اداسی وغیرہ سب دور ہوجاتی ہے جس کے جسم میں کوئی بیماری ہو جس کا کوئی رشتہ دار، عزیز، پڑوسی کسی جسمانی، تکلیف میں مبتلا ہو جو کسی طرح سے اچھا نہ ہوتا ہو جس کو سینکڑوں علاج کرنے پر بھی فادہ نہ پہنچتا ہو اس کے لیے حسب قاعدہ اور ورن وشواش کے ساتھ منتر کا جاپ کرنا چاہیے تمام تکلیف رفع ہوجائے گی۔ اگر اس کا اپنے مالک سے رشتہ دار سے یا کسی افسر سے جھگڑا رہتا ہو کسی کو اپنے اوپر مہربان بنا کر اس سے کام نکلوانا ہو تو اس کو منتر کا جاپ ادشیہ کرنا چاہیے اس کا ہر ایک کام پورا ہوجائے گا۔ کلپ ترو کامیابی کلپرکش ہے جس کے زیر سایہ بیٹھنے سے انسان جو خواہش کرے وہ سب پوری ہوجاتی ہیں۔ منتر کا جاپ اور منتر کی سدھی میں ایک خاص طاقت ہوتی ہے۔



# اوم منتر کی لافانی طاقت

اوم برہم کی ہو بہو صورت ہے وید شاستر پوران سب اس کی پوجا ایک کے نام سے تسلیم کرتے ہیں وہ اوم لفظ کی شکل ہے یہ منتروں کے کمل میں بشکل سہرے کے رکھا گیا ہے۔ سنسار روپی سمندر سے پار اترنے کے راستے اس کا دھیان مثل جہاز کے موافق ہے دنیا بھر کے جتنے مذاہب ہیں وہ سب ہی اوم الفاظ کا کسی نہ کسی شکل میں استعمال کرتے ہیں۔ یگیہ دان تپسیا اور ہر ایک کام کی شروعات ابتدا اوم شبد سے ہی شروع ہوا کرتی ہے اس کے جپ سے حیوان انسان دیوتا بن جاتا ہے اس کے معمول جپ سے ہی لاکھوں منشوں کو بے شمار فائدے حاصل ہوتے ہیں۔

# دنیا کی زبردست طاقت

دنیا بھر کی جو طاقتیں ان سب میں اس منتر کو سب سے اونچا رتبہ دیا ہے اوم کمان کی شکل برہم اس کا نشانہ ہے۔ ماضی، حال، مستقبل جو کچھ ہے اوم کا پرکاش ہے تینوں زبانوں کی حدود سے باہر سے بھی اوم کا ہی پرتاپ ہے اوم کے اس ایک شبد میں ہم کو جپ کرتے ہوئے جو جسم چھوڑتا ہے وہ اسے پھر حاصل کرتا ہے جب یوں لوگ اوم کا جپ یعنی پرماتما کی بات کرتے ہس تو ان کا دل یکسو ہوجاتا ہے اس کے جپ سے اس کے دل کے خوف بے خوف قدرت کے رازوں سے آگاہی یعنی ہر جگہ موجود اس کو ایشور کا درشن ہوتا ہے اور مکتی ملتی ہے۔

# منتر شاستر کی عظمت

ویدانت اپنشد نے منتروں میں بتلایا گیا ہے کہ سب تپوں سے بڑا تپ اوم کا جپ ہے اس کے جب تپ سے زندگی کا سچا سکھ ملتا ہے اس سے ہی ایشور علم کا گیان ہوتا ہے اس سے ہی تم مکتی کے پد کو حاصل کرلو گے جو اس شبد کو بغیر جانے ہوئے اس دنیا سے چل بستا ہے وہ رحم کا مستحق ہے اس کا جنم بے فائدہ چلا جاتا ہے جو اوم لفظ پر ہم کو معلوم کر کے اس دنیا سے جاتا ہے اس کا جیون دھنیہ ہے دولت، علم، عقل وغیرہ ایک بھی قوت جس میں نہیں ہے۔ جس کو ہر جگہ نا امیدی ہی نا امیدی کی جھلک دکھائی پڑتی ہے جس کی دنیا میں کوئی قدر کرنے والا نہیں ہے جس کو اپنی ہستی قائم رکھنے کے لیے کوئی تدبیر سمجھ میں نہیں آتی ہے وہ آدمی اگر باقاعدہ آدھ گھنٹہ صبح اور آدھ گھنٹہ شام کو سوتے وقت اوم کا جاپ کرے تو اس کے جسم اور چہرہ کی حالت بدلنے لگے گی۔ تکلیفوں اور غموں کا درجہ کم ہوگا۔ لوگوں میں عزت اور نیک نامی پھیلے

گی۔ تمہارا دل راحت کے سمندر میں تیرنے لگے گا۔ دنیاوی کشمکش سے نفرت پیدا ہوگی اگر برابر روزانہ جپ کرتے رہو گے تو ایک دن دنیا میں تم کسی بلند درجہ پر پہنچو گے۔ جو شخص بلا کسی غرض کے محض ایشور کی محبت میں ادم کا جاپ کرتا ہے س کو تھوڑے ہی دنوں میں راحت محسوس ہونے لگتی ہے اس کی شانتی دن بدن بڑھتی جاتی ہے۔ اس کو ایسا محسوس ہونے لگتا ہے جو گویا کوئی اس کی حفاظت اور نگرانی کر رہا ہے جو کچھ بھی ہو رہا ہے وہ سب اس کی بھلائی میں ہوتا ہے اس روزانہ مشق سے وہ ایک دن ایشور کے قدموں میں پہنچ جاتا ہے اور اپنی انسانی زندگی سپھل کر لیتا ہے۔ دھیان سے دیکھا جائے تو سنسار میں ہر ایک جیو کی خواہش دلکش سکھ روپ کلیان کی پراپتی اور دکھ کے دور کرنے میں ہی رہتی ہے سکھ کی پراپتی ہر جیو چاہتا ہے اگر چہ یہ جیو ہمیشہ زیادہ سکھ کر پراپتی اور دکھ کے بالکل وناش کی خواہش سے کرم کرتا رہتا ہے ایک کرم سے شانتی نہ پا کر دوسرے تیسرے کرم میں لگ جاتا ہے اس سے یہ صاف ظاہر ہے کہ ہمیشہ زیادہ سکھ کی پراپتی اور دکھ کے بالکل وناش ہو جانے کی خواہش ہر ایک ہر اک جیو کا مقصد ہے اور یہی پرشارتھ ہے۔ دراصل دکھ کا بالکل وناش ہو کر ہمیشہ مہان سکھ کی پراپتی کس پرکاسے ہوتی ہے ویدوں سے ہی بہت اونچا گیان پراپت ہوتا ہے اگر چہ ویدوں میں انکیوں کرم اور اپاسناؤں کا بیان ہے تو بھی دوسری جاتیوں کے لیے نیتر سکھ کی پراپتی اور سر دتھا۔ دکھ کی نورتی روپ موکش کا کارن گائیتری منتر مانا گیا ہے۔ گائیتری منتر سب ویدوں کا سار ہے سب گائیتری منتر کا اومکار بہت سپت اکشروں کا اچارن کرتے ہیں، کلجگ میں اوم کار اور گائیتری ہی مکتی دینے والے ہیں۔

یہ گائیتری کا شانکر بھاشیہ ہے اس گائیتری منتر میں ہر ایک پد تتھا اکھشر بہت ہی مہتو پورن ہے۔

اس میں پہلا اکشر اوم کار کی مہما اوم ہے سب کی رکھشا کرنے والے اس ایشور کا نام اوم ہے۔ بی وید ایک بانی سے اوم کار کی مہما گاتے ہیں جیسے سبھی ویدوں کا یہی کہنا ہے کہ سمپورن تپسیاؤں کا سادھن اموکار سے ہی ہے جو اپنے برہم چریہ یعنی تیج کو چاہتے ہیں یعنی وہ اومشکار کے جپ کا بار بار ابھیاس کریں ان دو اکشروں کا جپ کرنے والا برہم لوک کو پراپت ہوتا ہے۔

اس اوم منتر کا جو جاپ کر کے شرن لیتا ہے وہ برہم لوک کو پراپت ہوتا ہے اومکار کی ایک ماترا فکار کا دھیان کرنے والا اپاسک اس منش لوک میں آکر پھر تب برہچر یہ شرادھا آدمی سادھنوں سے پیدا ہو جاتا ہے اگر آدمی دوسری مارا افکار کا دھیان کرتا ہے تو پھر انترکش لوک کو پراپت ہو کر پھر اس لوک میں آجاتا ہے اور اومکار کا دھیان کرنے والا برہم لوک کو پراپت ہو جاتا ہے کٹھواپنشد میں دھرم راج پنچ کیتا سے کہتے ہیں تیج کیت سب وید جس پد کو کہتے ہیں سمپورن تپ کے پھل کا جس کی اپاسنا کے پھل میں انتر بھاؤ ہے جس کی اچھا سے برہمچاری برہچر یہ کا پالن کرتے ہیں اس پد کو میں تجھ سے شورٹ کہتا ہوں وہ اوم یہ پد



ہے۔ یہی شگون برہم ہے اور یہی پنیرگون برہم ہے اس اکشر کو جان کر جو جس پھل کی اچھا خواہش کرتا ہے اس کو وہی ملتا ہے یہ سریشٹھ ہے اس منتر کو جاننے سے برہم لوک میں جا کر وہ مہما کو پراپت ہوتا ہے پرشنو اپنشد میں ستیہ کا منے پیلا درشی سے پوچھا ہے کہ ہے بھگوان منشیوں میں جو مرنے پر نیت یعنی آخری دم تک اوم کار کا دھیان کرتا ہے۔ اس کو کس لوک کی پراپتی ہوتی ہے۔ رشی نے کہا کہ وہ سرگن یا نرگون اوم کا روپ برہم کو پراپت ہوتا ہے۔

سمپورن مانڈو کیواپنشد بھی اوم کار کے ورنن میں ہی سماپت ہوا ہے جو ستیہ مارگ کو چاہنے والا اور اپر برہم یعنی دونوں لوکوں کو جاننے والا منش اوم کار کا ہی جاپ کرے اور اوم کار جپنے والا اس سنسار کو پار کر کے مکتی کو پراپت ہوتا ہے جو منش اوم کار میں دھیان دیتا ہے اور اوم کار ہی منش کو نر بھے اور بے خوف اور برہم کو پراپت کرنے والا ہے جو منش ہمیشہ اوم کار کا جپ کرتا ہے اسکو کسی پرکار کا بھی ڈر نہیں رہتا۔ اوم کار کو ایشور جانور اور سمپورن پرانیوں کے ہردیہ ستھت اور سر ودیا پاک اومکار کو مان کر دھیرج والے کو کبھی بھی کوئی کشٹ نہیں ہو سکتا۔ جس اومکار کا انت کسی نے نہیں پایا ہے جو دیر بھاؤ کو دور کر کے کلیان دینے والا اوم کار کو جس نے جانا ہے کہ وہ ہی منی تپسوی ہے دوسرا منی تپسوی نہیں کہلا سکتا۔ چھاندہ گیہ اپنشد میں اوم کا اچارن کر کے اپاسنائی گئی ہے ایسا شروع کر کے یہ پرسنگ کیا ہے کہ کس سمیہ دیوتاؤں نے مرتیو سے بھے بھیت ہو کر ویدوں کی ودیا میں نیت کیے گئے ویدک کرموں کا انشٹھان کر کے کرموں کے انوشٹھان کو جان لیاں۔ اس لیے ویدوں کا نام چھند پڑا جیسے دھنیور جل میں مچھلیوں کو دیکھتا ہے اس پرکار مارک مرتیو نے کرم روپی جل میں دیوتاؤں کو دیکھا ارتھات کرم جل کھشہ سے دیوتاؤں کو مارنے کا نشچر کیا۔ دیوتاؤں نے بھی مرتیو کے مطلب کو جان لیا تب وکرم انشٹھان کو چھوڑ کر اومکار کی اوپاسنا میں ہی لین ہوئے۔ اومکار کی اپسانا کر کے وہ امر اور ڈر سے رہت ہو گئے اس پرکارن سنکتا وغیرہ کئی انیک اپنشد وں میں اومکار کی بڑے مہما کی گئی ہے شریمد بھاگوتی گیتا میں کہا ہے کہ تین اکشروں والے اوم کار کا جو من سے جاپ کرتا ہے برہم تیج کو پار پت ہوتا ہے جو اوم کار کا دھیان کرتا ہے برہم لوک کو پراپت ہو جاتا ہے۔ منوسمرتی میں کہا ہے کہ جو پھل یکیہ آدمی ہون سے پراپت ہوتا وہی پھل اس کے جاپ سے پراپت ہوتا ہے۔ یوگ درشن میں کہا ہے کہ اوم کا جپ کرنے والے کی وہی تپسیا اور وہی جپ ہوتا ہے اسی طرح بہت سے سمرتیوں اور پورانوں میں اومکار کی بہت زیادہ مہما گائی گئی ہے۔ اوم کار کے رشی برہم میں چھند گائیتری ہے یعنی سب کرموں کے شروع میں اومکار کا استعمال کرنا چاہیے اسی سے تیری ودیا یعنی تینوں ویدوں کی ودیا کہلاتی ہے۔ جگت کو پرکاش کرنے والے گیان سرپو آپ سب جگہ پروشٹ ہیں اور سب جگت کو پرویش کر رہا ہے۔ تو سورج آدمی لوگوں کو پیدا کرنے والے اور پرکاش دینے والے آپ ہیں۔

[illegible] بھوان جگت کو دھارن کرنے والے اور پرکاش دینے والے آپ ہیں۔ انت بلوان جگت کو [illegible] کرنے والے پرکاش سروپ اور سب جگت کے پرکاشک آپ ہیں آپ سروشکتی مان نیائے کاری [illegible] رہت اور سروَدیہ ہیں۔

## بھور' بھوا' سوا کی مہانتا

گائیتری منتر کے پہلے جو بھور' بھوا' سوا ہیں اس کی مہما بھی ویدوں میں بیان کی گئی ہے۔ چھاندوگیہ اندپشد کے چوتھے ادھیائے کا پرسنگ ہے۔ ایک سمیہ پرجاپتی لوگوں میں سار وستو جاننے کی اچھیا سے تپ کرنے لگے تب کرنے سے انہوں نے پرتھوی میں اگنی دیوتا کو آکاش میں وایو دیوتا کو اور سورگ میں سورج دیوتا کو سار دیکھا۔ دیوتاؤں پر فتح پانے کے بعد دوبارہ تپ کرنے سے اگنی میں لوگ وید کو وایو میں یجر وید کو سورج میں نام وید کو سار دیکھا پھر تپ کرنے سے ویدوں کا سار جاننے کے لئے رگ وید میں بھو کو یجر وید میں بھوا کو اور نام وید میں سوا کو سار دیکھا اور ویدوں میں سار تتو وستو ہے بھو کا ارتھ ست بھوا کا ارتھ چت اور سوہ کا ارتھ آنند ہے تینوں کو ملا کر ست چت آنند سچد آنند برہم روپ ایشور ہوا۔ یعنی بھو شبد ست شبد سے سمبندھ رکھتا ہے اور بھوہ شبد سب کو پرکاش کرتا ہے اس کے مول کارن سے چت روپ کہا جاتا ہے سوا کا ارتھ سب کو آنندہ دینے والا سکھ روپ ہے اس لیے اس کو موہ کہا جاتا ہے۔ یہ شنکر جی کا کتھن ہے۔ مہہ سرود یا پک ہے اور بڑے کا نام مہا ہے۔ جنا سب کے کارن کا نام ہے۔ تپا سب تیجوں کا اگھ کا نام تپ ہے اور ستیہ سب دکھوں سے رہت کو کہتے ہیں۔

## گائیتری منتر:

میں آئے ہوئے پدوں کا ارتھ تت سوئیتر' تت شبد برہم سے مراد رکھا ہے اور اوم تت ست یہ تینوں چنیہ یعنی نشان برہما کے تین پرکار کے بھید بتلاتے ہیں اس سے اسے برہمن وید اور یگیہ تینوں پہلے کہہ دیئے گئے ہیں۔ ویسے تو گیتا میں تت شبد سے برہم کا ہی ورنن کرتی ہے۔ تت شبد سے معلوم ہوتا ہے کہ تت شبد آپ ہی برہم سے سمبندھ رکھتا ہے۔ سوئیتر شبد سے بھی ایشور کا ہی روپ رہا ہے۔ شنکر آچاریہ جی کا کہنا ہے کہ سرشٹی کا اتپن یعنی پیدا کرنا اور اس کا پالنا اور اس کا مارنا یہ سبھی چیزیں سوئیتر موجود ہیں۔ سوئیتر یعنی سنسار کے سب پدارتھوں سے پریچت ہونے سے اور جگت کو پیا کرنے والا اور چلانے والا ہے۔ یہ ساین کا کہنا ہے ورینیم شبد کا ارتھ بھی سب سے اتم ہے پرماتما کا ہی روپ ہے اور سب اس کی اپاسنا



کرتے ہیں اور اس کے جاننے کی سب اچھیا کرتے ہیں [illegible] ورینیم ہی شبد کا ارتھ ہے کہ جس کو سب چاہتے ہیں اور اتی اتم ہے [illegible] سوئیتر ورینیم' کا ارتھ اس منتر میں چھٹی وبھکتی کا ارتھ [illegible] یعنی اشور کی جیوتی دکھلانے والا ہے۔ بھرگو لینے بھرگ شبد کا ارتھ بھی انتریامی [illegible] ایسا ساین نے کہا ہے بھرگ شبد کا ارتھ سمپورن وِشوں سے رہت [illegible] بارے میں جاننا بھرگ کہلاتا ہے یہ شنکر اچاریہ کا کہنا ہے تھن ہے جو سب پاپوں کا ناش [illegible] دوشوں سے راحت آتما گیان راحت ہے۔

دیوسیہ شبد کا ارتھ ہے کہ سمپورن پرانیوں میں ایک دیو شکتی یعنی ایشور ہے اور سمپورن پرانیوں کی آتماؤں میں وہ دیاپک ہے اور سمپورن پرانیوں میں اس کا باس ہے اور سبھی کاموں کا کرنے والا یعنی سب کام اس کے آدھین ہیں۔ تینوں گنوں یعنی رجو تمو ستو گنوں سے رہت اور سب [illegible] والا ہے یعنی ایسے شبدوں میں کہے ہوئے سب کو جاننے والا اس نرگن برہم روپ کا ارتھ [illegible] جو گیان سروپ اور سب کی آتماؤں کا پرکاش کرنے والا ہے اور سب سکھوں کا داتا ہے۔ جس شبد سے [illegible] کی اپاسنا سے سمبندھ رکھا ہے یعنی شرتیوں کا ارتھ دکھلاتی ہے اور دھیو یونہ پر چودیات۔ ان شبدوں میں پر چودیات پر سے انتریامی برہم کو جاننے والا برہمن شبد سے ہی سمبندھ کیا گیا ہے دیا دیونہ سے انتریامی پر برہم یعنی ایشور کا آتما سے میلان کیا گیا ہے۔

## گائیتری منترمھماں

گائیتری منتر سب منتروں سے پراچین ہے۔ برہما جی کو آکاش بانی سے یہ منتر پراپت ہوا تھا۔ اس کا تپ کر کے ان کو سرشٹی رچنا کرنے کی شکتی پراپت ہوئی گائیتری کے چار چرنوں کے ویاکھیا سروپ برہما جی نے چاروں مکھوں سے چار ویدوں کی رچنا کی تھی۔ اسی لیے گائیتری کو وید ماتا کہتے ہیں۔ گائیتری سریشٹھ اور اوتم منتر ہے جو کام دنیا میں کسی منتر سے ہوسکتا ہے وہ گائیتری سے ہی یقیناً اور ضرور ہوسکتا ہے۔ اس کے کرنے میں کوئی تروٹی رہ جانے پر بھی کسی طرح کا نقصان نہیں ہوتا ہے۔ اس سے آسان تھوڑی محنت سے جلدی کامیابی دینے والا دوسرا کوئی منتر نہیں ہے۔ سب دھرم گرنتھوں میں گائیتری کی مہما ایک ہی آوار سے کہی گئی ہے۔ اتھر وید میں گائیتری کی آیو ودیا سنتان کیرتی دھن اور

برہم تیج دینے والی کہا گیا ہے۔ گیتا میں بھگوان نے کہا ہے کہ گائیتری چھند سا کھشات میرا ہی روپ ہے۔ وشوامتر رشی کا کہنا ہے کہ گائیتری کے برابر چاروں ویدوں میں اور کوئی منتر نہیں ہے۔ سارے وید یگیہ دان تپ گائیتری کی ایک کلا کے برابر نہیں ہیں۔ بھگوان منو کا کہنا ہے کہ برہما جی نے سب ویدوں کا مہا گائیتری منتر نکالا۔ اس کو جاننے سے وید جاننے پھل پراپت ہوتا ہے۔ مہرشی یگیہ دلکیہ کا کہنا ہے کہ گائیتری ایک طرف چھ انگوں سہت ویدوں کو رکھ کر ترازو میں تولا گیا تو گائیتری بھاری نکلی پارشر رشی کہتے ہیں کہ جو گائیتری سے ہین ہے۔ وہ ملیکش ہے شکھ رشی کہتے ہیں۔ نرک سمندر میں گرتے ہوئے کو ہاتھ پکڑ کر بچانے والی گائیتری ہی ہے' شونک رشی کہتے ہیں کہ گائیتری تینوں لوکوں میں سکھ دینے والی ماتا ہے۔ اتری رشی کہتے ہیں کہ جو گائیتری کے تتو کو سمجھتا ہے۔ اس کے لیے سنسار میں باقی کوئی دکھ نہیں رہتا ہے۔ دیاس جی کہتے ہیں کہ سدھ کی ہوئی گائیتری کام دھینو کے سمان ہے۔ گنگا شریر کے پاپوں کو دور کرتی ہے۔ گائیتری جاپ سے آتما شدھ ہوتی ہے۔ بھاردواج رشی کا کہنا ہے کہ گائیتری سے برہم کا سا کھشا تکار ہوتا ہے اور منشیہ سورگ اور مکتی کا ادھیکاری بنتا ہے۔ نارو جی کہتے ہیں گائیتری سا کھشات شکتی کا اوتار ہے وسشٹ جی کا مت ہے کہ مند متی اور الٹے راستے پر چلنے والے بھی گائیتری کے پربھاو سے اوچیہ پد کو پراپت کرتے ہیں۔ گائیتری منتر کے چوبیس اکھشر وں میں انیک گیان وگیان چھپے ہوئے ہیں۔ گائیتری منتر سے آتما کا کایا کلپ ہو جاتا ہے۔ گائیتری منتر کی مہما کسی سے بھی نہیں کی جا سکی ہے۔ اس میں سب سدھیاں پراپت ہیں۔ پراچین کال میں رشیوں نے بڑی بڑی تپسائیں اور یوگ سادھن کر کے ردھی سدی پراپت کی تھیں۔ ان کے اور بردان سے ہمیشہ سپھل کامیاب ہوتے تھے اور ان میں ہر طرح کے چمتکار پائے جاتے تھے۔ جن کا بیان ہمارے پراچین گرنتھوں میں آیا ہوا ہے۔ یہ سب کچھ گائیتری کے آدھار پر ہی ہوتا تھا۔ گائیتری مہاودیا سے 84 طرح کے مہاں یوگ سادھنوں کا انوبھو ہوتا ہے۔ گائیتری بھگوان کا ناری روپ ہے۔ بھگوان کی دیوی کے روپ میں اپاسنا کرنے سے ان کی خاص کرپا پراپت ہوتی ہے۔ گائیتری کو بھولوک کی کام دھینو کہا گیا ہے۔ کیونکہ اس سے آتمک شکتی بہت ہی بلوان ہو جاتی ہے۔ گائیتری کو (سدھا) کہا گیا ہے۔ کیونکہ یہ جنم مرن کے چکر سے چھڑا کر مکتی دیتی ہے۔ اس کو کلپ برکش بھی کہا گیا ہے۔ کیونکہ اس کی چھایا میں بیٹھ کر منش ان سب کامناؤں کو پورن کر لیتا ہے جو کہ اس کی ضروریات زندگی میں ضروری ہوتی ہیں شردھا اور پریم سے گائیتری دیوی کی شرن لینے سے ہمیشہ کلیان اور سکھ پراپت ہوتا ہے۔ گائیتری کو برہم استر کہا گیا ہے۔ کیونکہ گائیتری جاپ کبھی بھی نشپھل نہیں جاتا۔





## شکتی شالی گائیتری جاپ سے لابھ

گائیتری ویدوں کی ماتا ہے اور گناہوں اور پاپوں کی ناش کرنے والی ہے اس شکتی شالی منتر سے بڑھ کر اور کوئی منتر بھی تینوں لوکوں میں نہیں ہے جو کہ گناہوں کو ناش کر کے بدھی کو پوتر کر کے موکش کو دینے والا ہو اس کے جپ سے بھی وہی پھل پراپت ہوتا ہے جو کہ چاروں ویدوں کو اکٹھا پڑھنے سے ہوتا ہے۔ اس منتر کو روزانہ صرف تین بار پڑھنے سے ہی کلیان اور مکتی حاصل ہوتی ہے یہ ویدوں کا منتر ہے اس کے جپ سے تندرستی' خوبصورتی' مضبوطی' جیون شکتی اور چہرہ پر جاہ و جلال (برہم تیج) پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ تینوں پرکار کے دکھوں کو دور کر کے چار طرح کے پرشارتھ کو دینے والی ہے۔

1. دہرم (سچائی)
2. ارتھ (دھن دولت)
3. کام (خواہشات)
4. موکش (جنم مرن) سے چھٹکارا

لاعلمی (اودیا) کی مشکلات اور برے کاموں کو دور کرنے والی ہے۔ گائیتری جاپ سے آٹھوں طرح کی سدھیاں پراپت ہوتی ہیں۔ باقاعدہ جاپ کرتے رہنے سے آدمی جنم مرن کے بندھن سے بھی چھوٹ جاتا ہے اور من نیک کاموں کی طرف راغب ہوتا ہے۔ یہ آتمک گیان کا ایک راستہ ہے جو آدمی اپنے خیالات اور من کو نیک اور شبھ کاموں کی طرف لگاتا ہے۔ ان کے خیالات بھی لگاتار چاروں سے آہستہ آہستہ اس طرف مائل ہو جاتے ہیں جب من کا دھیان جپ کرتے کرتے گائیتری کی شکل و صورت کی طرف لگاتا ہے۔ اس کے خیالات بھی لگاتار چاروں سے آہستہ آہستہ اس طرف راغب ہو جاتے ہیں۔ جب من کا دھیان جپ کرتے کرتے گائیتری کی شکل و صورت کی طرف لگ جائے تو اس کو سنسار کہتے ہیں۔ جب کرتے کرتے وہ سنسکار آہستہ آہستہ طاقت کو حاصل کرتے جاتے ہیں۔ جس دیوتا کی پرارتھنا یعنی جپ کیا جاتا ہے۔ اس کا من بھی اس شکل و صورت میں لین ہو جاتا ہے۔

# برھم گائیتری منتر کا بھاوَارتھ

آؤ ہم اس ایشور کو سمرن کریں جس کی شہرت تینوں لوکوں میں ہو رہی ہے جس نے کل مخلوقات کو پیدا کیا ہے جو کہ پوجنے یوگیہ ہے اور تمام گناہوں اور بھول سے کیے گئے پاپوں کو دور کرنے والا ہے وہ ہماری بدھی کو روشنی دیتا ہے۔ جپ کرنے والا ہے اور خواہش رکھنے والا گائیتری دیوی سے پرارتھنا کرتا ہے کہ ہے ماتا اگیان دشٹ بدھی اور پاپوں کے کارن میں جو شریر دھارن کیا ہے۔ آپ مجھے اس کا سدھار کرنے کے لیے پوتر بدھی دیجئے اور مجھے روشنی دیجئے جس کے کارن میں اپنے آپ کو اپنی خاصیت کو پہچان سکوں اور اپنے جیون کو سپھل بناؤں اس کو برہم گائیتری منتر بھی کہتے ہیں۔





# کالی

تسخیرات دیوی اور دیوتاؤں کے بے شمار عملیات ہیں' بے شمار منتر ہیں۔ یہاں پر ہم چند تحریر کر رہے ہیں جو آزمودہ اور مجرب ہیں عمل شروع کرنے سے پہلے آپ یہ اچھی طرح ذہن میں بٹھالیں کہ بھینٹ اور بخور کا مکمل اہتمام ہونا ضروری ہے جو بخور تحریر کیا جارہا ہے اس عمل میں لائیں اور عمل کے بعد بھی اس کا خیال رکھیں۔ کوتاہی یا لاپرواہی آپ کی تمام محنت ضائع کرسکتی ہے۔ ہم زیادہ تفصیل میں نہیں جائیں گے چونکہ ہم نے اپنے ابتدائی صفحات میں تمام اور مختلف عملیات میں قانون تحریر کردیئے ہیں اسے توجہ سے پڑھیں اور اس کے بعد کوئی بھی عمل شروع کریں۔ نیت نیک رکھیں اور جسم کو ہمیشہ پاک صاف رکھیں۔

کالی دیوی جیسا کہ آپ کو معلوم ہے یہ نہایت طاقت ور اور خوفناک دیوی ہے اس کے کئی روپ ہیں اور اس کی پوجا مختلف طریقے سے ہوتی ہے لیکن یہاں جو طریقہ تحریر کر رہے ہیں اس میں کوئی خوف وڈر نہیں ہے اور نہ ہی اس کے لیے آپ کو غلیظ کام کرنا پڑے گا۔

## سادھن بدھی:

اس دیوی کو سدھ کرنے کے لیے آپ کو تین روز دریا یا سمندر پر جانا ہوگا۔ ایک بڑی سی مٹی کی ہانڈی لیں اس میں اصلی گھی کا چراغ رکیں آٹھ لونگ' دو چھوٹی الائچی' پانچ عدد بتاشے' پانچ گلاب کے پھول' ایک پان کا بیڑا' تھوڑے سے ابلے ہوئے چاول دو تین عدد' اگربتی جلا کر مندرجہ ذیل منتر پڑھیں اور ان تمام اشیاء کو بہاتے جائیں۔

### ❶ منتر

تین روز میں دیوی حاضر ہوگی۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ آپ اکیس روز اس عمل کو کردیں اس میں گوشت' مچھلی' انڈے سے مکمل پرہیز رکھیں۔ رات بارہ بجے کے بعد کسی پرسکون مقام پر (چاہے گھر ہو) مندرجہ ذیل منتر کا اکیس روز جاپ کریں لیکن عمل کرنے سے پہلے آپ اپنے اطراف حصار ضرور باندھ لیں۔

اپلوں کی آگ جلائیں اور مندرجہ بالا اشیاء کو اپنے سامنے رکھیں ایک بوتل شراب' لوبان' بہمن' برادہ

مندل آگ پر ڈالیں اور ساتھ ہی تھوڑی تھوڑی شراب بھی ڈالتے جائیں یہ شراب ایک پیالے میں ڈال کر اپنے قریب پہلے سے موجود رکھیں۔

اکیس روز کے بعد دیوی درشن دے گی۔ خبردار عمل کے دوران اگر پرچھائیاں آپ کو خوف زدہ کرنے کی کوشش کریں تو ہرگز خوف نہ کھائیں یہ آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتی ہیں۔ آپ صرف اور صرف اپنی توجہ دیوی پر مرکوز رکھیں اور منتر کو ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھیں عمل ختم کرنے کے بعد حصار کاٹ کر باہر آجائیں دیوی کے حاضر ہونے پر اسے پرنام کریں۔ عہد لیں اور حاضری کا طریقہ معلوم کر کے اسے رخصت کر دیں۔ اب آپ کی ہر خواہش دیوی پلک جھپکتے میں پوری کر دے گی۔ خبردار ذہن میں کوئی گندگی پیدا نہ کریں ورنہ انجام خطرناک ہوگا۔ منتر یہ ہے۔

کالی کالی مہا کالی اندر کی پتری برھما کی سالی چابے پانی بجاوے تالی پشد کربے کرالی پیو پیالہ رھے متوالی برھما کی سالی پھرو منتر پھرو باچا میرے کا شید سانچا.........

دوسرا طریقہ:

یہ ہم کالی دیوی کا دوسرا طریقہ عمل تحریر کر رہے ہیں اسے آپ کسی بھی عروج ماہ میں یکم سے شروع کریں اور نویں تاریخ تک ایک لاکھ کی تعداد میں پڑھیں اس طرح پڑھیں کہ نویں دن اس کی تعداد ایک لاکھ ہو جائے پھر ایک ہزار منتر سے ہون کریں اور دیوی کے درشن سے اپنے خوابوں کی تعبیر پائیں۔ منتر یہ ہے۔

کالی مہا کالی کالی دونوں ھاتھ بجاوے ھاتھ میں گدا' ھاتھ میں ترشول' اگن کی باندھی نائیو واچا کو باندھ بر مارکش' اچا کو پرنام کرولاج رکھنے والی کالی۔

جس روز آپ کا یہ عمل پورا ہوگا کالی اپنے کروفر کے ساتھ درشن دے گی اور جو بھی دل میں تمنا ہو بنا کریں عہد لیں اور حاضری کا طریقہ معلوم کریں۔ بھینٹ کا طریقہ معلوم کریں اور رخصت کر دیں۔ اپنے ذہن کو پاک صاف رکھیں۔ اس میں پرہیز وہی رکھیں جو کہ پہلے عمل میں بتا چکے ہیں۔





# ھنومان اور بھیروں

یہ عمل ایسا ہے کہ اس سے ہنومان اور بھیروں دونوں سدھ ہو جاتے ہیں۔ ظاہر ہے جتنا بڑا کام کرو گے اتنی محنت بھی کرنا پڑے گی۔ بغیر محنت کے تو کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا۔ ہم بھی یہ خزانے آپ کے لیے کہاں کہاں سے لائے ہیں۔ اگر اس کی تفصیل بیان کرنے تو بیٹھیں تو کئی ضخیم کتب تیار ہو جائیں گی۔ آپ تو خوش نصیب ہیں کہ آپ کو آسانی کے ساتھ یہ خزانے مل رہے ہیں صرف چند روز کی محنت اور زندگی بھر کا سکھ۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کو کرنے کے لیے شمشان گھاٹ جائیں یا کسی قبرستان میں ایسی جگہ تلاش کریں جہاں آپ اس عمل کو آرام سے کر سکیں۔ لوبان گوگل کا بخور سلگائیں کم از کم ایک گھنٹہ اس منتر کو پوری یکسوئی کے ساتھ تصور ہنومان کا ذہن میں رکھ کر پڑھیں اتوار کے روز سوا سیر کا میٹھا پکا کر بھیروں کو بھوک لگاؤ اور منگل وار کو ہنومان جی کا برت رکھو۔ شام کو بمطابق طریقہ قانون بھوک لگاؤ اور بعد بھوجن کرو جب تک آپ یہ جاپ کریں ہر وقت ہنومان کا تصور ذہن میں رکھنا چاہیے جیسا کہ وہ آپ کے پاس ہی موجود

ہیں۔ اکیس روز کا یہ عمل ہے اس دوران جتنے بھی اتوار اور منگل آئیں آپ نے مندرجہ بالا طریقہ پر عمل کرنا ہے۔ اکیس روز کے بعد ہنومان جی اور بھیروں سدھ ہو جائیں گے اور حاضر ہو کر درشن دیں گے جو بھی ضرورت ہو بیان کریں اور بھینٹ و حاضری کا طریقہ معلوم کریں یہ ایسا عمل ہے کہ آپ نے یہاں خواہش ظاہر کی اور وہاں ہنومان کی کرپا آپ پر ہوئی۔ ہر مخفی خبر آپ تک پہنچ جائے گی جس چیز کی طلب ہوگی وہ حاصل ہو جائے گی لیکن بھینٹ اور بخور کا مکمل خیال رکھیں۔ منتر یہ ہے۔

اوم ست نام آدیش گرو کو اوم چلا تارا ایشور تارا جھاں ھنومان مارھکارا کالی بھیروں کالی رات کلوا کالی رات چتوورٹ چت کراسٹ مار پھل ھو بندمت دیرحال آؤ سدا گھڑی میں آؤ جو





کسی کا ٹھاٹ روھی لاؤ سیدھی لے آؤ سوتی کا جگا لاؤ بیٹھی کو اٹھائے لاؤ چلتی کو بلائے لاؤ منت منت ویر ھمارے ڈھیل کرو گے تو سدا شبو کی دھائی مانا انجنی کی دھائی سیدھا دھرو گے تو بتیس دھار دودھ کی حرام کرو گے میری بھگی گڑ کی شکتی چلو نشر ایشور واچا



## بھیروں

یہ بھی بھیروں کو سدھ کرنے کا ایک مجرب عمل ہے ایک طاقتور بھیروں کا عمل آپ کو زندگی کی تمام خوشیاں دے سکتا ہے لیکن اس کے لیے قوت ارادی مضبوط ہونی چاہیے۔

سادھن بدھی:

اس کے لیے آپ گوشہ تنہائی میں ایسا درخت کیکر کا تلاش کریں جہاں آپ رات بارہ بجے اس عمل کو اطمینان کے ساتھ کر سکیں چونکہ یہ عمل اکتالیس روز کا ہے اس لیے آپ کو جگہ بھی ایسی ہی تلاش کرنی ہوگی۔ جہاں آپ کو کوئی پریشان نہ کرے اور نہ ہی آپکے کام میں خلل انداز ہو۔ آپ ہمارا مطلب سمجھ گئے ہوں گے۔ یکسوئی آپ کو اس وقت ہی حاصل ہوگی جب آپ مطمئن ہوں گے اس کے لیے گوگل و لوبن کا بخور اور ایک بوتل شراب کی درکار ہوگی۔

اب آپ کسی شدھ گھڑی میں رات بارہ بجے کیکر کے درخت کے نیچے بیٹھیں لیکن اپنا حصار ضرور کریں چونکہ اس کے بغیر ممکن ہے بھیروں آپ کو نقصان پہنچائیں۔ حصار سے آپ محفوظ رہیں گے اور پھر پرچھائیں کتنی ہی آپ کو خوفزدہ کرنے کی کوشش کریں وہ آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتیں اور نہ ہی آپ کو خوفزدہ ہونے یا ڈرنے کی ضرورت ہے بس قوت ارادی اور تصور کے ذریعہ آپ اپنا عمل کریں اس منتر کو روزانہ اکتالیس روز تک ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھنا ہے۔ بخور روشن کر کے اس پر ہلکی ہلکی شراب بھی ڈالتے جائیں اور ایک پیالے میں شراب بھر کر بھی رکھیں جب عمل ختم ہو پیالے کی شراب درخت کی جڑ میں ڈال کر حصار کاٹ کر باہر نکل آئیں عمل کے آخری دنوں میں آپ کو مضبوط قوت ارادی اور قوت قلب کی ضرورت ہوگی چونکہ ان دنوں نہایت خوفناک اشکال میں یہ بھیروں عامل کو خوفزدہ کرنے کی بھرپور کوشش کرتے ہیں تاکہ عامل منتر بھول جائے یا عمل کو چھوڑ کر بھاگ جائے جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں آپ کو ڈرنے یا خوفزدہ ہونے کی قطعی ضرورت نہیں ہے آپ اطمینان قلب سے اپنا کام کریں اکتالیسویں روز میں بھیروں حاضر ہوں گے آپ کے دل میں جو بھی تمنا ہو انہیں بیان کریں ان سے عہد لیں اور بھینٹ کا طریقہ اور حاضری کا طریقہ معلوم کر لیں اور پھر انہیں رخصت کر دیں یہ دنیاوی ہر کام آپ کی زبان سے اظہار خواہش ہوتے ہی پل بھر میں پورا کر دیں گے۔ منتر یہ ہے۔

کالا بھیروں بگا بھیروں کیکر کنڈا جھاں رنگاراں بھروں تینوں آویں کھیل کھلنڈاں پنچھی نوں پر لگا دیوے ھٹے وایٹ ء کاوے ڈھاء پل گذرے جھٹا پٹ منگا دے سارکی منگی لوھے کا کڑا جھاں ولگاراں بھیروں تینوں وھیں حاضر ہو جا کھڑا





## گینش مھاراج

گنیش مہاراج بڑی شکتی کے مالک ہیں جسے پرورش دیں وہ بدنصیب سے خوش قسمت ہو جائے جو اسے بدھی سدھی دیں جو بھی ضرورت ہو وہ فوری حاصل ہو جائے لیکن اس کے لیے آپ کو مکمل یکسوئی اور تصور گنیش مہاراج کے اس عمل کو مکمل قوت ارادی کے ساتھ کرنا ہوگا ایک لاجواب اور مجرب عمل ہے اس

نصیب لوگوں کے لیے نایاب ہیرے سے کم نہیں۔ اگر اس عمل کو پورے قوائد وقانون ساتھ کر لیا تو نہ جانے کتنے ہیرے اس کی مالا میں جڑے ہوں گے۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کو سدھ کرنے کے لیے آپ کو اکیس روز عمل کے قوائد وضوابط پر عمل کرتے ہوئے اس منتر کو سدھ کرنا ہوگا۔ ہنومان کے متعلق تمام اصولوں پر عمل پیرا رہتے ہوئے مندرجہ ذیل منتر کی دس مالائیں جو کہ ایک سو آٹھ دانے کی ہو جاپ کریں۔ لوبان و گوگل کی کا بخور سلگائیں اور دیگر ہنومان کے عمل میں جو اشیاء بتائی ہیں وہ تمام اشیاء رکھ کر روزانہ منتر کا جاپ کریں اور تصور ہر وقت ہنومان کا رکھیں اکیس روز کے اندر اندر یا اکیس روز کے آخری یوم ہنومان درشن دیں گے انہیں پرنام کریں اور جو بھی حاجت ہو بیان کریں فوری طور پر ہنومان جی آپ کی حاجت کو پورا کریں گے ان سے بھینٹ اور حاضری کا طریقہ کار معلوم کر کے انہیں رخصت کریں اور جب انہیں بلانا ہو ہنومان کی بھینٹ دیں بخور جلائیں اور اس منتر کو ایک مالا جاپ کریں۔ منتر یہ ہے۔

ھنومان جاگ کلکاری مار توھنکارے رام کاج سنوارے اوڑھ سیندور سیتا میا کا تو
حری حری اوم' دوارے میں بلاؤں تو اب آرام گیت تو گاتا آنکھیں آئے تو ھنومانا تو راجہ رام
سیتا میا کی دھائی منتر سانچا پھرے خدائی

اگر اس منتر کو منگل سے شروع کر کے اکیس روز تک متواتر پڑھیں تو زیادہ اثر ہوگا۔

## شدھاویر

یہ بھی بڑی قوت کے مالک ہیں اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے آپ چاند کی ابتدائی جمعرات کو رات گیارہ بجے کے بعد کسی پرسکون کمرے میں یا جگہ پر مندرجہ ذیل منتر کو لگاتار اکیس روز تک جاپ کریں آپ کو صرف ایک مالا جو کہ ایک سو آٹھ دانے کی ہو صرف ایک مالا پڑھنی ہے گوگل اور لوبان کا بخور جلائیں اور تصور میں شدھاویر کو رکھیں۔ اکیسویں روز شدھاویر درشن دیں گے جو بھی مانگنا ہو وہ مانگ لیں۔ اگر اس وقت ان سے دنیا کی قیمتی سے قیمتی چیز بھی مانگیں گے تو فوراً حاضر ہوگی عامل ہونے کے بعد آپ اس حاضری کا طریقہ اور بھینٹ معلوم کریں اور جب بھی انہیں بلانے کی ضرورت محسوس ہو ان کے بتائے ہوئے طریقے پر عمل کریں۔ منتر یہ ہے۔

سوہ چکر کی باوڑی ڈال موتین کا ھار پدم تیانی نیکری' لنکا کرے نھار لنکا سوکوٹ



ہنومنت ویر کی دھائی کون کون ویر چلے مردانہ ویر چلے سواحاتھ زمین
مندری کھا پچلے چوکی جل کر سوکھنت کرنا پے کا سوکھنت کرنا پون کا سوکھنت کرنا اگ کو سوکھنت
کو سوکھنت کرنا پلنا کو بھوکو' پلیت کو' اپنے ویروں کو سوکھنت کرنا' میوت اپات
کرنا چوڑی کو سوکھنت کلے نھیں' چلتی پون مدن سوتل کرے' ماتا دودھ حرام کرے' شبد سانچا پھرے
بھا کی چندر
منتر' ایشور دوچا۔

## ویر

یہ بھی زبردست عمل ہے اس سے مخفی اور ظاہری بے شمار قوتوں کے آپ مالک بن سکتے ہیں لیکن عمل کے دوران بخور اور پرشاد بھینٹ کا مکمل خیال رکھیں یہ صرف ایک رات کا عمل ہے اگر آپ قوت ارادی اور بھرپور اعتماد کے ساتھ اس عمل کو کریں تو آپ مہاراج کے درشن سے ضرور قوتیں حاصل کر پاؤ گے۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کے لیے آپ کسی ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں تمام رات کوئی آپ کے عمل میں مخل نہ ہو اور نہ ہی کوئی سرسراہٹ آپ کو پریشان کرے اس روز پاک صف ہو کر کسی ایسی جگہ جو ویران و سنسان ہو ہفتے یا اتوار کی رات سرشام وہاں چلے جائیں۔ بخور سلگائیں۔ مٹھائی رکھیں اور مندرجہ ذیل منتر کو لگاتار اس وقت تک جاپ رکھیں جب تک ویر درشن نہ دیں۔ لگن سچی ہونی چاہیے۔ درشن بھی ہوں گے اور دل کی ہر تمنا بھی پوری ہوگی۔ جب ویر آپ کے روبرو آئے تو اپنا مدعا بیان کریں۔ اس وقت ذرا بھی خوف نہ کھائیں جو بھی طلب ہو مانگ لیں ایسے موقعوں پر اکثر عامل گنگ ہو جاتے ہیں۔ مانگنا کچھ ہوتا ہے اور بے ساختہ زبان کچھ اور مانگ لیتی ہے۔ منتر یہ ہے۔

کالی کالی مھا کالی اندر کی بیٹی برھما کی سالی بالک کی رکھوالی کالے کی جے کالی
بھیروں کپالی جٹا راتوں کھیلے' چند ھاتھ' کیڑی مٹھا سنیاویر' چوھٹے لڑاک' سماینا ویر' بجرا کایا'
جیسہ کارن نارسنگھ دھارا' نارسنگھ پھوڑ کپا چاپا' کھال لوھے کا کنڈا' میرا تیرا پان پھنک' بھوگول
بیڈھان' کالی بھیروں بابا نارسنگھ' اپنی پوتی بٹھان شبد سانچا' پھرے منتر' ایشور رواچا۔



# پشاچ

یہ زبردست قوت کا حامل ہے پشاچ مذکر ہے جبکہ پشاچنی مونث ہمزاد ہے ان دونوں میں سے کسی ایک کو بھی مسخر، سدھ کرلیا جائے تو عامل کو کئی ایک قوتیں حاصل ہو جاتی ہیں ہم اس کی زیادہ تفصیل میں نہیں جائیں گے چونکہ کتاب کی ضخامت اس کی اجازت نہیں دیتی اس کو بہت سمجھئے یہ جتنی بڑی قوت ہے اسکا عمل اتنا ہی محنت طلب ہے اس میں قوت ارادی اور مضبوط دل کی ضرورت ہے۔ کمزور دل کے حضرات اس عمل کو نہ کریں۔ ڈر خوف تو کوئی نہیں ہے جو عامل اس سے قبل عمل کر چکے ہیں یا جن کا استاد ان کی سرپرستی کر رہا ہے تو وہ اس عمل سے امیر ترین، دنیاوی اور مخفی قوت کے مالک بن سکتے ہیں۔

## سادھن بدھی:

عروج ماہ میں چاند کے اول اتوار یا منگل کے روز اس عمل کو شروع کریں لیکن اس کے لیے پہلے اچھی طرح اس منتر کو یاد کرلیں۔ زبان میں روانی پیدا ہو جائے تا کہ عمل کے دوران آپ کو اسے بار بار نہ دیکھنا پڑے۔ اس کے لیے آپ کو شمشان گھاٹ میں ایسی جگہ کا انتخاب کرنا ہوگا۔ جہاں دوران عمل کوئی خلل ذہن کو منتشر نہ کر سکے۔ عمل سے دو روز پہلے جماع، گوشت، انڈا، کچا لہسن، کچی پیاز اور نشہ آور بدبودار چیزوں سے مکمل پرہیز اختیار کرلیں۔ مندرجہ ذیل منتر کو آپ نے دس لاکھ کی تعداد میں مکمل کرنا ہے چاہیے آپ جتنے روز میں اس کو پورا کریں اس میں دنوں کی قید نہیں۔ تعداد کا مکمل ہونا ضروری ہے گوگل ولوبان بخور جلائیں جب تک آپ کا عمل جاری رہے دھونی بھی جاری رہنی چاہیے اسے آپ کتنا وقت دیتے ہیں اور کتنی تعداد میں روز پڑھتے ہیں یہ آپ خود فیصلہ کریں گے اگر آپ روزانہ دس ہزار کی تعداد میں پڑھیں تو یہ تین ماہ دس دن میں عمل ختم ہو جائے گا اگر اس سے زیادہ وقت لگانا چاہتے ہیں تو آپ خود حساب لگالیں جس روز آپ عمل کریں اس روز شمشان گھاٹ میں پرسکون جگہ پر کھلے آسمان تلے برہنہ حالت میں اطراف سفلی حصار چاقو کی نوک سے کھینچیں اور چاقو کو حصار کے اندر زمین میں نصف کے قریب گاڑ دیں۔ بخور سلگائیں اور منتر کو جاپ رکیں جس وقت آپ شمشان گھاٹ جائیں بھوکے پیٹ ہونا ضروری ہے اس کے لیے بہتر یہ ہے کہ آپ سرشام سو جائیں۔ ساڑھے گیارہ بجے اٹھیں اور مقام عمل کی طرف چل دیں تا کہ آپ ٹھیک بارہ بجے اپنا عمل شروع کرسکیں۔ آپ کا منہ مشرق کی



طرف اور قلب ہر قسم کے خوف وڈر سے خالی ہو۔ بس ایک ہی دھن ہو پشاچ کو سدھ کرنے کی۔ روزانہ پڑھائی کے بعد حصار کاٹ کر گھر آجائیں ممکن ہے دوران عمل کچھ بھیانک چہرے آپ کو خوفزدہ کرنے کی کوشش کریں لیکن آپ حصار کے اندر ہیں تو آپ کو ان سے قطعی ڈرنے یا خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ میعاد پوری ہونے پر پشاچ اپنے پورے جاہ وجلال وکروفر کے ساتھ حاضر ہوگا۔ اگر تعداد مکمل ہونے سے پہلے آجائے تو آپ اس سے قطعی کلام مت کیجیے بلکہ اپنی تعداد مکمل کریں اس کے بعد اس سے مخاطب ہوں۔ جو بھی خواہش ہو بیان کریں اس سے عہد کریں اور حاضری کا طریقہ بھینٹ معلوم کریں اور اسے رخصت کردیں اور حصار کاٹ کر باہر آجائیں اب جب بھی اسے بلانا مقصود ہو تو اس کی بھینٹ اور بخور کا پورا خیال رکھیں۔ یہ تاعمر آپ کی ہر ضرورت کو پورا کرے گا۔ یہ طاقتور عمل ہے موقع ملے تو ضرور کریں۔

منتر:
اوں پرتھ پھٹ پھٹ ھوں ھوں ترج ترج وجئے وجئے جئے پرتیھت کٹو کٹو ویسر
ویسر پھر پھر پشاچ سادھکسی مے وشیاں آنئے آنئے پچ پچ چل چل سواھا............

# پشاچنی



پشاچ مذکر ہے جبکہ پشاچنی مونث ہمزاد ہے یہ حقیقت ہے مرد کی قوت عورت کے مقابلے میں زیادہ ہوتی ہے لیکن آپ پشاچ کو سدھ کریں پشاچنی آپ کے جو مقاصد ہیں مثلاً حب' نفاق' تباہی' ہلاکی' ترقی' دولت' رزق میں ترقی' اور بہت سے امور یہ میں آپ کے لیے مخفی قوت کا بے مثل خزانہ ہے اس عمل بھی آپ پشاچ کی طرح ہی ان تاریخوں میں شمشان گھاٹ پر کریں گے ایسا شمشان گھاٹ آپ تلاش کریں جہاں اس عمل کو آپ کرسکیں ممکن ہوتو شمشان گھاٹ میں جو دیکھ بھال پر معمور ہوتے ہیں ان سے دوستی کرلیں تاکہ آپ رات کو وہاں باآسانی قیام کرسکیں۔ پشاچنی بے انتہا خوبصورت ہے اسے دیکھ کر کوئی بھی غلط خواہش کو ذہن میں نہ لائیں اس کا عمل بھی اسی طرح ہوگا اور تعداد بھی وہی ہے جو کہ پشاچ کو سدھ کرنے کی ہے اسے سدھ کرنے کے بعد آپ بے تاج بادشاہ ہوں گے لیکن وقت کی پابندی اور منتر کی تعداد کا مکمل ہونا ہی کامیابی کی ضمانت ہے اب آپ اپنا عمل شروع کیجئے اور زندگی کی خوشیوں سے بھریئے۔ منتر یہ ہے۔

اوں پھٹ پھٹ ھوں ھوں آ بھو آ بھو پشاچنی بھند بھند چھند چھند لح لح دہ دہ پچ پچ
مدرے پشینے پشینے دھوں دھوں مہا سر پوجتے ھوں ھوں سواھا





# ھنومان

ہنومان جی کو سدھ کرنے کے لیے ایسی پرسکون جگہ کا تعین کرنا ہوگا جہاں دوران عمل آپ کو کسی بھی قسم کی پریشانی نہ ہو اور نہ ہی کوئی خلل واقع ہو اس کے لیے وہی تمام چیزیں درکار ہوں گی جو کہ اس سے پہلے ہنومان کے درشن کے لیے آپ نے جاپ کے وقت رکھی تھیں اس سے قبل جو بھی ہنومان کے سدھ کرنے کا جاپ لکھا گیا ہے اس میں صرف ایک ہی منتر تھا لیکن اس میں پراتنا بھی ہے جسے دوران عمل پڑھیں گے اتوار یا منگل وار کے دن آپ کو رات گیارہ بجے کے بعد پاک صاف ہوکر اپنی مقررہ جگہ پر اس منتر کو روزانہ 1250 کی تعداد میں پڑھنا ہے اس طرح یہ عمل بھی چالیس روز میں پورا ہوگا۔ ممکن ہے آپ اسے چالیس روز میں مکمل نہ کرسکیں چونکہ اس کے درمیان میں جو پراتنا کرنی ہے اس کی تعداد 625 ہے اس لیے آپ سہولت سے تعداد مقررہ کرلیں یعنی 50000 پچاس ہزار کتنے روز میں پڑھ سکتے ہیں۔

منتر یہ ہے۔

اوم نمو آدیش گرو گا اوم رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ سول پون بندھ تو ھی
سوھنگ سوھنگ سوھنگ سوھنگ سوھنگ سوھنگ سواسا سیس ترہ چتہ چتہ
چتہ چتہ چتہ چتہ چٹ پٹ پاتال سواھا بھستہ بھستہ بھستہ بھستے بھستہ بھستہ کرڈتت
ماتھاویر کا پٹکہ ..........

پہلے اس منتر کو روانی کے ساتھ یاد کریں۔ پڑھنے میں آپ سے غلطی نہ ہو اس کے بعد پرارتھنا یاد کریں۔ پرارتھنا یہ ہے۔

جھاں چلاؤں تھال چلو' کائنٹ امبر دھرتی گرجنت اومیگھ ھزار ھزار من کی شیلا
برسادتی' چلو' نگر یدھا مارتے چلا' چلا درخت اکھاڑ چلا' دشمن کو پائمال کرتے چلا' شکل بھوت
والو پکڑتے چلا' شبس سانچا رینڈ کا باچالا' منتر ایشور رواج واچار سواچار برھم واچار شنو سواچا

اس جاپ کو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہم نے جو تعداد تحریر کی ہے منتر کو آدھی تعداد میں پڑھیں اور اس آدھی تعداد کے برار پرارتھنا کریں اور اس کے بعد منتر کو بقیہ آدھی تعداد میں پڑھیں جیسا کہ ہم جیسا کہ ہم کہہ چکے ہیں تعداد آپ خود مقرر کرلیں روزانہ جس قدر آپ باآسانی پڑھ سکتے ہیں لیکن پرارتھنا کے وقت گوگل سیندور' دونٹ ہلکوٹ اپنے قریب رکھیں جس روز آپ کا یہ عمل پورا ہوگا ہنومان اپنے کروفر کے ساتھ درشن دیں گے آپ بہت خوش ہوں گے چونکہ بڑی محنت کے بعد آپ کو یہ خوشی کا دن نصیب ہوگا۔ اس وقت جو بھی خواہش کریں گے ہنومان جی فوری پوری کردیں گے۔ حاضری کے وقت بھینٹ

اور حاضری کا طریقہ معلوم کریں اور پھر جب بھی ان کی ضرورت ہو بھینٹ اور بخور کا خیال رکھیں زندگی بھر ہنومان تمہاری خواہش، تمنا کی تکمیل کرتے رہیں گے۔



## گنیش مہاراج

اس سے پہلے ہم شری گنیش کو سدھ کرنے کا منتر لکھ چکے ہیں جیسا کہ ہم پہلے بھی کہہ چکے ہیں بے شمار منتر ہیں اور بے شمار طریقے قدیم شاستروں میں ان کے بارے میں عجائب تحریر ہیں جو مخفی علوم سے تعلق رکھتے ہیں انہیں خوب معلوم ہے گنیش مہاراج کی قوت کا۔ یہ عمل اس قدر محنت طلب نہیں ہے اسے آپ با آسانی کر کے اپنے خوابوں کو تعبیر دے سکتے ہیں۔ اگر مندر قریب ہے اور وہاں گنیش مہاراج کی پوجا ہوتی ہے تو ایسے وقت جائیں جب سکون ہو اگر مندر قریب نہیں ہے تو گھر میں گنیش جی کی تصویر لے آئیں اسے اپنے سامنے رکھیں جگہ پر سکون ہو جہاں کوئی خلل انداز نہ ہو۔ اتوار یا منگل وار کو آپ یہ عمل کریں گوگل اور لوبان کا بخور سلگائیں۔ ایک سو آٹھ لڈو اور اتنی ہی تعداد میں کنیر کے پھول اپنے قریب رکھیں پہلے پرارتھنا کریں پھر ایک لڈو ایک پھول اٹھائیں اور مندرجہ ذیل منتر کو ایک مالا جو ایک سو آٹھ دانوں کی ہو۔ اسے پڑھ کر ہنومان پر چڑھائیں۔ اس طرح ایک سو آٹھ لڈو اور کنیر کے پھولوں پر جاپ کریں۔ جونہی آپ کی پوجا ختم ہوگی گنیش مہاراج درشن دیں گے اس وقت جو بھی دلی تمنا ہو ان سے بیان کر دو۔ فوراً پوری ہوگی۔ منتر یہ ہے۔



شر گنپتی گنپتی دے مسان جے پھل مانگو دیدیں پھل' آن سر سند ھورمن کی اچھیا آن دے پورا اچل کو بان ھندمنت جنی شری گورکھ ناتھ کے لے آو' اوم نمو کر کسو ھنگ سواھا۔



## شری گنپتی موریا

شری گنیش مہاراج اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے ماہ کاتک کی کرشن پکھ کی اشٹمی سے لے کر اموش تک کسی پر سکون جگہ پر جہاں کوئی عمل کے دوران خلل انداز نہ ہو۔ اگر اس عمل کو پوری لگن کے ساتھ اور تصور گنیش جی کا ذہن میں رکھ کر کرے تو دنیا کی دولت اس کے قدموں میں رہے۔

### سادھن بدھی:

اس کے لیے آپ نیم کی لکڑی کی ایسی ٹہنی لیں جو ذرا موٹی ہو تقریباً ایک انگل کے برابر ہو۔ اس سے گنیش جی کی مورتی بنائیں۔ جب عمل شروع کریں تو اس مورتی کو اپنے سامنے روبرو رکھ کر مندرجہ ذیل

منتر پانچ سو مرتبہ جاپ کریں۔ لیکن اس کے ساتھ گوگل' کافور' چندن کی دھونی کا انتظام رکھیں پوجا کے دوران یہ سلگتی رہنی چاہیے۔ پانچ قسم کے میوہ جات' مٹھائی پاس رکھیں اور تصور گنیش مہاراج کا ہو۔ منتر یہ ہے۔

اوم نموھست لکھائے لمبد دھائے دوچنٹ مھا تمغے' گرانگ گرینگ ھرانگ بے بے چشت سواھا۔

جس روز مقررہ مدت پوری ہو اس روز مندرجہ ذیل پانچ منتروں سے ہون کرو منتر یہ ہے۔

اوم مم کارھینگ سادھیہ' اوم شرینگ ھرینگ کلینگ اماست' گشالے کج ودفالے امرت کپولائے' مم مندا' پچھت لابھ وردائے ودھی' چیتاء پدماستائے گی ای ای مم منوا پچھت پوریہ لکھی دیوی ودھی نرینہ نرینہ دھاونگ پرجاسدئے ھے شرونرم جلینگ کروکرو شری چتانم ستی گیشائے سواھا۔

ہون کرنے کے بعد فوراً گنیش جی حاضری دیں گے جو بھی تمنا ہو گی فوری پوری کر دی جائے گی۔ حاضری کے وقت طریقہ بھینٹ اور حاضری کا معلوم کریں عہد کریں اور رخصت کر دیں آپ چاہیں تو گنیش مہاراج سے دنیاوی بڑے سے بڑے کام کرا سکتے ہیں۔

# گنیش مہاراج

یہ اکیس روز کا عمل ہے اگر سچی لگن ہو تو کوئی کام مشکل نہیں۔ صرف اکیس روز آپ کو دنیا سے ناطہ توڑ کر گنیش جی کے تصور کو اپنانا ہوگا۔ گوگل' کافور' چندن کا بخور سلگائیں۔ سات رنگ کا میوہ اور سات رنگ کی مٹھائی ہون کے لیے اپنے پاس رکھے۔

یہ منتر کرش پکھ سے بروز منگل وار سے شروع کرے کسی تنہا جگہ اس عمل کو کریں جہاں اکیس روز آپ سکون و چین سے اس منتر کا جاپ کر سکیں' گنیش مہاراج کو پرسن کرنے کا ایک اور بھی سادھن ہے منت سادھواں کی سیوا بھی اگر ساتھ کی جائے تو مہارج بہت خوش ہوتے ہیں اکیسویں روز میں شری گنیش درشن دیں گے اس وقت ادب سے پرنام کرے اور جو بھی دلی خواہش ہو بیان کرے حاضری اور بھینٹ کا طریقہ یہ ہے اس عمل کے عامل کو زندگی میں کسی چیز کی طلب نہیں رہتی چونکہ یہاں اس نے خواہش کی اور



گنیش مہاراج نے اس کی تمنا کو پورا کر دیا۔ لیکن کوئی غلط کام کے بارے میں نہ سوچے اور نہ ہی مہارج سے خواہش کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ چونکہ نیک نیت ہو تو کام بھی سب سدھ ہوتے ہیں۔ منتر یہ ہے۔

اوم کن روی پتی کنادھی پتی دے سمان جو کلی مانگتے دیتے پنج لڈو سر سندھور بھر آئی آئی آنند یہ رند دستی بھان پھول پھلست باگیس بھر رسیاوے تو اک پھولے ھاتھی جپو تو من رھے متوابال ساتھ کر جاؤ تو مٹھی کرے متولہ۔



# کالی

کالی دیوی کو رام کرنے کے مثبت کیسے کیسے جتن کرتے ہیں آپ سوچ بھی نہیں سکتے ہیں جس سے کالی دیوی خوش ہو جائے وہ راجہ سے کم نہیں ہوتا۔ اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے آپ کو اکیس روز اس منتر کا جاپ کرنا ہوگا۔ یہ منتر قدیم شاستروں میں نہایت قوت بخش بتایا گیا ہے۔ آپ بھی استفادہ حاصل کریں۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کو کرنے سے پہلے آپ کو ایک ایسی جگہ کا تعین کرنا ہوگا جہاں آپ سکون سے کالی دیوی کا تصور اپنائے ہوئے اس منتر کا جاپ کر سکیں اس کے لیے آپ گوگل' گھی دھونی کا انتظام کریں اگنی پر گوگل ڈالیں اور تھوڑا تھوڑا گھی چھڑکتے جائیں اور اس کے ساتھ گوگل' گھی' چاول گڑ اور تلوں کو آپس میں ملا کر دو ہزار ایک سو اکیس گولیاں بنائیں ان میں



سے ایک سوایک گولیاں لے کر کالی دیوی کی مورتی کے آگے بیٹھ کر ہون کریں اور ہر گولی پر مندرجہ ذیل منتر ایک دفعہ پڑھیں یعنی روزانہ ایک سو اکیس گولیوں پر الگ الگ ایک ایک مرتبہ منتر جاپ کریں اس طرح اکیس روز میں دو ہزار ایک سو اکیس گولیاں منتر کے جاپ سے تعداد مکمل ہوگی۔ یاد رکھیں اکٹھی گولیوں پر ہون نہیں کریں جس روز آپ عمل شروع کریں اس روز گوگل' سیندرو' سات رنگ کی مٹھائی رکھیں اکیس روز میں کالی دیوی درشن دے گی۔ دوران عمل خوف زدہ ہونے یا ڈرنے کی قطعی ضرورت نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ کامیاب ہو کر وہ سب کچھ پالیتے ہیں جس کی انہیں خواہش ہوتی ہے جس روز کالی دیوی درشن دے اسے پرنام کریں اور اپنی دلی خواہش کا اظہار کریں جو کچھ مانگنا ہو مانگ لیں۔ بھینٹ اور حاضری کا طریقہ معلوم کریں جو بھی وہ حکم کرے اس پر فوری عمل کریں۔ زندگی کے ہر مشکل مرحلے پر کالی دیوی تمہاری مددگار رہے گی۔ منتر یہ ہے۔

کالی کالی مہا کالی مدھبہ مانس پھرے منوا جی مدو کے سامنے باجے تالی برھما کی



بیٹی اندر کی سالی' ادھی لیا نرما تارٹھ' چل سوتی کو جگائے لاؤ بیٹھی کو اٹھائے لاؤ میرا دبری تیمرا
بھیکھ سندری سواہا سدھ آئی' مدھ آئی' چکھ آئی رودھی سدھی سبان حال اٹھ چال چلے نھیں تو
برھما وشنو کی دھائی'



# دیوی کا سدھ کرنا

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے ہندو دھرم میں بے شمار شکتی دیویاں ہیں جنہیں منتروں کے ذریعہ سدھ کر کے دنیاوی بہت سے کاموں میں ان سے مدد حاصل کی جاتی ہے یہاں بھی ہم ایک ایسی ہی مہاشکتی دیوی کو سدھ کرنے کا عمل تحریر کر رہے ہیں جو صاحب نظر ہیں وہی اس سے فائدہ حاصل کر پائیں گے۔

## سادھن سدھی:

اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے آپ کو خود ہی روزانہ کی تعداد مقرر کرنی ہوگی۔ لیکن اسے متواتر کرنا ہوگا وقت اور مقام کا بھی خود تعین کریں چونکہ یہاں دو منتر تحریر کیے جا رہے ہیں منتر اول کا بارہ لاکھ جاپ کریں اس کے بعد منتر دوئم کو پانچ اقسام کے میوہ جات سے ایک لاکھ تیس ہزار منتر سے ہون کریں۔ لیکن ایک بات یاد رکھیں اس عمل کو پکھ پنچھمیں کیا جائے دیگر دنوں میں دیوی سدھ نہیں ہوگی۔

اب یہ آپ کے اختیار میں ہے کہ آپ کتنے روز میں اس عمل کو کرتے ہیں چونکہ یہ آپ کے پڑھنے پر ہے۔ جس قدر آپ کی زبان میں روانی ہوگی اتنی جلدی آپ اس منتر کی تعداد کو مکمل کر سکیں گے۔ منتر پڑھتے وقت دھونی برابر جاری رہے اور تصور ایک خوبصورت دیوی کا ہونا چاہیے مقررہ تعداد مکمل ہونے پر دیوی اپنی شان کے مطابق درشن دے گی اس وقت جو بھی طلب ہو مانگ لیں۔ بھینٹ اور حاضری کا طریقہ معلوم کریں اور زندگی عیش و آرام سے گزاریں۔ منتر یہ ہے۔

1. اوم ھرینگ وبدماتری' بھیداوم سواھا کرشنا۔
2. اوم کلینگ وتی اوم سواھا کرشنا۔





مھندری

یہ زبردست قوت والی مھندری ہے اگر یہ آپ سے خوش ہوگئی تو پھر آپ کو کسی بھی چیز کی ضرورت نہ رہے گی اور نہ ہی آپ کو اپنی شہوت کی آگ ٹھنڈا کرنے کے لیے کہیں باہر نظر بد ہی کرنی ہوگی۔ بس تھوڑی سی محنت ہے اور ظاہر ہے کچھ پانے کے لیے انسان کو کچھ کھونا پڑتا ہے لیکن یہاں آپ کا کچھ نہیں جا رہا صرف تھوڑے عرصہ خود کو پابند رکھ کر اس عمل کو کرنا ہے۔

## سادھن بدھی:

کسی پرسکون مقام پر گنڈی کے درخت کے نیچے بیٹھ کر روزانہ اس منتر کا ایک ہزار جاپ کرے جس روز تعداد ایک لاکھ ہو جائے اس روز پانچ اقسام کے میوہ جات پھر ایک ہزار منتر سے ہون کریں لیکن دوران جاپ گوگل اور لوبان سلگا کر رکھیں مقررہ تعداد کے پورا ہونے پر دیوی درشن دے گی۔ یہ نہایت حسین و دلکش جسم کی مالک نہایت خوبصورت ہے اسے دیکھ کر انسان تو انسان دیوتا بھی شاید بہک

جائیں۔ اس کے درشن دینے پر جو بھی خواہش ہو بیان کریں اس کی حاضری اور بھینٹ کا طریقہ معلوم
کریں اس کے بعد اگر آپ کے جسم میں خون ابلنے کے لیے بے تاب ہو تو آپ اس سے ہم بستری بھی
کر سکتے ہیں آپ کو وہ لذت حاصل ہوگی کہ کوئی عورت اس لذت سے تمہیں آشنا نہیں کر سکتی اور پھر جب
تم چاہو گے وہ آپ کے بستر میں ہوگی اس سے جو بھی چیز طلب کرو گے فوری حاضر کر دے گی یہ سدا جوان
رکھنے کے نسخے بھی مہیا کرے گی منتر یہ ہے۔

ادم مھندری دل کا ادم سواھا کرشنا



## کالکا دیوی

یہ دیوی بھی بہت شکتی والی ہے اور تمنا پوری کرنے والی ہے بس یہ راضی ہو جائے اور اس کو راضی
کرنے کا طریقہ یہ ہے مندرجہ ذیل منتر کو سدھ کیا جائے۔

### سادھن بدھی:

اس کے لیے بھی آپ کو ایسی جگہ تلاش کرنی ہوگی جو پرسکون ہو اور جہاں آپ کے عمل میں کوئی مخل
نہ ہو۔ لیکن اس کے لیے خاص جگہ کی ضرورت ہوگی اور وہ جگہ بھینسوں کا باڑہ ہونا چاہیے۔ اس منتر کو منگل
وار سے شروع کریں چاہے مہینہ کوئی بھی ہو اس گئوشالہ میں ایک جگہ منتخب کر لیں اور روزانہ اسی جگہ اور
وقت مقررہ پر منتر کا جاپ کریں اس منتر کا دو لاکھ مرتبہ جاپ کرنا ہے دھونی، گوگل اور لوبان سلگائیں، پانچ
قسم کی مٹھائی، سیندور، چھوٹی الائچی، پانچ عدد پاس رکھیں جب یہ تعداد مکمل ہو جائے تو ایک ہزار منتر سے
ہون کریں۔ تصور دیوی کا رکھیں جب یہ تعداد مکمل ہو جائے تو ایک ہزار منتر سے ہون کریں۔ تصور دیوی
کا رکھیں دیوی درشن دے گی یہ بھی اپنے حسن میں یکتا ہے لیکن اس پر بری نیت سے مت دیکھنا ورنہ تمہارا
سارا عمل بے کار جائے گا۔ جب دیوی درشن دے جو بھی خواہش ہو مانگ لیں اور طریقہ کے مطابق
حاضری اور بھینٹ کا طریقہ معلوم کر کے رخصت کر دیں۔ منتر یہ ہے۔

ادم کالکا دیوی ادم سواھا کرشنا۔

## کالیکا

یہ بھی بڑی شکتی والی دیوی ہے اسے جو اپنے وش میں کر لیتا ہے زندگی بھر عیش و آرام سے گزارتا ہے
اسے کسی چیز کی کوئی طلب نہیں رہتی، نہ ممکن ہے جو خواہش کرے اور پوری نہ ہو۔

### سادھن بدھی:

اس کے لیے بھی آپ کو ایسی جگہ تلاش کرنی ہوگی جہاں تمام رات کوئی نہ آتا ہو ایسا کمرہ ہو جو صرف
آپ کے تصرف میں ہو ہفتے کی رات کو بارہ بجے اس منتر کا جاپ کریں اور گوگل ولوبان کی دھونی رکھیں
اس منتر کی تعداد مقرر نہیں ہے اسے آپ اس وقت تک پڑھیں جب تک آپ تھک نہ جائیں اور تھکن
محسوس ہو تو سو جائیں چونکہ یہ منتر آپ کو ننگے ہو کر کرنا ہے جسم پر کوئی کپڑا نہیں ہونا چاہیے اور ذہن میں
کالکا دیوی کا تصور ہو ممکن ہے پہلے ہی دن دیوی درشن دیدے اگر نہیں دے تو متواتر سات ہفتے یعنی ہر
ہفتے یعنی ہر ہفتے کی رات کو اس منتر کا جاپ کریں۔ مالا ایک سو آٹھ دانوں کی ہونی چاہیے تین مالائیں
کرلیا کریں۔ جس روز کالکا دیوی درشن دے اسے پرنام کریں اور جو بھی خواہش ہو بیان کریں جو طلب
کریں وہ فوراً پوری کردی جائے گی اس کی حاضری اور بھینٹ کا طریقہ معلوم کریں اور زندگی بھر عیش و
عشرت کے ساتھ گزاریں منتر یہ ہے۔

کریں کالیکا شوؤس ورشیہ جوان، ھاتھ کھڑگ کھپڑ تیر کمان، گلے نرمنڈ مالا رھے شمشان آؤ
آؤ کالیکا میرا کھنا مان نھیں آئے تو کالیکا تو کال بھیروں کی دوھائی شبد سانچا پھرے منتر خدائی۔



# کامیشوری دیوی

یہ دیوی بھی بڑی شکتی اور مہان دیوی ہے اس کی شکتی کے بارے میں ہم تفصیل میں نہیں جانا چاہیں گے چونکہ آپ کے لیے یہی کافی ہے کہ یہ دیوی آپ کی زندگی کی کایا کلپ کر سکتی ہے تمہارا نام شہر کے امیر ترین لوگوں میں شمار ہو سکتا ہے لیکن اس کے لیے ظاہر ہے آپ کو اپنی زندگی کے کچھ قیمتی لمحے دینے ہوں گے مگر اس کے لیے قوت ارادی اور مضبوط دل کی ضرورت ہے اگر آپ دیوی کو سدھ کرنا چاہتے ہیں تو آپ نے پہلے ہی سے ان تمام چیزوں کو مدنظر رکھا ہوگا۔

## سادھن سدھی:

اس عمل کو آپ چاند کی اول منگلوار یا اتوار سے شروع کریں۔ اس کے لیے آپ ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں سکون سے اس عمل کو کر سکیں عمل سے پہلے آپ کو گوشت، مچھلی، کچا لہسن، کچی پیاز اور جماع سے مکمل پرہیز رکھنا ہے پرہیز آپ دو دن پہلے ہی سے شروع کر دیں یہ ایک ماہ کا عمل ہے۔ پوجا کے لیے جن اشیاء کی ضرورت ہوگی ایک نیا چراغ جس میں خالص گھی اور شہد، سرمہ سیاہ ایک شیشی، مسی، سیندور، کنکر، تیل چنبیلی عطر کی ایک شیشی، پھول گیندا یا گلاب، یا پھولوں کا ہار، ناریل سبز، سات رنگ کی مٹھائی، بخور گوگل، مندرجہ منتر کا جاپ ایک ہزار کی تعداد میں روزانہ کرنا ہے۔

جس روز آپ اس عمل کے لیے گوشہ تنہائی میں ارادہ دیوی کو سدھ کرنے کے لیے بیٹھیں بھوج پتر پر گولا چن سے دیوی کی نہایت خوبصورت سی تصویر بنائیں تصویر اس قدر خوبصورت ہو کہ آپ خود اس پر عاشق ہو جائیں۔ مندرجہ بالا تمام سامان کے ساتھ رات بارہ بجے پرارتھنا کے لیے خود کو پابند کریں چراغ میں پاک صاف روئی کا فلیتہ ڈال کر روشن کریں اور چراغ کے سامنے تمام سامان رکھ کر بخور روشن کریں اور پھر چراغ پر اپنی نگاہیں جما کر منتر جاپ کریں منتر یہ ہے۔

**اوم ھریں آکچھ کامیشوری سواھا**

اس عمل کو وقت مقررہ اور مقام پر پابندی کے ساتھ ایک ماہ تک دیوی کا تصور ذہن میں پختہ رکھ کر منتر کا جاپ کریں آپ کو یہ بتاتے چلیں کہ یہ دیوی بے انتہا حسین ودلکش جسم کی مالک ہے چہرہ چاند، روشن آنکھیں، چنچل بس یہ سمجھ لیں کہ کسی مصور کے تخیل کا شاہکار کسی شاعر کے خواب کی تعبیر پھولوں سے محبت کرنے والی اسے دیکھ کر شاید ہی کوئی ایسا مرد ہو جس کے خون میں گرمی پیدا نہ ہو۔ اگر آپ کی بیوی ہے یا کسی غیر عورت سے تعلقات ہیں تو فوراً ترک کر دیں ورنہ آپ سخت نقصان اٹھائیں گے۔ تمہارے تمام



ز اعصاب بکھر کر رہ جائیں گے۔ چونکہ یہ دیوی سدھ ہوگئی تو وہ تمہاری دنیاوی اور جسمانی تمام ضرورتوں کو پورا کرے گی وہ بیوی بن کر رہے گی، رات کو سیاہ سائے پھیلتے ہی آپ کی خواب گاہ اس کے حسن سے جگمگا اٹھے گیا اور کمرہ خوشبوؤں سے آپ کو مدہوش کر دے گا۔ تمہاری ہر خواہش کو اس طرح پورا کرے گی کہ آپ اس لمحہ تو سوچ بھی نہیں سکتے۔ انواع واقسام چیزیں روزانہ دیا کرے گی تمام رات تمہاری آغوش میں اپنے دلکش جسم سے وہ لذت دے گی کہ مدہوشی تمہارے رگ و پے میں نشہ معلوم ہوگی۔ صبح ہوتے ہی وہ رخصت ہو جایا کرے گی۔ لیکن اسے سدھ کرنے کے لیے آپ کو ایک ماہ خود کو دنیا کی ہر رنگینی سے دور رکھنا ہوگا۔ آپ آخری روز جس دن آپ کو دیوی درشن دینے والی ہے پرانی مٹھائی ایک طرف رکھیں اور نئی مٹھائی تازہ لا کر رکھیں۔ جب دیوی درشن دے۔ اس کے حسن میں مدہوش نہ ہو جائیں اسے دیکھ کر کوئی گندہ تصور ذہن میں لائیں بلکہ جب دیوی درشن دے تو پورے احترام کے ساتھ پرنام کریں چراغ کے سوا تمام سامان نہایت ادب کے ساتھ دیوی کو پیش کریں وہ بہت خوش ہوگی اور تمہاری تمام چیزیں قبول کرلے گی اور ممکن ہو تو ایک خوبصورت ساڑھی بھی دیوی کی نذر کریں۔ اس کے گلے میں پھولوں کا ہار ڈالیں اور جب وہ پوچھے تو اپنا مدعا بیان کریں۔ اس کے بعد پوری زندگی آرام وعیش سے گزاریں۔ دیوی سے حاضری کا مخصوص طریقہ اور اس کی خواہش کا معلوم کرلیں جو چیز اسے پسند ہو اس کی بھینٹ پابندی سے دیا کریں اگر آپ چاہتے ہیں دیوی ہمیشہ تمہارے احکام پر عمل کرے تو آپ کو روزانہ اس منتر کی ایک مالا جپ کرنا ہوگا آپ کو تو معلوم ہی مالا ایک سو آٹھ دانوں کی ہوتی ہے۔ اس طرح دیوی آپ کے وش میں ہمیشہ ہمیشہ رہے گی اور ہر رات رنگین گزرے گی۔

# یوگنی

یہ دیوی بھی بے انتہا خوبصورت ہے اس کی خوبصورتی کو لفظوں میں بیان کرنا مشکل ہے بس اتنا ہی کافی ہے کہ اس کی رنگت دودھ جیسی اور چہرہ کھلے ہوئے گلاب کی مانند، تیکھے نقوش اور جسم کی تراش و خراش ایسی کہ ہر اعضا پر لہو کی گردش تیز ہو جائے۔ شاندار شاہی پوشاک جس کی چمک دمک نظروں میں رعب ودبدبہ پیدا کر دے۔ نہایت شان وشوکت والی بے شمار خوبیوں کی مالک عامل کی ہر خواہش کو پورا کرنے والی۔ یہ عمل پورے ایک ماہ کا ہے اس کے لیے بھی آپ کو پرسکون جگہ تنہائی درکار ہوگی۔ عمل کے دوران جہاں کوئی مخل نہ ہو

ساد ھن بدھی:

مندرجہ ذیل منتر آپ کو غروب آفتاب اور ظہر کے وقت جاپ کرنا ہوگا۔ اس کے لیے آپ جس کمرے میں سر سندری کے درشن کے لیے جاپ کریں گے وہاں آپ کو ان چیزوں کی ضرورت ہوگی۔ عمل کے دوران ان چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔ ان چیزوں سے



پہلے ہم آپ کو پرہیز بتادیں۔ ایک ماہ تک آپ کو صرف اس دیوی کے تصور میں رہنا ہوگا اور گوشت، مچھلی، انڈا، کچا لہسن، کچی پیاز، دیگر بدبودار اشیاء کے ساتھ ساتھ جماع سے بھی مکمل پرہیز رکھنا ہوگا۔ دنیا کی تمام رنگینیوں سے کنارہ کش ہوکر یہ مہینہ آپ نے صرف اپنے مقصد میں گزارنا ہوگا۔ اس کے لیے آپ چندروز پہلے سے خود کو عادی کرلیں۔ کچھ پانے کے لیے کچھ بلیدان دینا ہوتا ہے اور یہ کوئی اتنا بڑا بلیدان بھی نہیں کہ کوئی ساری زندگی کی خوشیاں سمیٹنے کے لیے اتنا بھی نہ کرے۔ ایک چراغ، ایک تولہ صندل سفید و سرخ، ایک عدد پان ثابت لگا ہوا جس میں چھالیہ لونگ، قرنفل کا ایک جوڑا اس میں موجود ہو۔ عطر چنبیلی کی چھوٹی شیشی، سرمہ سیاہ ایک چھوٹی شیشی، مسی ایک تولہ، ایک کچی ناریل، کنکم ایک ڈبیہ، پھول گیندا یا گلاب کے سات عدد ایک سرخ کپڑا۔ یہ تمام چیزیں وقت عمل میں درکار ہوں گی۔ جب آپ عمل کے لیے اپنے مخصوص کمرے میں بیٹھیں تو یہ خیال رہے کہ کمرہ پاک صاف ہو اور تمہارا منہ مشرق کی جانب ہو ذہن میں ماسوائے دیوی کے تصور کے کوئی اور تصور نہ اور نہ ہی کسی قسم کا خیال بھی پریشان کررہا ہو۔ بلکہ



پر سکون ہوں اب آپ چراغ کو خالص گھی یا روغن تلخ سے روشن کریں اور خوشبودار بو رسلگائیں۔ بقیہ تمام اشیاء کو سرخ کپڑے پر سجا کر چراغ کو اس کے درمیان رکھیں اب آپ کی نظریں چراغ کی لو پر مرکوز ہونی چاہیے۔ دیوی کا تصور ذہن میں بٹھا کر یوں احساس کریں کہ اس چراغ کی لو پر ایک نہایت حسین دوشیزہ مجسم ہورہی ہے اور منتر کا جاپ کریں جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں کہ یہ عمل پورے تیس یوم کا ہے اس عمل میں تھوڑے سے اخراجات ضرور برداشت کرنا پڑتے ہیں مثلاً پھول، پان، الائچی، قرنفل کا جوڑا، کچا ناریل یہ آپ کو روزانہ نیا اور تازہ رکھنا ہوگا۔ پوجا کا اہتمام پہلے روز کی طرح کرنا ہوگا۔ صرف تیس روز۔ دنیا کی تمام رنگینوں سے الگ تھلگ ہوکر ایک طرح سے ناطہ توڑ کر صرف دیوی کے بن کر رہنا ہوگا۔ دوران عمل ہو سکتا ہے کچھ پرچھائیاں آپ کو ڈرانے کی کوشش کریں لیکن آپ قطعی طور پر خوفزدہ نہ ہوں اگر خوف زیادہ محسوس ہو تو پہلے روز سے سفلی حصار کرکے عمل کریں یہ پرچھائیاں آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتی ہیں۔ ہاں اگر آپ ہی خوف کھا گئے تو پھر کوئی کیا کرسکتا ہے چونکہ خوف باہر نہیں انسان کے اندر ہوتا ہے اپنے اندر پیدا ہونے والے خوف پر قابو پائیں۔ مقررہ تعداد کے پورا ہوتے ہی سندری یوگنی آدھی رات کے وقت اپنے پورے جاہ و جمال کے ساتھ آپ کے درشن دے گی۔ اسے ادب سے پرنام کریں اسے ہار پہنائیں اور وہ تمام سامان اس کی نذر کردیں اس وقت اس دیوی کا احترام اور ادب بہت زیادہ کریں چونکہ یہ آپ کے لیے ضروری ہے۔ یہاں آپ کی سوچ اور فطرت رنگینی پاکیزگی کا پتہ چلتا ہے آپ اسے کس رشتے کے تحت دیکھنا چاہتے ہیں تین رشتے ہیں ماں، بہن، بیوی اگر آپ اپنے بیوی بچوں میں رہنا چاہتے ہیں اور دنیاوی ضرورت سے کفالت چاہتے ہیں تو آپ اسے ماں بنالیں۔ چونکہ یہ بالکل ماں کی طرح آپ کی دیکھ بھال کرے گی اگر بہن کے روپ میں رکھیں گے تو یہ آپ کی ہر ضرورت کو پورا کرے گی آپ کی دنیاوی ضرورت کے سوا دوشیزائیں، ناگ کنیائیں بھی لاکردے گی۔ اگر بیوی کے روپ میں رکھیں گے تو یہ بیوی کی طرح آپ کی ہر ضرورت کو پورا بھی کرے گی اور رات کو اپنے خوبصورت جسم سے لذت بھی دے گی۔ تمہاری ہر جائز خواہش اس طرح پوری ہوتی رہے گی کہ آپ کو خبر بھی نہ ہو اور ضرورت بھی پوری ہوجائے گی۔ لیکن خبردار آپ اپنی بیوی یا کسی غیر عورت سے کسی قسم کے تعلقات نہیں رکھ سکتے ورنہ یہ تباہ و برباد کردے گی۔ چہرہ بھی بگاڑ دے گی بلکہ جسم کو اس بری طرح اپاہج بنادے گی نہ تمہارا شمار مردوں میں ہوگا اور نہ زندوں میں۔ اس لیے سوچ سمجھ کر رشتہ قائم کریں یہ سب باتیں عمل شروع کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ لیں۔ منتر مندرجہ ذیل ہے۔

## اوم ھریں اگچھ سرسندری سواہا

لیکن اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے آپ کو روزانہ صبح اشنان سے فارغ ہو کر دانت خوب طرح صاف کر کے ''ھروں'' پرارتھنا کریں۔ ''اوم ھن پھٹ'' منتر سے تصور باندھ کر سمت صحیح میں نمسکار کریں۔ پھر اس کے بعد ہراں انگشتھا پیساں نمو'' پر کرا اگنیاس اور ''ھریں'' منتر سے شونگھیاس کر کے بھوج پتر پر مندرجہ ذیل شکل بنائیں اور اس پدم میں دیوی کا تصور قاء کر کے پیٹھ دیوتا کو ادب و احترام سے دعوت دے کر بلائیں اس کے بعد آپ سرسندری دیوی کا تصور اپنے ذہن میں قائم کریں۔ اس پرارتھنا کے کرنے سے عمل جلد سدھ ہوگا اور درمیان اگر کوئی مشکل درپیش ہے تو وہ بھی ختم ہو جائے گی یہ آپ کو روزانہ کرنا ہوگا۔ وہ منتر یہ ہے۔



## دیوی کو سدھ کرنا

یہ دیوی بڑی شکتی رکھتی ہے یہ ایک ماہ کا عمل ہے کسی گوشہ تنہائی میں مقررہ وقت پر تصور دیوی کا ذہن میں بٹھا کر کیا جائے تو دنیا کی ہر خوشی میسر ہو اس عمل کو چاند کی اول تاریخوں میں منگل یا اتوار کے روز رات کو شروع کریں پاک صاف ہو کر پاک صاف جگہ پر مندرجہ ذیل منتر 26 ہزار بار روزانہ پابندی سے جاپ کریں منتر یہ ہے۔

## اوم ومار دیوتا یتی ھرینگ سواہا

اگر اس منتر کو دریا یا ندی کے کنارے بیٹھ کر کریں تو دیوی جلد درشن دے اس کا صحیح طریقہ بھی یہی



ہے لیکن اس سے پہلے آپ کو ان چیزوں کی ضرورت ہوگی۔ سیندور ایک تولہ، سرمہ سیاہ ایک چھوٹی شیشی، مسی ایک تولہ، عطر کی چھوٹی شیشی، گیندے یا گلاب کے سات پھول، ایک ہار گلاب کے پھولوں کا۔ اگنی کے لیے گوگل اور گھی، چھوٹی الائچی پانچ عدد، لونگ پانچ عدد اور سات قسم کی حسب توفیق مٹھائی۔

جس روز آپ کا ارادہ ہو دو روز پہلے ہی سے گوشت، مچھلی، انڈا، کچا لہسن، کچی پیاز اور اس قسم کی بدبودار اشیاء کھانا بالکل ترک کر دیں۔

دریا کے کنارے اگنی روشن کر کے اس پر گوگل ڈالیں اور اصلی گھی چھڑکیں یعنی آپ تعداد روزانہ مقررہ تعداد میں منتر جاپ کرنے کے بعد دو ہزار چھ سو منتر سے گوگل اور گھی سے ہون کرنا ہے عمل ختم کرنے کے بعد ماسوائے پھول، الائچی، لونگ، عطر کے دوسری اشیاء کپڑے میں باندھ کر واپس گھر لے آئیں اور پھول وغیرہ دریا میں ڈال دیں۔ ایک ماہ کے پورا ہوتے ہی دیوی درشن دے گی۔ یہ بہت خوبصورت و حسین دیوی ہے اسے پرنام کریں اور اس دن جو تازہ ہار لے کر آئے ہیں اس کے گلے میں ڈالیں اور تازہ مٹھائی و دیگر چیزیں اسے پیش کر دیں۔ یہ ہم بتانا بھول گئے آخری یوم آپ کو تازہ مٹھائی لے کر جانی ہوگی اور دیگر چیزیں جو آپ روزانہ دریا برد کر دیتے ہیں وہ بھی روزانہ تازہ لینی ہوں گی۔ آخری روز یہ چیزیں تو آپ کے پاس نئی و تازہ ہوں گی لیکن مٹھائی پرانی ہوگی جسے آپ دریا میں پھینک دیں اور تازہ مٹھائی دیوی کی نذر کریں۔ دیوی بہت خوش ہوگی اور جو طلب کرو گے فوراً مہیا کر دے گی۔ اس سے حاضری کا طریقہ و بھینٹ کا معلوم کر کے اسے ادب سے رخصت کر دیں۔ زندگی پھر عیش و آرام سے گزاریں۔ لیکن یہ عمل آپ پکھ پچھتر میں کریں خواہ مہینہ کوئی بھی ہو۔

تصویر بنائیں صفحہ نمبر 151

# موچن یکھنی

اگر آپ کسی بہت ہی سخت قسم کی پریشانیوں میں مصیبت میں پھنس گئے ہیں تو آپ موچن یکھنی سے مدد حاصل کر سکتے ہیں۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کے لیے آپ کسی مہینے کی کسی بھی تاریخ سے کسی پرسکون جگہ کا انتخاب کر سکتے ہیں اس میں گوشت مچھلی انڈا اور بدبودار اشیاء سے پرہیز رکھیں اور اس سے قبل جو اشیاء ہم نے پہلے عمل میں تحریر کی ہیں وہی چیزیں اس میں رکھیں اور ستائیں 27 روز تک مندرجہ ذیل منتر سے موچن یکھنی کو سدھ کریں اس منتر کو دو ہزار کی تعداد میں روزانہ جاپ کرنا ہے۔ اس میں مٹھائی کی بجائے آپ سات رنگ میوہ رکھیں۔ آخری روز 10400 منتر سے دودھ گھی سے ہون کر کے یہ ہون کسی کنواری لڑکی کو کھلائیں۔ بندہ موچن یکھنی خوش ہو کر درشن دے اور جو بھی پریشانی ہو اس میں بھرپور مدد کرے اور جو بھی خواہش ہو فوری پوری کرے گی منتر یہ ہے۔

اوم نموھٹیلے کماری سواھا





# سر سندری

اس سے پہلے بھی ہم سر سندری کا ایک عمل تحریر کر چکے ہیں اس کے منتر میں تھوڑا سا فرق ہے اس کی تعریف ہم پہلے ہی تحریر کر چکے ہیں یہاں صرف سادھن بدھی تحریر کریں گے چونکہ تھوڑا سا طریقہ کار میں فرق ہے۔ اس کے فوائد بھی وہی ہے جو کہ پہلے تحریر کر چکے ہیں۔

## سادھن بدھی:

ساون کی چھتا تتھی سے اس عمل کو شروع کریں۔ صبح اشنان کرنے کے بعد پاک صاف لباس پہنیں اور مندرجہ ذیل منتر کا روزانہ سات ہزار کی تعداد میں جاپ کریں یہ ایک سوا ایک دن کرنا ہے جب عمل ختم ہو تو اس روز چھ ہزار منتر کا گھی سے ہون کریں اور چھ ہزار منتر سے ترپن کریں۔ جب تک یہ عمل جاری رہے زمین پر اپنا بستر لگائیں جھوٹ دروغ گوئی سے مکمل پرہیز کریں۔ غذا میں دودھ چاول کے سوا کچھ نہیں کھائے۔ ترپن کی ودھی یہ ہے۔ ہاتھ میں کشا یعنی دب کا تنکا لے کر اور جل لے کر مندرجہ بالا منتر کو جاپ کر کے منتر کے آخر میں جہاں سواہا پڑھنا ہے وہاں کویتا کویتا پڑھے اور پانی چھوڑتا جائے اور ہون کی ودھی بھی یہی ہے کہ آگ جلا کر ایک ایک منتر پڑھ کر سواہا شبد ہونے پر ایک ایک آہوتی آگ میں ڈالے آپ کی آسانی کے لیے یہ تحریر کر دیا ہے تاکہ کسی کو بھی عمل کرنا ہو تو آپ باآسانی یہ عمل کر سکیں۔ دیوی آپ کو کیا کچھ دے سکتی ہے کیا کیا عیش و نشاط سے آپ کی زندگی رنگین بنا سکتی ہے یہاں لکھنے کی ضرورت نہیں ہم سر سندری میں پہلے تحریر کر چکے ہیں۔



# پدماوتی

اس عمل کو دیوتی پچھتر میں شروع کریں روزانہ پانچ کی تعداد میں جاپ کرنا ہوگا۔ جیسا کہ ہم اس سے قبل بھی آپ کو بتا چکے ہیں بے شمار دیوی دیوتا' یکھنی' بھوت پریت ہیں۔ یہ عامل کے اپنے وش میں ہے کہ وہ کس کو اپنے لیے بہتر سمجھتا ہے جو اس کی زندگی میں دیوالی لا سکے یہ یکھنی بے شمار شکتیوں کی مالک ہے جس سے راضی ہو جائے اس کے لیے دنیا کی تمام خوشیاں اس کے اطراف رقصاں رہتی ہیں۔

## سادھن بدھی:

س منتر کا 10 لاکھ جپ کرنا ہے۔ اس کے لیے کسی ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں آپ سکون سے اس عمل کو کر سکیں۔ اس کے لیے پرہیز کے ساتھ ساتھ ایک عدد مسی اور ایک چھوٹی شیشی سرمہ' سیندور ایک تولہ' چھوٹی الائچی پانچ عدد' لونگ پانچ عدد' ایک کچا ناریل' عطر' اور بخور کے لیے گوگل اور لوبان' سات رنگ کے میوہ جات' گھی' سات پھول گیندا یا گلاب کے آخری روز ایک' اچھا خوبصورت پھولوں سے گندھا ہار۔

رات کے دوسرے پہر اپنے لیے مخصوص کرے یا جگہ گوگل' گل بھونی کو ملا کر ایک راستر سے سیون کریں۔ بوقت عمل ایک مٹی کے برتن میں ماش و چاول کو ملا کر اپنے سامنے رکھے اور تمام چیزوں کو سجا کر اپنے دائیں طرف رکھے اور یکھنی کا تصور باندھ کر منتر کا جاپ کرے۔ اس میں وقت تھوڑا سا زیادہ ہے لیکن یہ وقت کچھ بھی نہیں۔ اس یکھنی کے مقابلے میں اسے دیکھ کے انسان اس کے لیے صحراؤں کی خاک چھان سکتا ہے۔ چونکہ یہ سدھ ہو کر تمہاری خواہش کو پورا کرنے کی شکتی رکھتی ہے۔ دنیاوی بھی اور جسمانی بھی۔ دوران عمل قطعی خوف نہ کھائیں۔ آخری دن یکھنی حاضر ہو کر درشن دے گی۔ اس کی بے شمار خوبیاں ہیں جسے یہاں بیان کرنا مشکل ہے۔

ایک بات کا خیال رکھیں آخری روز تازہ مٹھائی اور پھول ہار تازہ لا کر رکھیں اور باسی دریا میں پھینک دیں جب یکھنی حاضر ہو اسے پرنام کریں ہار اس کے گلے میں ڈالیں۔ اور مٹھائی اسے کھلائیں اور تمام چیزیں اس کی نذر کریں۔ اس کے بعد اپنی خواہش کا اظہار کریں آپ کیا رشتہ قائم کرنا چاہتے ہیں۔ حاضری کا طریقہ اور بھینٹ کا طریقہ معلوم کر کے ادب کے ساتھ رخصت کریں۔ منتر یہ ہے۔

اوم نانا چرن پدماوتی سواھا





# سورن ریکھا

کسی بھی دیوی کو پرسن کرنے کے لیے اس کی خوشی کو مدنظر رکھے۔ اور پورے جوش و خروش کے ساتھ اس عمل کو کرے۔ بس یہ معلوم ہو کہ اس دیوی کے درشن کے لیے تم بہت بے چین ہو پوری توجہ پورا دھیان صرف دیوی کے خیال پیکر میں ہونا چاہیے اس دیوی کو سدھ کرنے کے لیے مندرجہ ذیل منتر نو ماہ جاپ کرنا ہوگا۔ جاپ بھوکے پیٹ کرنا ہوگا۔

## سادھن بدھی:

اس عمل کے دوران جن چیزوں کی ضرورت ہوگی ایک تولہ سیندور ایک تولہ مسی' ایک چھوٹی شیشی کالا سرمہ' ایک چھوٹی شیشی عطر' سات رنگ کی مٹھائی' چھوٹی الائچی سات عدد' لونگ سات عدد' سات پھول' گوگل' لوبان' گھی۔ آپ نے دوپہر کو جو بھوجن کیا اس کے بعد آپ کچھ نہیں کھائیں گے غروب آفتاب کے بعد مہادیو کی مورتی اپنے سامنے رکھیں اور کچھ کال تک پوجا کریں۔ یہ منتر ایک ہزار بار جاپ کرنا ہے۔ اگنی پر گوگل کی دھون کریں اور گھی تھوڑا تھوڑا ڈالتے رہیں۔ تمام چیزیں اپنے سامنے سجا کر رکھیں۔ روزانہ پھول' لونگ' اور الائچی نئی لا کر رکھنی ہوں گی پرانی ایک طرف رکھتے جائیں آخری روز پھول کا ایک خوبصورت ہار اور دیگر چیزیں بھی نئی لائیں۔ جب دیوی درشن دے اس کے گلے میں ہار ڈالیں۔ مٹھائی اور دیگر چیزیں پیش کریں۔ اپنی خواہش بیان کریں۔ حاضری' بھینٹ کا طریقہ معلوم کریں اور زندگی بھر عیش کریں۔ آپ کو یہ بتا دیں یہ عمل بہت کم لوگ کر پاتے ہیں نو ماہ خود کو پابند رکھنا

بہت ہی مشکل ہے لیکن جن لوگوں کے دل میں سچی لگن اور آئندہ زندگی میں سکھ چاہتے ہیں وہ اپنے وقت کا بیدان دے دیتے ہیں روزانہ عمل ختم کرنے کے بعد بھوجن کریں۔ جاپ کے دوران پوری توجہ ودھیان دیوی پر ہونا ضروری ہے۔ منتر یہ ہے۔

اوم ورک وشالی ملے سورن ریکھا سواھا اوم ھرا نگ ھرینگ ھوونگ ھرہ سواھا

## لکشمی دیوی رسائن



لکشمی دیوی کے بارے میں کچھ کہنے کی ضرورت نہیں چونکہ جس سے لکشمی دیوی خوش ہوجائے اسے دھن دولت کی کمی نہیں رہتی اور دھن دولت سے جس قدر زندگی کے تمام عیش وآرام خریدے جاسکتے ہیں لکشمی دیوی کے درشن کرنے کے لیے آپ کو صرف اور صرف لکشمی دیوی کے حسین ودلکش پیکر میں کھونا ہوگا۔ یہ آپ کو سونا بنانے کی ایسی ترکیب بتا سکتی ہے جس سے اگر آپ چاہیں تو اپنا مٹی گارے کا مکان بھی سونے کی اینٹوں سے بنا سکتے ہیں لیکن ایسا ہرگز مت کیجئے ورنہ سونا تو جائے گا ہی جان بھی جائے گی۔ لالچ بری بلا ہے جو وقت سے پہلے انسان کو اس کی سانسوں سے محروم کر دیتی ہے۔

### سادھن بدھی:

اس منتر کو جاپ کرنے کے لیے آپ کو کسی ویرانے میں جانے کی ضرورت نہیں۔ اسے آپ اپنے گھر میں الگ تھلگ کمرے میں جہاں کوئی عمل کے دوران آپ کو پریشان نہ کرے اس عمل کو کر سکتے ہیں اس کے لیے آپ سیندور، چھوٹی الائچی، لونگ، برگ کنیز، گھی، سات پھول گیندے یا گلاب کے۔ یہ عمل کو ماہ بیساکھ میں سوارتی پچھتر سے شروع کریں روزانہ ایک ہزار منتر جاپ کرنا ہوگا۔ کل اس کی تعداد عمل ایک لاکھ ہے۔ آخری روز الو کے پروں کے دھوپ دہکائے اور دس ہزار منتر سے برگ کنیز وگھی کو یکجا کر کے ہون کرے مہالکشمی خوش ہو کر درشن دے گی۔ اس وقت عامل اس کے گلے میں ہار ڈالے اور جو

چیزیں رکھی ہیں اس کی نذر کریں جیسا اس سے قبل ہم بتا چکے ہیں آخری روز تمام اشیاء نئی اور تازہ لائیں، لکشمی دیوی رسائن دے گی عامل جس قدر سونا بنانا چاہے بنا سکتا ہے۔ لیکن غریبوں کا بھی خیال رکھیں ورنہ چند روز میں یہ قوت خود بخود ختم ہو جائے گی۔ کر بلا تو ہو بھلا.......... منتر یہ ہے۔

اوم لکشمی وتگ شری کملا دھارتی ھنسا سواھا۔



منتر:

گھور گھور مہا گھور ستی کا ست گھور لچھمن کا مردل گھور سیتا کا ست گھور سات چھری آگے چلے سات چھری پیچھے چلے تیکے بیچ میں گنگا رام اگھوری چیلے میں چھوٹا ؤں تو چھوٹے میرا گورو چھوٹا اے تو چھوتے دوھائی گنگا رام اگھوری کی

ترکیب:

بروز اتوار شب بارہ بجے وقت مقررہ پر روزانہ 101 مرتبہ پڑھا کرے لونگ کافور شراب آگ پر دے بعد ختم چلہ آ کر حاضر ہوگا شرط کام طے کرے اور عیش کرے۔ برا کرے برا ہو بھلا کرے بھلا ہو۔

## منتر اگھور بھیروں کا

منتر:

گنگا جمنا ریت بسے جانسا رام مڑئیا کیا کھاتا کیا پیتا بھنگ اڑاتا گانجا پانچ کٹوے سونا ھے مردے ک بیوپاری کرتا ھے بھیروں بھیروں اگھور کر کنون کر سیوک پر



گاڑھ پڑا جب اگھوری بابا کمر سے تھک دیجوینگی۔ شمشیر سوا لاکھ من کی کتے بلی کا کھوئیا گوہ موت کا یو یا د دوھائی منسا رام کی دوھائی اگھور بھیروں کی۔

ترکیب:

بروز شب اتوار 12 بجے دہوپ کافور لونگ دے کر پڑھنا شروع کرے 101 مرتبہ ٹھیک وقت پر پڑھے بعد چالیس روز حاضر ہوگا شرط طے کرلے ناکام ہو تو پاگل ہو کر مرے۔



منتر:

سالگرام اوگھڑ بنگالی کا کھائے جھاں بلاؤں تھاں جلدی آوے ویب دان مونٹھ باندھ چھتیس قوم بدیہاں باندھ باندھ باندھ گورا پاربتی کی آن میرا بیری تیرا بکھ پسلی توڑ کلیجہ چھک گھاٹ گھاٹ مرگھٹ پھنچا رے اتنی بات کا پرچہ پاؤں 21 بیڑے پان کھلاؤں میری بھگت گرو کی سکت پور د منتر شرو باچا دوھائی سالگرام اوگھڑ کی۔

ترکیب:

بروز اتوار 9 بجے دہوپ کافور آگ پر روشن کرکے منتر مذکور ٹھیک وقت مقررہ ہمیشہ چالیس 40 یوم تک پڑھے اور ہر اتوار کو بکرے کا کلیجہ آگ کے پاس رکھ دیا کرے اس کلیجہ کو چاہے آپ کھالے یا کسی کو دیدے بعد ایک چلہ اوگھڑ حاضر ہوگا بعد شرائط تابعدار رہے گا۔ ناکامی کی صورت عامل بھیانک موت مرے۔

نوٹ:

بعد منتر سدھ ہونے کے 21 بار روزانہ سدھ کیا کرے۔ بڑے کام کا ہے لیکن اچھے کا بول بالا برے کا منہ کالا۔



## منترا کال بھیروں کا

منتر:

کال بھیروں کالی رات میں بلاؤں بھیروں آدھی رات تیل کوٹ کوٹ مدھ کی دھار میں جانوں بھیروں تیری چال میرا بیری تیری بکھ منڈی کالے کلیجہ چھک دوھائی گورو گورکھناتھ کی دھائی مہا دیو کی اونگ ھورنگ پھٹ سواھا''

ترکیب:

بروز اتوار بوقت 12 بجے شب 3125 مرتبہ روزانہ ٹھیک وقت مقررہ پر پڑھے اور تیل سرسوں کی دھونی دیتا جائے ایک بوتل شراب' بکرے کا کلیجہ پڑھتے وقت ساتھ رکھے اکیسویں روز حاضر ہوگا تب مانگنے پر کلیجی شراب منہ کھولے منہ میں دیدے ہاتھ دیدے۔ پھیلائے ہاتھ میں کوئی خوف نہ کرے وہ کچھ نہیں کر سکتا دل مضبوط رکھے اکیسویں روز میں نہیں آئے تو چالیس روز میں ضرور آئے گا بعد شرائط سب کام کرے گا۔ شہوت پر قابو رکھے ورنہ جڑ سے ختم کر دے گا۔ نہ رہے گا بانس نہ بجے گی بانسری۔

## منتر شیخ سدو کا

منتر:

میراں شیخ سدو آسا کے لاڈلے سارے جھان کے پونے لڑ جنتی کے جیتوا



امروھیہ تبہ مرد بد کے فوجدار دھلی کے کوتوال ساری ممبٹی مدھ کی پے سارا بکرا کھائے بھائی میرا بابا میرا آدے ھندو مسلمان کے کام کلے تغمہ زنجیر دوڑ دوڑ شیخ سدو''

ترکیب:

101 بار روزانہ ایک چلہ اتوار سے شروع کر کے ہمیشہ وقت مقرر پر پڑھے لوبان' عطر پھول رکھے اور ہر بدھ کو پھولوں پر نذر دیں بعد چالیس یوم حاضر ہوگا اور بعد از رہے گا ہر کام کرنے پر ایک بکرا لے گا۔



## منتر بابا شیدا نندا گھوری

منتر:

بابا شیدا نند بھوت پلید کھیلے چوگان کھونٹی بنی گنگا کے کونہ بیٹھا جن بیر دوھائی کنیا رام کی دوھائی بابا شیدا نند کی

ترکیب:

بروز اتوار شب بارہ بجے 101 مرتبہ اس منتر کو مسان پر بیٹھ کر پڑھے اور دھونی دھوپ کا فوردے ایک چلہ اگھوری حاضر ہوگا اگر ڈرا تو تیری لنگوٹ اتاری اور پھر ہوگی زنا کاری۔

## منتر کالی دیوی کا

منتر:

کالی کنکالی سورٹ کی مٹھیا مسان جگت کا ناتی کھائے کلیجہ بھونے آتی آتریا بھائے کلیجہ کو پھاڑ خون کو بھائے آدھ گھڑی کو بھیجوں تو پاؤ گھڑی میں تو کالی کا پتر بھیروں کھلائے

"اگر میرے بچن باچا سے ھٹ جائے تو اپنی بھن بھانجی کے سیج پر پاؤں دھرے دوھائی مھادیو گورا پاربتی کی"

ترکیب:

بروز اتوار شب بارہ بجے 101 مرتبہ روز چالیس دن تک برابر بلا ناغہ پڑھے اور دھونی آگ پر دھوپ کافور لونگ سیندور شراب کی دیکر پڑھا کرے چالیس روز میں منتر سدھ ہو جائے گا پھر جب چاہے سات مرتبہ منتر پڑھ کر دھونی دے اور اپنا کام کہہ دے وہ کام کالی آ کر کر دے گی۔





## منتر ھنومان کا

منتر: ھنومن ھنومن کود پڑے گڑ لنکا لنکا مار رام چندر کے کاج سنوارے سب دیوتے کے سوداگر مکھ ھر کے کتار کاٹ کوٹ ست کھنڈھیں وھیں سمندر میں ڈال لوھے کی کیل بجر کی جات چوکی ھنومان بیر کی ماتا انجنی رتی کرے جاگ جاگ ھنومان دوھائی ھنومان کی دوھائی رام چندر کی۔

ترکیب:
بروز منگل شب 12 بجے 101 مرتبہ روزانہ سات منگل تک دھونی گوگل کی دے کر پڑھے اور منگل کو مہابیر کو سیندور لگائیں اور نکتی کے لڈو دس پانچ پاس رکھے گندم گڑ ملا کر بندروں کو کھلائے۔ منتر سدھ ہوگا۔ جب کام لینا ہو سات بار پڑھ کر اور دھونی گوگل کی دے کر اپنا کام کہدے کام فوراً ہو جائے گا۔

## منتر بھوت کو قبضہ کرنا

منتر:
اوم سری بم بم بھم بھوتیشری مم بسی کرو سواھا

ترکیب منتر سدھ کرنے کی:
ببول یعنی کیکر کے درخت کے نیچے بارہ بجے رات کو بروز اتوار مول پچھتر میں یہ منتر 101 مرتبہ جاپ کرے تین یوم تک بھوت حاضر ہوگا شرائط طے ہونے پر مطیع فرمانبردار ہو جائے گا اور سب کام کرے گا اگر ڈر گیا تو خود بھوت ہو جائے گا جسم کالا بدبودار ہو جائے گا۔

## منتر مسان کی مری کا

منتر:
مری مرگھٹ میں آوے جاوے مری مرگھٹ، ماٹھارے، ستائے، مرا مردہ بھون بھون کھائے مارے اتنا کام سخت کر کے نہ لاوے تجھے تیری ماں کا دودھ حرام،

ترکیب:

بروز اتوار شب 12 بجے مسان پر کرے۔ 101 بار پڑھے دھوپ کافور سے ہون کرے بعد ایک چلہ مری حاضر ہوگی بعد قول وقرار تابعدار ہوگی۔ برے کے لیے کرے گا خود بھی مرے گا اور بچے بھی مرجائیں گے۔

## منتر بڈھیا ڈائن کا

منتر:

لمبہ چوتر کھمبہ چوتر دیکھو مورے آوے بھیتر کو سرکائے دیو تو گپ گپ کھادے دوہائی بڈھیا ڈائن کی۔

ترکیب:

بروز اتوار شب ۱۲ بجے ننگے ہو کر کافور پر لوگ کا جوڑا رکھ کر دھونی دے۔ ۱۰۱ مرتبہ پڑھے، روزانہ ٹھیک وقت پر ہر اتوار کو حلوا پوری نہ بوندی ہمراہ لے جائے۔ ۲۱ روز بعد بڈھیا ڈائن آئے گی قول وقرار کے بعد مطیع ہو جائے گی۔ ہمیشہ رہے گی یہ منتر بھوک کے واسطے کیا جاتا ہے۔ خبردار اس میں تمہاری جان بھی جاسکتی ہے۔ اس لیے اچھا سوچ کر کرے۔

## منتر سید سالار کا

منتر:

سید سالار مسدے گا جنا پیر ھٹیلا برھنہ کمال پنڈت نول پنھار توری شاہ مدار ھٹیلا ھٹ کا دھنی پکڑے چھوڑے نہ جاتے سید برھنا دھت دھو کا سب بھوتوں کی نکالے کھال کالا گھوڑا لال دھار جس پر چڑھے ساروں شاہ کتوال اکاس کی پری باندھ پتال کی چڑیل باندھ میرا باندھ نہ بندھے توارجن کا بان چھوٹے۔

ترکیب:

بروز اتوار 9 بجے کے وقت 101 بار پڑھے لوبان دھوپ کافور آگ پر دے انور چالیس روز بلا ناغہ ٹھیک وقت پر پڑھے بعد ختم چلہ کے کمال پنڈت حاضر ہوگا جو کام کہو گے کردے گا۔ غلط کام مت کراتا ورنہ تمہارا انجام خراب ہوگا۔



# عمل همزاد

منتر:

اونا جونا سننے

ترکیب:

جب مسلمان کا مردہ مرے اس کے پیچھے پیچھے چلا جائے جب دفن کرنے لگے اس کے سرہانے بیٹھ کر منتر مذکور 160 مرتبہ پڑھے چپ چاپ آجائے کوئی بلائے تو نہ بولے پیچھے مڑ کر بھی نہ دیکھے پھر گھر آکر شب کو 2 روٹی پکائے مگر پاک وصاف ہو اور ایک روٹی پر گھی لگا کر اور شکر رکھ کر بارہ بجے رات کو لے جائے اور قبر کے سرہانے بیٹھ کر 160 مرتبہ منتر مذکور پڑھے بعد ختم اس کا ہمزاد نکلے گا اور کہے گا روٹی دو تم کہو چلو روٹی گھر دیں گے تم اس روٹی کو صندوق میں بند کر کے رکھ دو جب تک روٹی تمہارے قبضے میں رہے گی وہ ہمزاد تمہارے زیر قبضہ رہے گا اور منتر پڑھنے پر حاضر ہوا کرے گا۔

## منتر ھلاکت دشمن

یا قاھر ذوالبطش شدید انت الذی لا یطاق انتقامہ یا ماھر یا قاھر

ترکیب:

اس منتر کو 41 روز 3125 مرتبہ وقت مقررہ پر پڑھے۔ لوبان جلاتا جائے۔ بعد ختم عمل فقراء مساکین کو کھانا کھلائیں۔ کپڑا اور نقد بھی دے جب دشمن کو تکلیف دینا منظور ہو سات روز دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر 41 بار پڑھے اور خیال دشمن بے حد رکھے جو نیت کرے وہی ہوگا بیمار کرنا چاہے بیمار ہوگا خواہاں چاہے خواہاں ہوگا۔ اگر خاتمہ کرنا منظور ہو 11 عدد سوئی لے اور ہر سوئی پر 41 مرتبہ پڑھے اور ایک پتلہ موم خام کا بنا کر رکھے اس پتلے کے اول سوئی دائیں کنپٹی میں دوسری سوئی بائیں کنپٹی میں تیسری سوئی دائیں آنکھ میں چہارم بائیں آنکھ میں پنجم گلے کی رگیں چھٹی سوئی کلیجہ پر ساتویں ناف پر آٹھویں داہنے ہاتھ میں نویں بائیں ہاتھ میں دسویں بائیں تلوے میں گیارھویں داہنے پاؤں کے تلوے میں بعد اس کے اس پتلے کو ایک کوزہ آب نارسیدہ میں رکھ کر اندر دیگدان کے گاڑ دے اور مٹی کو برابر کردے اس پر کھانا پکائے اگر اوپر ہی دفن کرے اور آنچ اچھی طرح سے لگے تو نوبت ہلاکت کو پہنچے ایک گھنٹہ میں ہلاک ہوا گر فوراً ہلاک کرنا ہو تو گہرائی میں دفن کرے اور آنچ تیز کردے اور تعداد عمل نام دشمن معہ والدہ

کے جمع کر کے پڑھے اگر معمولی تکلیف دینا منظور ہو تو صرف ایک سوئی پر 1041 مرتبہ پڑھ کر جس اعضاء میں دشمن کے تکلیف دینا منظور ہو پتلہ کے اسی اعضاء میں چبھو دے اور وہی درمیان دو قبروں کے 41 روز پڑھے دشمن کو تکلیف ہوتی رہے گی۔ جب ہر طرح سے صحت دینا منظور ہو ہر سوئی پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر نکالے مجرب المجرب ہے۔" خبردار یہ عمل کسی معمولی دشمن یا زر، زن، زمین کے لیے کرنا کفر ہے۔ اس کا انجام بہت برا ہوگا۔ دشمن کے ہلاک ہوتے ہی موکل تمہیں بھی مار دے گا۔

## منتر ہلاکت دشمن

طلسم:

باللہ ھور ستی کھا کھا

ترکیب:

ارد گندم کا ایک پتلہ بنا کر صندل یا شگرف سے لوہے کے قلم یا سیہہ کے کانٹے سے اس کے سینہ پر دشمن کا نام لکھے اور تیر کمان بنا دے اور تیر کے منہ پر روئی خام لپیٹ کر 21 بار عزیمت تیر پر پڑھے اور پتلہ کے مارے تیر نکال لے روئی لگی رہنے دے 3 تیر مارے اور ہر دفعہ بھورے سانپ کا تیل تیر کے منہ پر لگالے پھر پتلہ کسی برتن کے نیچے ڈھانک دے صبح اسے دریا برد کر دے یا قبرستان میں دفن کر دے چودہ پتلا بنائے اور 14 روز تک کرے دشمن اس قدر بیمار ہوگا کہ کوئی دوا اثر نہ کرے گی اور سانپ کی طرح لوٹے گا جب اچھا کرنا منظور ہو 786 بار پانی پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر نہلا دے تب بھی مشکل سے اچھا ہوگا" مجرب ہے۔

## منتر کلوا بیر برائے دشمن

منتر:

کالا کلوا کالی رات کلو آوے آدھی رات پانٹی پکڑ نرکسی کاٹ جب تک جھاڑے پھونکنے والا آوے مرگھٹ کی لکڑی پر دھواں اڑا دے میرا کام نہ کرے اپنی بھینے کی سیج پر پاؤں دھرے۔

ترکیب:

بروز اتوار شروع کرے ... کافور کالی مرچ ملا کر آگ پر ڈالتا جائے 101 مرتبہ پڑھے وقت



ضرورت صرف کالی مرچ آگ پر ڈالتا جائے اور تھوڑی سی شراب بھی دے اور کہے فلاں ابن فلاں آنکھ سے اندھا ہو پس دشمن اندھا ہوگا پس جب اچھا کرنا ہو منظور ہو کالی مرچ پر یہ ہی منتر پڑھ کر کھلائے صحت ہو مجرب ہے۔"

## منتر دوسرا کلوا بیر برائے دشمن

منتر:

اونگ نموآ ویس گرو کو لال پلنگ تو ندے کی چھایا کاڑھ کلیجہ فلاں کا تو چکھ

ترکیب:

سنیچر کے روز چوکا دیکر چراغ جلائے تین بار کہے آؤ مہا بیر بلوان جی تین بار کہے آؤ کلوا بیرن بیر پھر گوگل دے کر کھانا رکھے اور منتر کو 11 روز ایک ہزار جاپ کرے جب اول دن ایک ہزار دفعہ ختم ہو تب گھی میں لونگ سپاری گوگل جائفل مصری کا چورن بنا کر 135 بار منتر پڑھ کر ہون کرے دو برہموں کو کھانا کھلائے۔ 11 روز میں منتر سدھ ہوگا جب کچھ کام کرنا ہو اسی طرح سے 11 روز 101 بار پڑھے۔

## منتر دشمن کو جوتا مارنے کا

منتر:

ابر ساصبر ساصاحب ساسور ساسیر سامیری شکل بن فلاں کے جوتے مار آمار آمار آ

ترکیب:

اول سامان گوشت بکری شراب پوری کباب بنا کر یہ سب چیزیں ایک جگہ رکھیں اور دشمن کی شکل موم خام سے بنا کر اسی جگہ رکھیں۔ سو سیاہ مرچ لیں ہر مرچ پر ایک مرتبہ منتر مذکور پڑھیں۔ اور آگ قریب رکھ کر جلاتا رہے بعد ختم سب چیزیں شراب پوری کباب جہاں روز عمل پڑھا تھا اسی جگہ گاڑ دے بعد اس کے روزانہ ٹھیک وقت پر وہیں پڑھا کرے چند روز میں دشمن کے سوتے وقت جوتے لگا کریں گے اور دشمن بھاگا بھاگا پھرے گا۔

# موٹھ چلانے کا منتر

منتر:

بھنا سرناگ دیو پچھ پڑا بھیجوں آٹھ بار چڑھ بیٹھے بیری کی کھاٹ بیری توڑ بھن موہ ھاڑ پھور کلیجہ کھائے کھاتو کھانہ کھاتو کھائیں مٹھی کراتر دکھن باندھ پورب پچھم باندھ کا مرد کچھیا کی ھدیا باندھ بنگالے کا جادو باندھ تین کھونٹ پر تھمی باندھ ڈامیں ڈول مار نیل سے منگل کر خاک سے پاک کر گوراماتا کرے اوپاس ھنکار مار ھنومان سیوا کروں کالی کی سونے کا سنگاسن بیٹھے سیوک لائے ھار پھول موٹھ باندھوں ۳ بار دوھائی کچھیا دیوی کی۔

ترکیب:

ہولی یا دیوالی شب 12 بجے کمرے اول ایک بندھنا سات ٹوٹی والا بنائے اور اس میں جو کے آٹے کا ایک پتلا بنا کر رکھے اور سیندور پھول شیرینی دھوپ کافور لونگ کا ایک جوڑا رکھ کر جلائے اور منتر بالا 101 مرتبہ پڑھے تھوڑی سی شراب اور ایک بکرا کالا پاس رکھے اوز جس جگہ عمل کرے تاوقتیکہ موکل آکر خبر دے کہ تمہارا کام کر آیا ہوں بیٹھا رہے پھر وہ بکرا اس کے آنے پر ذبح کرے اور شراب دے وہ بندھنا دشمن کو مارنے کے واسطے جائے گا یہ یاد رہے جب وہ لوٹ کر آئے گا اور عامل اگر سوتا پایا یا بکرا شراب نہ ہوا تو عامل کو جان سے مار ڈالے گا لازم ہے جب تک وہ جواب لائے عامل اسی جگہ بیٹھا رہے چاہے جتنی دیر ہو رات بھر کا عمل ہے۔

# منتر ھلاکت دشمن

منتر:

سرسا ملا فرش خدائے جوتم سیکھو من چتلائے اے چیز جو بنکر بے شک جانے کافر ہو مسلمان پھلے پانچ پیر کا کروگیان اول کلیجہ دشمن بند دوزے رکھ اور جگہ پنجے جج کرے سب کوئی رحمان کا توشہ اکان بکان تو مار جان صاحب کا حکم ویسے مان کھڑے رہو پڑھو قرآن چھٹے بیٹھ آخر جان سیتن کلی بھیتر مان عرضی دھن تین سبحان پھلی کلی مکھ سے ڈال الجھار ملجھا دونوں ھاتھ پھیرے ھاتھ چار کرسی نبی کی جان عبدا لکا پوت متلبہ کا ھاسن کا پوت مناسن کا



چاروں مسجد سچی سبحان نے بیجی چار کتاب توریت انجیل زبور قرآن دھورے فرمان خدا پنیر یان چاروں فرشتہ بے شک جان لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

زکوٰۃ:

بروز سنیچر بوقت 12 بجے لوبان شیرینی لے کر 101 مرتبہ دریا کے کنارے پڑھے اور 101 کنکر لے ہر کنکر پر ایک مرتبہ پڑھے سات روز کرے وہ کنکر دشمن کے مکان میں یا دشمن کے اوپر ڈالدے دشمن ہلاک ہوگا'' یہ ایسے دشمن کے لیے ہے جو تمہارے لیے اور پورے معاشرے کے لیے عذاب بن گیا ہے۔ جس سے کسی کی عزت و آبرو جان و مال اور دین کی حرمت کو خطرہ ہو۔

# عورت کا خون جاری کرنا

منتر:

چھن چھن برن چندن تارا سبھی کالیمو مین تارا تارا ٹوٹا فلاں بن فلاں کا پیر چھوٹا

ترکیب:

بروز ہفتہ لوبان کی دھونی دے کر ہفتہ سے ہفتہ تک پڑھے بس اس کا عامل ہوگا جب کسی عورت کو حیض جاری کرانا ہو ایک جانور سیہہ کا کانٹا اور لیموں لے کر کنوئیں یا دریا پر بے شمار پڑھتا رہے جب آسمان سے تارا ٹوٹے کانٹا لیموں سے چبھو دے عورت کو حیض جاری ہوگا جب نکالے گا تب اچھی ہوگی لیموں میں کانٹا زیادہ نہ دے۔

# منتر کال بھیروں برائے دشمن

منتر:

اونگ نمو کالا بھیروں مسان باس ارد کی مٹھی رکن برن چلے بھیروں کچھیا مسان سوا پھر میں دھونی دکھائے مرا مردہ مرگھٹ باس ماتا چھوڑے پتر کی آس سیلی سنگی رت برن چلتی لکڑی ڈھور کے مسان مار مار رے بھیروں کچھیاں مسان جو میرے بیری کو نہ مارے تجھے کچھمن جتی کی آن

ترکیب:

بروز اتوار 12 بجے مرگھٹ میں جا کر 101 بار پڑھے چلتے وقت تھوڑی شراب اور کلیجی دے دے اس

طرح سے سات روز کرے بعد سات روز کے تھوڑے اڑ دلے کر دشمن کا نام لے کر اور معہ والدہ کے 101
بار پڑھے پھر جد ہر سے وہ دشمن آتا ہو اس کی پیٹھ پر مار دے یا بدن پر ڈال دے اچھا کرنا ہو وہی اڑ دکھلا دے"

## منتر زبان بندی کا

منتر:

الف الف دشمن کے منہ میں قفل میرے ھاتھ کنجی روپا ریت گرو دشمن کو زیر کرو"

ترکیب:

سنیچر کے روز سات دن رات کو گھی کا چراغ جلا کر پھول بتاشہ چڑھا دے ایک ہزار ٹکڑے کافور کے منتر
پڑھ کر آگ میں ڈالے سدھ ہوگا جب کام پڑے 108 مرتبہ عرضی پر دم کر کے حاکم کو دے سدھ ہو جائے۔





## منتر اکال بھیروں برائے مقدمہ

منتر:
کال ابھی سر جٹا آسمان زمین ایک چھٹا ھاتھن لاٹھی کامن چھاتی فلاں شخص کو لگا
گلے کی کاٹھی دے گلے کی کاٹھی ھلکے لوں پلکے لوں دیو کولوں
غصہ اے گرو کرمانی کرمائی دے
دیو کولوں ننا جوگی سک سک گرد کے بنڈ ون"

ترکیب سدھ:
بروز اتوار 9 بجے 101 مرتبہ روز بلا ناغہ چالیس دن تک پڑھا کرے اور دھونی دھوپ کافور گھی
لا کر آگ پر دے منتر سدھ ہوگا پھر مدعی مقدمہ کی پیر کی خاک لے کر اور سات مرتبہ مدعی کے اوپر
چھوڑے سائل مقدمہ جیت جائے گا۔

## منتر بین باندھنے کا

منتر:

ھرے نار کی بانسری باجے رنگ سرنگ یہ بانسری کیا باجے بھیروں لاگے ھنگ
آگے کنواں چھل بلا پاچھے بابا نند کھٹ کھٹ کی تو مڑی مرگھٹ تیرا بانس باندھ ڈارون تو
مڑی کاٹ ڈارون بان کا مری کپتان مر گیا مسان دوھائی لونا چماری کی"

ترکیب سدھ:

بروز اتوار شب 9 بجے دھوپ کافور آگ پر دے کر 101 مرتبہ چلہ پڑھے سدھ ہوگا پھر خاک پر 7
مرتبہ مندرجہ ذیل منتر پڑھ کر پھونک دے کھل جائے گی۔ منتر یہ ہے۔

بانسری کھلوں اب کیواڑ بانسری کھلو دسواں دوار جو بانسری پر کے گھٹ الٹ نار
سنگھ دھی کو کھائے

## منتر سید برھنہ برائے اتارے مونٹھ کا

منتر:

سید برھنا بالا بھولا الٹی چیٹھ پلانا گھوڑا الٹا قبر الٹا تیر مونٹھ کی ڈیٹ کئے کرائے لگا مرھان مسان 26 کوس ویلوے کو باندھ 36 کلوا باندھ 27 جوگنی 8 بھوانی کھینچ کرنہ باندھے تو عاقبت میں دامن گیر

ترکیب سدھ:

بروز اتوار شب 12 بجے لوبان کی دھونی دے کچھ پھول مٹھائی پاس رکھے اور 101 مرتبہ روزانہ منتر چالیس 40 یوم اسی طرح سے پڑھے بس سدھ ہوگا پھر 7 مرتبہ آسیب چڑیل بھوت پر پھونکنے سے جل جائے گا اور اگر موٹھ وغیرہ کسی نے بھیجی 7 مرتبہ لونگ پر دم کر کے مونٹھ کی طرف پھینک دے مونٹھ اتر کے بات چیت کرے گی۔

## منتر پتھر برسانے کا

منتر:

اونگ نمواوچھٹ چنڈالنی دیوی مہاپساچنی گلینگ ٹھہ ٹھہ سواھا

ترکیب:

سنیچر کو جہاں مردہ جلتا ہو اس کی چتا میں سے 7 کنکر لے کر اور 101 مرتبہ پڑھ کر ڈالدے کچھ دیر بعد نکالے جس کے گھر میں ڈالے پتھر برسنے لگیں گے جب نکالے گا بند ہوں گے۔

## روزی ملنے کا منتر

منتر:

اونگ نمو بھگوتی پدماوتی اونگ ھریگ سرینگ پور بائے دچھنائے اتر آئے آن پوری سرب جن سینگ کر کر سواھا''



ترکیب: علی الصباح سورج نکلنے سے پہلے 108 مرتبہ پڑھے بھگوان کی کرپا سے غیب سے روزی ملے اور چہار طرف پھونک دے۔



## منتر کالی

منتر:

کالی کنکالی میرے بسدرا بیالی چار بھیروں 84 تب پوجوں پان مٹھائی اب بولو کالی کی دوھائی

ترکیب:

علی الصباح سورج نکلنے سے پہلے 49 مرتبہ پورب کی طرف منہ کر کے پڑھے بھگوان غیب سے روزی دے۔

## دفینہ معلوم کرنے کا منتر

منتر:

سری ھرینگ کلینگ سرپ ادکھنڈی تیرنتی نموبچے سواھا

ترکیب:

سیاہ کوے کو زبان سیاہ گائے کے دودھ میں جو شدیں دہی جما کر اور اس کا گھی نکال کر 108 مرتبہ اس منتر کو پڑھ کر عورت یا مرد جو الٹا پیدا ہوا ہو لگائیں یعنی جو الٹا پیدا ہوا ہو اسے دفینہ نظر آئے گا۔

## ترقی مال کا منتر

منتر:

اونگ ھی کنگ گنج بڑالے منات سواھا

ترکیب:

بروز جمعرات بساعت مشتری یہ بیس کا نقش لکھے اور دہونی لوبان کی دے شیرینی پھول عطر پاس رکھے اور دہونی لوبان کی دے شیرینی اور 108 مرتبہ پڑھے پھر تعویذ کو خزانہ میں رکھے یا اپنے پاس رکھے ترقی مال زر ہوگی اور روزی غیب سے ملے گی۔






## منتر برائے کیمیا بنانے کا

منتر:

امبر چڑھے کو دری چڑھے سوج مکھ سے سوکھنے سوانگ پانی سوانگ پانی سوانگ بھوتی مہادیو نے آنی پاربتی نے چھانی جڑھی بھبوت دل ھوا پاک الکھ نرنجن آپ سے آپ

ترکیب:

موساکنی ایک بوٹی ہوتی ہے۔ یہ بوٹی اکثر ترائی میں ہوتی ہے اس کے پتے چھوٹے اینٹھے ہوئے چوہے کے کان جیسے ہوتے ہیں۔ اس کی جڑ میں اکثر کیڑیاں ہوتی ہیں اس بوٹی کا عرق نکال کر اکثر شوقین رکھ لیا کرتے ہیں چونکہ یہ بوٹی صرف جاڑے میں ملتی ہے برسات میں نہیں ملتی ہے برسات میں پانی سے مرجاتی ہے اول خام تانبہ لے کر اور برادہ کر کے سونا سہاگہ ڈال کر چرخ دے اور 11 مرتبہ منتر پڑھ کر 3 ماشہ عرق ڈالے سونا ہوگا۔

## دوسرا منتر کیمیا کا

عمل:

اللہ کے دوست حبیب کے رحمان تخت بیٹھے حضرت سلیمان

ترکیب:

حسن سرور عرف ناگنی ایک بوٹی ہوتی ہے اس کی پتی رات کو جگنو کی طرح چمکتی ہے اس پر ایک جن سوار ہوتا ہے 21 مرتبہ طلسم پڑھنے سے جن غائب ہوگا جب یہ پتی مل جائے تھوڑی پتی لے کر اور چلم میں بجائے چغل کے پیسہ منصوری رکھ کر اور اوپر پتی رکھ کر چرس کی طرح دم لگائے وہ سونا ہوگا۔

## تیسرا نسخہ کیمیا کا

سم الفار 4 تولہ۔ گندھک 40 تولہ۔ آنولہ سار 4 تولہ۔ ہڑتال طبقی 4 تولہ۔ شنگرف 4 تولہ۔ عرق تلی 20 تولہ۔

ترکیب:

سب ادویہ کو کوٹ چھان کر اور ایک سور کا بچہ جس کی عمر دس پندرہ یوم ہو بعد ذبح آلائش براستہ مقام

پاخانہ نکال دے اور پھر اول سفوف ادویات اس کے پیٹ میں ڈال کر اور مضبوط سی کر عرق تلی چھوڑ دے اور تمام ادویہ کو لکڑی سے ملا دے پھر وہ بھی سی دے پھر ایک ہانڈی میں رکھ کر اس پر سرپوش ڈھک کر اور سرپوش کے درمیان میں روپیہ برابر سوراخ کر دے اور گندی جگہ دفن کرے جب کہ کیڑے پیدا ہوں یہاں تک کیڑا پیدا ہو کر ایک کو ایک کھائے صرف موٹے موٹے دس پندرہ کیڑے رہ جائیں تب کیڑے چن کر ایک شیشی میں بند کر کے مضبوط ڈاٹ لگا کر اور تھوڑی کھچڑی ارڑ اور باجرے کی پکا کر وہ شیشی اس کھچڑی گرم گرم میں رکھ دے جب کھچڑی سرد ہو جائے شیشی نکالے بس ان کیڑوں کا تیل نکل گیا ہوگا۔ بس تانبہ چرخ شدہ 1 تولہ اور روغن ایک قطرہ ڈالنے پر سونا ہوگا۔

## تیسرا نسخہ چاندی بنانے کا

آگی ایک بوٹی ریگستان میں ہوتی ہے اس کے درخت اور مدار کے درخت میں یہ فرق ہے مدارے دودھ نکلتا ہے اس سے دودھ نہیں نکلتا آگی کے پتے میلے ہوتے ہیں مدار میں ڈالی ہوتی ہے اس میں ڈلی نہیں ہوتی یہ صرف ایک ڈال کا ہوتا ہے ورنہ سب حلیہ مدار سے ملتا جلتا ہوتا ہے اسے معہ جڑ کھود لائیں سایہ میں خشک کر کے سفوف بنالیں اور قلعی کو چرخ دے کر تھوڑا اسفوف اس میں ڈالیں چاندی ہوگی۔





## منتر دافع نخوست سیارگان

منتر:

اونگ نموھرنگ اونگ نموپتھنگ ٹھٹ ٹھٹ پٹ سواھا

ترکیب:

اگر کسی کا کوئی ستارا خراب ہو۔ اس آدمی کا ٹھیک نام اور ستارہ خراب شدہ کے عدد بذریعہ ابجد نکال کر پڑھے منتر 9 دن پڑھے یا سات دن اور دھونی مندرجہ ذیل آگ پر دے سور کا خون۔

## موھنی ناھر سنگھ کی

منتر:

جنجر چوری جنجر پان خیر سپاری بیچ مسان میرے ھاتھ کا بیڑا کھائے مجھے چھوڑ کہیں نہ جائے جاگ ناھر سنگھ بنگالے کو جائے دوھائی بلیا ناھر سنگھ کی

ترکیب:

101 مرتبہ 21 روز لوبان جلا کر ٹھیک وقت پر پڑھے اتوار سے شروع کرے منتر سدھ ہوگا۔ پان یا عطر پر لگانے سے صرف 7 مرتبہ پڑھنے پر مطلوب مطیع ہوگا۔ لیکن نیت درست رکھے۔

## موھنی شیخ سدو کی

منتر:

ان موھنی تن موھنی شکل سرید موھنی شاہ اشرف کی مدد کریں جہانگیر

ترکیب:

بروز منگل شب 12 بجے درخت پیپل کے نیچے دھونی لوبان کی دے کر 101 مرتبہ پڑھے اور سات گل گلے تیل میں بنا کر شیخ سدو کی فاتحہ دے دیا کرے وقت ضروریات سات مرتبہ شیرینی پر پڑھ کر دم کر کے کھلائے محبوب مطیع ہوگا۔

## منتر مرگی جھاڑنے کا

منتر:

ادم نموسری سریرام اٹھ اٹھ دھنگ چڑاویرھامرگ مار ٹھ ٹھ سواھا

ترکیب:

11 یا 7 بار پڑھ کر تیر سے جھاڑے۔ مرگی کے لیے اکسیر ہے اگر اس منتر کو سدھ کرلیں تو ہمیشہ کام آئے۔

## موھنی برم راکس

منتر:

دھول دھول مھا دھول یہ ھی دھول تریاتی یہ ھی دھول پڑھ کے ماروں گھرے پھرے دیوانی گھر چھوڑے بار چھوڑے بھتا بھتار چھوڑے۔ بچھ۔ بچھ برم۔ بچھ دوھائی مھابیر کی

ترکیب:

اول بروز منگل شب 12 بجے کے وقت 101 بار پڑھے اور دہوپ کافور گوگل لونگ کافور سیندور، پھول اپنے پاس رکھے اور دہونی آگ پر دے اول روز پیپل کے درخت کے نیچے پڑھا کرے اسی طرح سے سات منگل کرے بس منتر سدھ ہوگا پھر وقت ضرورت جس عورت کے پاؤں کی مٹی اٹھا کر 7 مرتبہ پڑھ کر عورت کے مارے مطیع ہوگی۔

## منتر چوری کا

منتر:

آرنگ نارھر سنگھ ھرھرے اونگ نارھر سنگھ بیر چال چڑے سرسوں کی پھک پھک کرے



لوبان کی دہونی دے اور سوا پاؤ چاول کو 3 بار گائے کے دودھ میں تر کر کے رکھ لیں پھر بروز سنیچر صبح کو زمین لیپ کر ایک سفید کپڑا بچھا دیں ان چاولوں کو لوبان کی دہونی دے سات مرتبہ منتر پڑھ کر جن لوگوں پر شبہ ہو اس روپیہ سے چاول تول تول کر کھلا دے چور کے منہ سے خون جاری ہوگا۔

## تعویذ عجیب

یہ تعویذ واسطے دیو پری آسیب کے مریض پر سے سات بار اتار کر جلا دے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۲۹۶ | ۲۰۲۸۳ | ۲۰۲۹۰ | ۲۰۲۹۳ |
| ۲۰۲۸۹ | ۲۰۲۹۴ | ۲۰۲۹۵ | ۲۰۲۸۴ |
| ۲۰۲۹۱ | ۲۰۲۸۸ | ۲۰۲۸۵ | ۲۰۲۹۸ |
| ۲۰۲۸۶ | ۲۰۲۵۷ | ۲۰۲۹۳ | ۲۰۲۸۷ |



## حاضر غائب

عمل:

جس دن بروز اتوار پکھ پنچھتر پڑے اور پکھ پنچھتر کا حساب کسی کامل جوتشی سے پوچھنا چاہیے تو مرگھٹ یا قبرستان سے خاک لائے اس کو جنگل میں دفن کرے اور اس میں حرمل کو بودے اور اس کی حفاظت کرتا رہے جب اس میں بیج پیدا ہو جائیں یعنی جب پک جائے دوپہر کو جا کر اپنی زانگشت کا خون اس پر ڈالے جب بالکل پک جائے تو اتوار کی رات کو میٹھے چاول پکا کر اس کے نیچے رکھ آئے اور دھوپ دے دوسرے روز جا کر اور برہنہ ہو کر اس عمل کو پڑھے عمل پڑھنے سے درخت میں ایک شکل پیدا ہوگی وہ اس کا

ہمزہ ہوگا ایسے یہ کہے کہ اے براورالوپ ہو اس طرح تین مرتبہ کہے پھر وہ شکل غائب ہو جائے گی پھر وہ نہ ہر ہو گر آپ کو اجازت دے گا کہ اس کے بیج لے جاؤ۔ پھر جب ضرورت ہو اس عمل کو سومرتبہ ایک بیج پر پڑھ کر منہ میں رکھ لیں بس جب تک بیج منہ میں رہے گا وہ سب کو دیکھے گا اسے کوئی نہ دیکھے گا مگر ایک بیج صرف ایک دفع کام آئے گا جب منہ سے نکالے گا وہ بیکار ہوگا پھر وہ عمل یعنی بیج چلتے دریا میں مع پانچ تولہ بتاشے کے ڈالدے پھر وقت ضرورت دوسرے بیج پر ایسا کرے یہ عمل مجھے ایک جے پور کے جوگی نے دیا تھا وہ عمل یہ ہے۔

منتر سدھ:

بھوت ماتا بھوت پتا بھوت اور جیوت اڑ جا کالی ناگنی الوپ جاگے آج راج تیرا راجہ تیرا تیلی تیرا کو الوپ ھو جا جاگے ھے تو الوپ نہ ھوئے تو ماتا پتا سونا جالا گ سومرتبہ لفظ لاگ کھے۔

یہ عمل مجرب از مجرب ہے۔

دیگر:

- نوچندی اتوار کو سیاہ بلی کا چمڑا لائیں اور اس کی ٹوپی بنا کر پاس رکھے جب دوسرا اتوار آئے بوقت شام شہر سے باہر جائے اور وہ ٹوپی بلی کے چمڑے کی اپنے سر پر رکھے جس وقت گائے بھینسوں کا ریوڑ شہر میں آئے جو اول گائے یا بھینس ہوگی اس کے سینگوں پر ایک جن سوار ہوگا اس کے سر پر بھی ایک ٹوپی ہوگی عامل اپنی ٹوپی مضبوط پکڑ کر اس جن کی ٹوپی اتارے اگر عامل کی ٹوپی جن نے اتاری پھر موت ہے بس اس جن کی ٹوپی لا کر گوگل اور لوبان کی دھونی دے اور سات روز تک صندوقچہ میں بند رکھے پھر یہ عمل جس وقت ٹوپی اتاری ہے دریا کے کنارے پڑھا کرے ساتویں دن وہ جن تم سے ٹوپی مانگے گا اس سے کہو تم بھی اپنی ٹوپی دیدو یعنی کوئی نشانی دیدو وہ تم کو ایک انگشتری لوہے کی دیگا بس اس کی ٹوپی مت دو اور انگشتری لے کر چلے آؤ جب الوپ ہونے کی ضرورت ہو وہ جن والی ٹوپی اوڑھو بس تم سب کو دیکھو گے اور تم کو کوئی نہ دیکھے گا اور جن والی انگشتری جو ہے جب تم اسے آگ دکھلاؤ گے وہ جن فوراً حاضر ہوگا۔ اور جو کام کہو گے کرے گا مگر ناجائز کام نہیں کریگا۔ وہ عمل جو چالیس مرتبہ دریا پر پڑھا جائے گا یہ ہے۔

منتر سدھ:

راجہ جوگی اگن چل ان کی الٹی ریت ڈرتے رھو گرو جی تھوڑی کرو پریت۔

- بروز اتوار پکھ پچھتر میں ایک کالی بلی مار کر گاڑ دیں اور جب اس کی ہڈیاں باقی رہیں تو نکال لیں پھر اس کی ہڈیاں لیکر دریا میں ڈال دیں جو ہڈی تیر جائے اسے لے کر ماتھے پر لگائیں بس وہ سب کو دیکھے گا اسے کوئی نہ دیکھے گا یہ عمل مجرب از مجرب ہے۔
- یہ عمل آزمودہ ہے جب سورج گرہن یا چاند گرہن ہو اور دن اتوار ہو تو بیخ رتل اور بیخ کنائی سفید روغن رنگول میں حل کر کے کسی چراغ میں رکھے اور آدمی مردہ کی کھوپڑی میں سیاہی پھاڑے جب سیاہی تیار ہو ایک سلائی لگائیں بس وہ سب کو دیکھے اسے کوئی نہ دیکھے گا۔ عمل مجرب مجرب ہے۔



## ﴿حاضرات موکلات﴾

## حاضرات کامتا دیوی کی

منتر:

ادم نموتائے تخت مان پیغمبر آویں کامتا دیودی سنی جاویں حضرت سلیمان پیغمبر تی جاویں۔

ترکیب:

سدھی 101 بار 41 یوم تک شیرینی سامنے رکھ کر پڑھے بروقت ضرورت ایک پھول والا کٹورہ لے کر شیرینی اس میں رکھ کر بچہ کو دکھائے جو 12 سال کا ہو منتر 101 بار پڑھے کا متا دیوی آئے گی اور سب کام کرے گی۔

## حاضرات ھنومان

منتر:

لال منہ کا باندر الال پھل کھائے ھانک ریت ھنومنت عفل نرپل ھوجات

ترکیب:

101 مرتبہ 41 دن تک پڑھے گوگل دھوپ دے اور منگل سے شروع کرے پھر پیتل کی تھالی پھول والی لے کر 15 کا نقش رکھ کر نابالغ بچہ کو دکھاوے مگر ہر منگل کو 21 مرتبہ پڑھ کر گوگل دھوپ سیندور دیتا رہے۔

## حاضرات ناخون پیر

عمل:

یا جبرائیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل علیہم السلام

ترکیب:

101 مرتبہ 21 روز شیرینی پھول عطر رکھ کر پڑھے پھر وقت ضرورت بچہ نابالغ کے انگوٹھے کے ناخن پر سیاہی لگا کر بچہ کو دکھاوے 21 مرتبہ عزیمت پڑھے ایک موکل حاضر ہو کر سب سوالات کا جواب دے۔





## بیر موکلات اور ھمزاد کو تابع کر کے کام لینا

سب سے اول یہ بتا دینا بہت ضروری ہے ہر عمل میں موکل تنگ کیا کرتا ہے اور طرح طرح کے خوف دلایا کرتا ہے جب ایسی نوبت آجائے تو مندرجہ ذیل منتر ایک دفعہ پڑھ کر دھوپ کافور دیں پس موکل سیدھا ہوگا۔ منتر یہ ہے "اوندھے منہ کے سیدھے ہو بر ماسر سوتی دولم داس دھوپ دہاس فلاں بیر کی چوکی فلاں بیر کی دوہائی"، جس بیر کی چوکی ہو اس کا نام لے اور جب اول عمل پڑھنا شروع کرے تو پہلے 3 مرتبہ یہ منتر پڑھ کر دھوپ دے "سنتر آرند ماتا بارند پتا اور مکھ سے سدر مکھ اوبھسند ردیوتا سواہا" اور اگر کوئی منتر مسان پر پڑھنے کا ہو جب اول مسان پر سات بار یہ منتر پڑھے مگر اول اس منتر کو دھوپ کافور آگ پر دے کر 101 مرتبہ روزانہ 21 یوم تک ایک وقت میں پڑھے پھر مرگھٹ ہو یا کسی کی دوکان یا بین وغیرہ کسی نے باندھی ہو 7 مرتبہ پڑھ کر ایک لیموں کاٹ دے کھل جائے گا اکثر عامل مسان باندھ دیتے ہیں پھر ایسی مسان پر منتر سدھ نہیں ہوتا (منتر۔ "ال کھولوں کھولوں جل کھلوں جل کی کائی مرگھٹ کا مسان کھولوں چھمن کنواری دوہائی"۔

## دیوی پساچنی



منتر:

## اوم ھرنگ کڑن پسا چنی اموگیاں باگسری ست بارنی

یہ بہت بڑی دیوی ہے دنیا کے کام کرتی ہے ترکیب یہ ہے بروز اتوار الگ مکان میں ایک جگہ گوبر سے لیپ کر اور پاک ہوکر بخور کافور اور دہوپ لونگ کا دے اور منتر کو لکھ کر داہنے پاؤں کے نیچے دبا رے تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ ایک چلہ تک ٹھیک وقت پڑھے کھانا ایک وقت کھاوے جو اناج اول شروع کے وقت کھائے وہی تا ختم عمل تک کھائے جہاں پر عمل پڑھنا شروع کرے اسی جگہ ایک چلہ تک سوئے عمل ختم کے بعد کسی سے بات نہ کرے وہیں سو رہے ایک چلہ میں پسا چنی آ جے گی اور مثل ہمزاد کے ہمراہ رہے گی سب کام کرے گی۔ دوسرا طریقہ یہ ہے صرف 21 یوم تک دودھ پئے اور کچھ نہ کھاوے صرف ایک وقت دودھ پئے اور منتر چھ ہزار دو سو پچاس مرتبہ پڑھے صرف 21 یوم تک۔

## پسا چنی کی دوسری ترکیب

منتر:

اوم ھرنگ کڑن پسا چنی مے کرنے کا تھایوں پھٹ سواھا

ترکیب:

مندرجہ بالا طریقہ سے کرے صرف اس میں اور اس میں فرق اتنا ہے صرف ارنڈی کا تیل ایڑی میں لگا کر پڑھا جاتا ہے اسی طریقہ سے پسا چنی آ کر سدھ ہو جاتی ہے۔ لیکن یاد رکھیں اپنا دل قابو میں رکیں۔ کہیں اس پر عاشق ہونے کی کوشش نہ کریں خیالوں خیالوں میں آپ اس سے ہمبستری کر رہے ہوں اور ناپاک ہونے کی صورت میں آپ کا کام ہو جائے۔

## پسا چنی کی تیسری ترکیب

منتر:

رام کی دیوی وتی رمنگ پسا چنی کڑن چنڈ النی چڑنِ منڈ مالا جوالا سرن تیری بھگت ٹھٹ سواھا۔

ترکیب:

جب بعد ختم عمل ایک چلہ میں پسا چنی نہ آئے تو اس منتر کو 12 بجے شب ایک ہزار سات روز تک



جاپ کرے یقیناً آپ یقین رکھیں پسا چنی آ کر ہاتھ جوڑ کر تابعدار ہو جائے گی۔ لیکن اس میں جان کا خطرہ بھی ہے۔ یہ منتر بہت جلالی ہے۔

## منتر مسان ناتھ کا

منتر:

گنگ بھنگ اپھے جرت مسان سیوک بیٹھ یاپھے اب چلو مسان مرگھٹ کے باسی

ترکیب:

بروز نوچندی اتوار بوقت 12 بجے شب پانچ رنگ کی تھوڑی تھوڑی مٹھائی تھوڑی شراب ایک لیموں کاٹ کر اس پر کافور رکھے ایک جوڑا لونگ کا رکھ کر شراب کا چھینٹا دے کر پڑھنا شروع کر دے۔ 101 مرتبہ مسان پر پڑھے جب مسان ناتھ آئے تو شراب اس کے منہ میں دے دے ہاتھ میں شراب روزانہ لے جایا کرے۔ 40 یوم کا منتر ہے اور بہت جلالی منتر ہے خوف ہرگز نہ کرے ورنہ مارا جائے گا۔ آنے پر شرائط طے کر لے اکثر موکل دہرٹیک کے واسطے مفید ہے "چڑھ سوالی رام بھلی کرے گا"۔

## عمل حب



ترکیب:

نوچندی جمعرات یا اتوار کی شب کو شروع کرنے ایک کا پھایا اور ایک بیڑا پان پاس رکھے۔ پھر پڑھے وقت تصور مطلوب کا از حد رکھے 101 مرتبہ روزانہ بلا ناغہ پڑھے۔ غافل نہ ہو بھائی دین محمد صاحب پیٹالوی اور خود اپنا تجربہ ہے۔ انشاء اللہ 101 یوم کے اندر مطلوب حاضر ہوگا۔ اور محبت میں بے قرار ہوگا۔ جب مطیع ہوگا۔ تب وہ بیڑا اسی کو کھلائے عطر لگائے۔ اس عرصہ میں وہ خود حاضر ہوگا۔ اگر صاحب عمل صدق دل سے کرے تو ایک ہفتہ میں ورنہ 21 یوم کے اندر اندر مطلوب مطیع ہوگا۔



## برکنارہ دریا ھفت روزہ

حلومنت بڑے بڑونت گڑلنک بھیج لے فلاں چھوڑہ لنکا کی اس چھوٹا حلومنت انجی کا جایارام کا پڑھایا پان پھول سوت کھایا یا کسی ادیس ایسی انجی کا جاتا ھنوں منت اویس اویس اویس

ترکیب:

بروز سب بار یا اتوار کنارے دریا یا نہر کے اس عمل کو 12 مرتبہ روزآنہ سات یوم تک کرے اور جوت جلائے لونگ پھول کی دھوپ دے چراغ روشن کرے اور گھی کو آگ پر ڈالتا جائے۔ بعد ہفت روز کے یا اس ہفتہ کے اندر کوئی شخص حاضر ہوگا اور اقرار وعدہ کرے گا۔ کام کو دریافت کرے گا۔ مطلوب تک کو لاکر حاضر کرے گا' اور مطلوب ہمیشہ مطیع رہے گا۔

## حب کنکریان ھفت روزہ

کالا کلوا کالی رات کالا بھیجوں آدھی رات مجھی لاگی ستاری رات کلوا بیر فلاں نے بیٹھی کو اٹھالا کھڑے کو دوڑالا سوتی کو جگالا۔ فی الحال لا جونہ لاوے فلانے کو تو تیری بھن بھانجی پر بج پگ دھری۔



ترکیب:

بروز اتوار یا منگل کو قبرستان سے 41 کنکریاں لائیں اور ہر ایک کنکری پر 41 مرتبہ روزانہ سات یوم تک پڑھے اور لوبان کی دھونی وقت پڑھنے کے دیا کرے۔ کسی قسم کی قید نہیں ہے۔ آزادی سے پڑھے۔ مگر تصور مطلوب کا شرط ہے۔ بعد سات یوم کے ان کنکریوں کو کے اس کے مکان میں ڈال دے محبت حد ہوگی بے قرار ہوگی۔

کسوف یا خسوف کے وقت الا ئچی یا گڑ پر کیا جاتا ہے۔ منتر یہ ہے۔

گورو پتا گورو ماتا گرو پیر برستا گورو دیکھو۔ تیرا کیا فلانی کا من چاھے۔ تلوا ڈیوٹ چاٹے۔ بکھوائی موئی مسان فلانی کو بائی ٹانگ تلی پچھاڑ کر نہ لاوے تو تجھے ھنومان کی آسا اور باچا دوھائی ایسری مھادیو گوران پاربتی کی دوھائی (سہ بار گویا تین دفعہ گوران پاربتی کی دھائی) کھے اور اس کو پڑھے۔

ترکیب:

جب آفتاب یا مہتاب کا لگن شروع ہو تو درمیان چلتے پانی کے جو ناف تک آئے کھڑا ہو کر اس عمل کو 121 مرتبہ پڑھے جب ختم ہو جائے تو آخر ماہ میں جب سورج غروب ہو۔ کنوئیں کے کنارہ یا دریا کے کنارے پر جا کر آگ پر گوگل و گھی کو جلائے اور برہنہ بیٹھ 121 مرتبہ پڑھے۔ بعد ازاں پھر مطلوب کو قند سیاہ یا الا ئچی پر سات مرتبہ پڑھ کر یا 121 مرتبہ پڑھ کر کھلائے مطلوب محبت میں مبتلا ہوگا۔ اور طالب اس عمل کا عامل بن جائے گا۔



حب بروقت کسوف یا خسوف پڑھنے سے عامل بن جائے گا۔

گرراتا گرماتا گر پیر پرنتا کر دیکھوں ترا کیا فلاں کا من چاھے۔ تلو اڈیوٹ چاٹے۔ پلکوٹی ھوئے مسان فلاں کو بائیں ٹانگ تلے پچھاڑ کر نہ لاوے تو۔ تجھے ھنومان کی آسا اور باچا دوھائی ایسری مھادیو گورا پاربتی کی اس دوھائی کو تین بار پڑھے یعنی گورا

کی دوھائی گوراں پاربتی کی دوھائی۔

ترکیب:

اس عمل کو جس وقت آفتاب یا چاند کو گرہن لگنے تو برہنہ ہو کر اس عمل کو تین دفعہ دریا میں کھڑا ہو کر پڑھے اور پانی ناف تک ہو اور نظر آفتاب یا چاند کی طرف ہو تین دفعہ پڑھ لے جب تک گرہن رہے پڑھتا رہے۔ عامل ہو جائے گا۔ اور جب مطلوب کا تصور کر کے 121 مرتبہ پڑھے گا۔ تو مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ مطیع و فرمانبردار رہے گا۔



ھنومان

ہنومان کا عمل جو کہ صرف ایک رات کا ہے۔ حاضر کرنے سے مطلوب مطیع ہوگا۔

ترکیب:

ایک مازو لے کر اس میں سوراخ کرے قدرے سیندھور و خاک بول خود مطلوب نے کیا ہو اس کے اندر ڈال کر پھول سے سوراخ بند کر دو۔ گویا بڑا پھول اوپر سے ڈھک دیں اور ہنومان کی تصویر کے پاس



جا کر اس کے پیر کے نیچے رکھ دیں۔ یعنی دفن کر دے اور پانچ عدد چھوہارے خام اور ایک ناریل خام لیا جائے۔ اس کے روبرو ناریل کو رکھ کر درمیان سے توڑ دے اور اس کا پانی جو نکلے وہ اوپر سر ہنومان ڈالے اور یہ کہے کہ ہنومان پیر تم بڑے ہو میرے محبوب کو مجھ سے ملا دو ورنہ تم کو چاروں کے کند میں ابھی جا کر ڈال دوں گا۔ تین دفعہ اسی طرح سے کرے۔ پھر خرما ناریل مازو دفن کیا ہوا باہر نکال لاؤ اور جا کر دریا میں ڈال دو۔ مطلوب فرمانبردار اور مطیع ہوگا۔ مجرب ہے۔

حب جو لوٹا بنایا جاتا ہے۔

درد آدم درویش۔ بود کل پیش بود۔ ایک گر ریلو پھلوان جاگ جاگ۔ اے شیطان آپ ھی جاگے۔ آپ ھی جگاوے۔ آپ جاگ کر انگ لگاوے۔ ھماری شکل کا بن کے جالاگ جو تو ھماری شکل کا بن کے نہ لاوے تو تجھے تین طلاق ایک طلاق دو طلاق تین طلاق۔

ترکیب:

بروز شب اتوار شروع کرے ایک لوٹا کورا مٹی کا لا کر اس میں کنوئیں سے تازہ پانی لا کر سرہانے اپنے رکھ سوئے۔ سوتے وقت ایک کپڑے میں سوئے اور سات مرتبہ اس عمل کو پڑھ کر پانی پر دم کر کر کے سو جائے۔ پھر صبح اٹھ کر اسی ایک کپڑے میں پیپل کے درخت کے چاروں طرف لوٹے والا پانی گراتا جائے۔ اور ہر چکر پر سات مرتبہ یعنی کل چکر ہر چکر پر ایک مرتبہ عمل پڑھے پھر ایک ہی جگہ خواہ جنگل ہو یا مکان حاجت کو جائیں بعد سات روز کے جب پانی کو گرا چکے۔ تو اول ہی خواہ آدمی ملے کہ کوئی جانور اس کے پیر کی مٹی لوٹے کے اندر ڈال لے۔ اور دیکھے کہ پیچھے آتا ہے یا نہیں۔ اگر تمہارے پیچھے آئے تب تو جانو کہ لوٹا اکسیر ہے۔ پھر اسی مٹی کو پھینک دے وہ واپس ہو جائے گا۔ جس کے پاؤں کی مٹی لوٹے کے اندر ڈالی تھی پھر اپنے مطلوب کے پیر کی مٹی اس لوٹے کے اندر ڈالے انشاءاللہ مطیع رہے گا۔ جب تک مٹی لوٹے کے اندر رہے گی۔ مگر جب نفاق یا جدائی منظور ہو تو اس مٹی کو لوٹے کے اندر سے نکال دے۔ مطلوب علیحدہ ہو جائے گا۔ پھر دوسرے مطلوب کے پیر کی مٹی لوٹے کے اندر ڈال دے وہ بھی مطیع رہے گا۔




ذیل کا عمل جو ایک بنگالی فقیر سے ہزار ہا مصائب جھیلنے کے بعد ہمارے ہاتھ آیا ہے۔ اپنے چند دوستوں کے اصرار کرنے پر ہدیہ نذر کیا جاتا ہے۔ جو اصحاب اس عمل میں لائیں گے۔ وہ اس کی داد دیں گے۔ لیکن آپ کو پاک پروردگار کی قسم کہ اس عمل کو حرام کے کام میں استعمال نہ کریں۔ ورنہ خدا کی طرف سے آپ کو سزا ملے گی۔ اور آپ شیطان کے مرید بن جائیں گے جہنم کے دروازے آپ کے لیے کھولے جائیں گے۔ یہ عمل جو کہ سینکڑوں لوگوں کا آزمودہ ہے۔ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ آپ اس کو پاک محبت کے کام میں لا کر فائدہ اُٹھائیں۔



# ترکیب عمل

نوچندی اتوار کے دن کنواری لڑکیوں کے ذریعہ سے نئے چاولوں کا چھلکا اُتروا ؤ اور اس کو حفاظت سے رکھ دو۔ اور اس دن یا رات کو قبرستان میں جا کر کسی پرانی قبر میں سے پرانی کھوپڑی لاؤ مگر بوسیدہ نہ ہو اور نہ ہی کہیں سے ٹوٹی پھوٹی ہو۔ اور اس کھوپڑی کے نیچے والی مٹی بھی لاؤ اور چاند گرہن شروع ہونے سے پیشتر ایک سیاہ رنگ کی گائے کا دودھ حسب ضرورت کسی مٹی کے کورے برتن میں لاؤ۔ گائے ایسی سیاہ ہو کہ اس بدن کا ذرا سا حصہ بھی کسی اور رنگ کا نہ ہو۔ یعنی تمام بدن بالکل سیاہ ہو۔ پس اس مٹی اور کالے رنگ کی گائے (جو دودھ والی ہو) کے گوبر کو مل کر اس کھوپڑی کے بیرونی طرف لیپ کر کے خشک کرو۔ پس چاند گرہن شروع ہونے سے پہلے کسی سنسان جگہ میں جہاں کوئی شور وغل نہ سنائی دے۔ تمام سامان مذکورہ بالا ہمراہ لے کر چلے آؤ۔ اس جگہ کوئی دوسرا شخص موجود نہ ہو اور نہ ہی کوئی روشنی وغیرہ ہو بالکل تنہائی کی جگہ ہو اور وہاں کے پیپل کے درخت کے نیچے جا کر بیٹھ جاؤ جو کہ بڑا اور پرانا ہو۔ جو کہ پہلے سے تجویز شدہ ہو جب چاند گرہن شروع ہو۔ اس پیپل کے نیچے والی مٹی یا پتھر کے ٹکڑوں سے عارضی چولہا بناؤ اور اس چولہے پر کھوپڑی رکھ دو اس کھوپڑی کا نیچے والا لیپ شدہ حصہ آگ کی طرف رہنا چاہیے۔ اور اس کھوپڑی اور اس کھوپڑی میں وہ کالی گائے والا دودھ اور چاول ڈالیں۔ کھوپڑی کے نیچے آگ جلاؤ۔ مگر آگ ان لکڑیوں کی جلاؤ جو کہ پیپل کے نیچے گری ہوئی خشک لکڑیاں پڑی ہوں پس چاند گرہن ختم ہونے سے پہلے کھیرنی پکا کر نیچے سے آگ کھینچ لو۔ اس بات کا خیال رکھو کہ اس کھیرنی میں آگ جلتے وقت کوئی چمچہ وغیرہ بالکل نہ ڈالنا چاہیے۔ بلکہ وہی پیپل والی لکڑی پھیرتے رہو جس وقت اس کھوپڑی میں وہ کھیرنی پک جائے تب وہ کھوپڑی اٹھا کر اس وقت نہایت زور کے ساتھ اس پیپل والے درخت کی جڑ پر مارو۔ پس جو چاول اس درخت کے ساتھ چمٹ جائیں۔ ان کو علیحدہ ڈبیہ میں بند کر کے رکھ دو۔ اور اپنے ہاتھوں کو کسی کپڑے سے خوب صاف کر لو پھر اس ڈبیہ کو الگ رکھو اور نیچے گرے ہوئے چاولوں کو اکٹھا کرنا شروع کرو جو کہ جڑ سے چمٹے ہوئے نہ ہوں ان کو اکٹھا کر کے کسی دوسری ڈبیہ میں بند کر کے رکھو۔ اس بات کا خاص خیال رکھو کہ دونوں ڈبیاں ایک جگہ نہ ہوں اور نہ ہی اکٹھی رکھی جائیں تاکہ تم بھول نہ جاؤ اور گھر میں الگ الگ فاصلے پر رکھی جائیں۔

**نوٹ:**

چاند گرہن شروع ہوتے ہی تمام کپڑے اتار کر بالکل ننگے ہو جاؤ۔ اور عمل شروع کرو جب ان دونوں ڈبیوں میں علیحدہ علیحدہ چاول بند ہو جائیں تو چاند گرہن ختم ہونے پر کپڑے پہن کر چلے آؤ۔

جب تک چاند گرہن ختم نہ ہو جائے وہیں بیٹھے رہو۔ دوران عمل ڈراؤنی شکلیں نظر آئیں گی۔ مگر آپ ہرگز نہ ڈرو اور نہ ہی پیچھے مڑ کر دیکھو سیدھے اپنے مکان پر قدم قدم چلے آؤ۔

اس عمل کو چاند گرہن کامل میں کرنا چاہیے۔ چاند گرہن ناقص اور کامل دو قسم کا ہوتا ہے کہ جاننے کے لیے کہ ناقص اور کامل چاند گرہن کب ہوگا۔ بڑی بڑی جنتریوں خاص کر مشہور عالم جنتری میں دیکھیے۔

اگر کھوپڑی اور چاول نوچندی اتوار کو لائے ہوں۔ اور اس کے بعد اگر چاند گرہن کو استعمال نہ کرو گے تو وہ دونوں اشیائے بے کار ہو جائیں گی' اور ان کا اثر زائل ہو جائے گا۔ اس لیے بہتر یہ ہوگا کہ آپ چاند گرہن کی تاریخ معلوم کر کے اس تمام سامان اور کھوپڑی لاؤ اور چاول کنواری لڑکیوں کے ناخنوں سے حسب ترکیب مذکورہ بالا نکلواؤ اور جس رات کو چاند گرہن ہو۔ اس میں دودھ جمع رکھو اور جس جگہ یہ عمل کرنا ہو۔ وہ جگہ دن کو پہلے ہی دیکھ بھال آؤ اور اسی پیپل کے درخت کی خشک لکڑیاں دن کو اکٹھی کر کے وہاں رکھ آؤ تا کہ رات کو وقت نہ ہو غرض یہ کہ دن کو تمام سامان مکمل رکھنا چاہیے۔

## ترکیب استعمال برائے حب

اس ڈبیہ کے چاول جو کہ جڑ سے چمٹ گئے تھے' اور علیحدہ ڈبیہ میں رکھے گئے تھے۔ ان میں سے دو چار چاول لے کر ان کو باریک پیس لو۔ اور اس میں اپنے زنار کے بالوں و بیسوں ناخنوں کی راکھ نیز بدن کی میل اور اپنا آب سفید یعنی بیرج ملا کر یہ پانچوں چیزیں کسی مٹھائی میں نوچندی اتوار کے دن اپنی حسینہ کو کھلاؤ۔ اس قدر محبت میں فریفتہ و بے قرار ہوگی جیسی لیلیٰ کو مجنوں سے تھی غرض یہ کہ دیوانگی کی حد تک عشق پیدا ہوگا۔ اس عمل سے آپ کا محبوب آپ سے تا زیست علیحدہ نہ ہوگا اور جو حکم کرو گے بجا لائے گا۔

## ترکیب استعمال نمبر 2

اس ڈبیہ کے چاول جو کہ جڑ سے نیچے گر گئے تھے۔ ان میں سے دو چار چاول لے کر کسی چیز میں کھلاؤ۔ اسی وقت آپ دونوں کے درمیان سخت دشمنی پیدا ہو جائے گی۔ اور وہ شخص فوراً آپ سے علیحدہ ہو جائے گا۔ جدائی کے لیے صرف نیچے گرے ہوئے چاول ہی کھلانا کافی ہے۔ اور کوئی چیز سوائے شیرینی یا پان کے نہیں کھلانی چاہیے۔ اور نوچندی اتوار کا ہونا بھی ضروری ہے۔ خواہ کسی دن کھلاؤ مگر محبت کے لیے نوچندی اتوار ضروری ہے۔ جدائی کے لیے خواہ کوئی دن ہو استعمال میں لا سکتے ہو۔

**نوٹ:** عامل کے چاولوں کو ہر ایک شخص استعمال کر سکتا ہے خواہ عامل سے خود زبردستی چھین کر لے جائے یا چرا کر گئے ہوں۔ دوسرا شخص بھی عامل کی طرح ان چاولوں سے فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ یعنی جو



چاول جس کو کھلائے گا اس سے محبت و عداوت پیدا کر سکتا ہے۔ قارئین کو چاہیے کہ یہ عمل کسی سخت ضرورت کے وقت کریں۔ اس قسم کی محبت و عداوت کسی خاص سبب و مجبوری کے وقتوں میں کرنی چاہیے۔ ایسے خواہ مخواہ نہ کرنی چاہیے۔



حسب ذیل منتر کو موتیا کے پھول پر ہر روز سات بار پڑھے اور خوب دم کر کے مطلوب کو سنگھائے ذرا مطیع فرمان ہو جائے۔ منتر یہ ہے۔

**کامرو دیس کنکھا دیوی جھاں ملے اسماعیل بھوگی۔ اسماعیل جوگی لائے پھول چنے لونا چماری پھول بکھرے پھول میں نار سنگھ بیر سے جیکو لے پھولوں کی باس سو چل آئے ھمارے پاس۔**

✪✪

اتوار کے دن علی الصباح پکھ پختر میں جنگل میں جائیں' اور آک کی جڑ اکھاڑ کر لائیں' اور اس کو بھیڑ کے تازہ خون اور چولائی کے رس میں ڈالیں پھر اسے نئے چراغ میں جلا کر کاجل بنائیں۔ یہ کاجل آنکھ میں لگا کر جس کی طرف دیکھا جائے گا وہ مسخر ہو جائے گا۔

کنڈیاں سفید کے پھول اور پھل لاجونتی گوروچن ان چیزوں کو کوٹ پیس کر اور شہد ڈال کر گولیاں بنا لو۔ جب کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا ہو تو ایک گولی پانی میں گھس کر ماتھے پر لگاؤ جو دیکھے گا عزت اور محبت کرے گا۔

✪✪

اتوار کے دن پچھ پختر میں پوکھر مول گوروچن بھونرے کے پر اور تگر ولا جونتی ہموزن لا کر خوب باریک پیس لو پس جس کسی پر اسکی ایک چٹکی ڈالی جائے گی۔ وہ بس میں ہو جائے گا اور محبت کرے گا۔

✪✪

سیاہ گھوڑے کے ناخن نیز اس کی گردن کے بال لے کر ان چیزوں کو چاندی میں منڈھا کر اپنے گلے میں باندھیں۔ تو سب لوگ محبت اور عزت سے پیش آئیں گے۔



جمعہ یا پیر کے دن یہ نقش لکھے' اور اسے مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر سات روز تک جلائے۔

مجرب ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | ۱۱ | | ۱۱ | دا |
| ۵ | ۷ | ۲۱ | ر | ۴ | ۴ | ۴ |
| ۴ | ۱۵ | ۷۱ | ۸ع | ۱۱ | | |

✪✪

مطلوب کا کپڑا حاصل کر کے اس پر ذیل کا تعویذ لکھے۔ جمعرات کے دن آگ میں جلائے۔ پانچ جمعراتوں تک یہی عمل کرے مطلوب بے قرار و مضطرب ہو کر حاضر ہوگا۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

۴ ۴ ۴ ۹ ۹ ح ح ع ع ع ۴ ۴ ۴ ۴ فلاں بنت فلاں

✪✪

اس نقش کو لکھ کر اپنی مطلوبہ کو شربت میں دھو کر پلائیے۔ مطلوبہ فریفتہ و بے قرار ہو کر فوراً حاضر ہوگا' اور ہمیشہ محبت میں بے قرار ہوگا۔ مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۵ | ۱۳ | ۹ |
| ۱۳ | ۸ | ۲ | ۱۴ |
| ۷ | ۱۰ | ۷ | ۴ |
| ۱۶ | ۵ | ۶ | ۱۱ |

اس نقش کو لکھ کر کسی درخت سے (یعنی اس کی شاخ) سے باندھے یہ نقش جونہی ہوا سے حرکت کرے گا۔ مطلوب بے قرار و مضطرب ہو کر حاضر ہوگا۔ نقش مجرب الخواص یہ ہے۔



| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۶ | الحب فلاں بن | ۴ | ۳ | ۸ |
| ۹ | ۸ | ۱ | علیٰ | ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ | حب فلاں بن فلاں | ۳ | ۷ | ۶ |

کرتکا بوٹی کے عرق کو گائے کے دودھ میں ملا کر اس کا ٹیکہ اپنے ماتھے پر لگائیں، اور مطلوب کے گھر جائیں کہ پہلے اس کی نظر پڑے پس وہ ہزار جان سے عاشق ہو جائے گا۔

نوٹ: واضح ہو کہ کرتکا بوٹی جھیل کے کنارے اُگتی ہے۔ اس کا رنگ سرخ اُس کی پتیاں چھوٹی اور زمین پر بچھی ہوتی ہیں۔ اس کو کوئی پھل نہیں آتا۔

✪✪

بروز اتوار جس دن رنڈی یعنی طوائف یا حلال خوری یعنی چوہڑی یا تیلی مرے۔ جبکہ اس کو گھر سے باہر لے جاتے ہیں اس کی پائینتی سے دو پیسے منصوری سرہانے کی طرف پھینکے پھر ان کو اٹھا لے اور ننگا ہو کر لوبان یا دھوپ کی دھونی دے پھر فوراً سنار کے پاس جائے۔ خواہ کچھ ہی اُجرت لے ایک تعویذ بہت جلد ڈھکنے والا بنوائے پھر اس تعویذ کو بہت جلد اس کی قبر کی طرف لے جائے۔ اور اس پر رکھ کر کہے کہ میں تیار ہو کر آیا ہوں اور قبر کی مٹی اس کے اندر بھر کر لے آئے۔ رات کو وہ تمہارے پاس آئے گی اور کہے گی کہ کیوں بلایا ہے تم کہنا کہ میرا فلاں کام ہے کر دو غرض جب تک مٹی رہے گی کام دے گی۔ پھر اس مٹی میں دھونی دے کر اپنے مطلوب کے دائیں پاؤں کے نیچے کی مٹی ڈال کر بند کر دو مطلوب اسی وقت سے ہمراہ رہے گا۔ جب تک مٹی کو باہر نہ نکالو گے تب تک مطیع رہے گا۔

# باھمی محبت کا نقش

اگرعورت اس نقش کواپنے بازو پر باندھے تو مرد مطیع ہوگا۔ بروز اتوار لکھ کر اپنے پاس رکھے ناراض نہ ہوگا فرمانبردار رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ٢ | ٥ | ٥ |
| ٥ | ٦ | ن | و |
| ١٠ | ٢ | ن | ن |
| فلاں | بن فلاں | فلاں | بن فلاں |

شوہر وزن اور عاشق ومعشوق جب پاک محبت ہو۔اس نقش کولکھ کر شوہر کے بازو پر باندھے الفت پیدا ہو جائے گی۔





# غائب کے حالات معلوم کرنا

ہدہد کی کھال ٹوپی میں رکھ کر ایسی حالت میں پہنے کہ کپڑے پاک وصاف ہوں تو اس پر دنیا کے کام ظاہر ہو جائیں۔

# دن کے وقوعات کو خواب میں دیکھنا

برداق پتھر کو کپڑے کے ساتھ لپیٹ کر سرہانے رکھ کر سو جائیں خواب میں وہی چیزیں نظر آئیں جو دن میں وقوع آنی ہوں۔

# غائب کا حال معلوم کرنا

درخت کے پھل کی لکڑی کو کندذ کر کی دھونی دے کر ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر چاند کے مہینے کی چودھویں تاریخ کو ایسا شخص جس کو کوئی ضرورت درپیش ہو بچھونے کے تلے رکھ کر اپنی حاجت کا استخارہ کر کے سوجائے اس کو خواب میں اس کے متعلق نیک وبدخیال معلوم ہوگا۔

# بارش کے متعلق پیشن گوئی کرنا

کوئی موسمی پیشین گوئی کرنے کے لیے بہت مفید ہے اگر برآمدے کے کونے میں کوئی مکڑی کا گھر ہو تو اسے غور سے چند روز کے لیے دیکھتے رہو اگر تم اس کو جالے میں چپ چاپ بیٹھ کر دیکھو تو جان لوگے عنقریب بارش آنے والی ہے لیکن اگر ترشح کے روز کبھی ادھر ادھر پھرتی ہے تو جانو کہ بارش زیادہ دیر نہ ہوگی۔



مہینے کا آخری جمعہ ہو ایک کنواری لڑکی کو اس دن ٹھیک بارہ بجے دوپہر کے تنہا جنگل میں لے جاؤ اور کوئی شخص سوائے جو نقش حاصل کرنا چاہتا ہے اس جگہ موجود نہ ہو۔ وہ کنواری لڑکی نئی قلم سے اس نقش کو زعفران کی سیاہی سے لکھے بعد لکھنے کے اس نقش کو لکھے مگر یہ نقش کاغذ پر ہرگز نہ لکھا جائے۔ بلکہ ہرن کی جھلی پر لکھنا لازمی ہے ورنہ اثر نہ ہوگا۔ تہہ کرنے کے بعد اسی جگہ اس کو لوبان کی دھونی دے کر موم جامہ کرلو پھر وہ لڑکی سات مرتبہ ذیل کے فقرے کو پکارے۔

اے جنوں کے بادشاہ پرلوک کے وطنی تیرے عمل کو تیرے حکم کے مطابق میں نے نقل کیا ہے تجھ کو لازم ہے کہ اپنے قول کو پورا کرے۔

اس کے بعد وہ لڑکی گھر کی طرف چل پڑے راستہ میں پلٹ کر نہ دیکھے بعد ازاں اپنے مکان پر آکر اس نقش کو چاندی یا سونے کی دھات میں منڈھوا کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں اس کو حفاظت سے رکھے اور برابر سات جمعہ تک دس مسافروں کو روزانہ کھانا کھلائیں۔ اس کے بعد وہ نقش اپنی تاثیر دکھائے گا جس شخص کو بس میں کرنے کے لیے تم اپنی محبت کا اظہار کرو گے۔ وہ تمہارا غلام ہو جائے گا۔

اس نقش کو اپنے پاس رکھنے سے رلجہ حاکم افسر آپ پر مہربان رہیں گے اور جانی دشمن بھی آپ کا دوست و فرمانبردار بن جائے گا۔ جس وقت یہ نقش نہ ہوگا۔ تو اس کا اثر بالکل نہ ہو سکے گا۔

۸۷۶

جبرائیل

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هاروت | ۲۰ | ۳ | ۱ | ۵ | ۲ | ۱ | ماروت |
| | ۵ | ۱۱ | ۸ | ۷ | ۷ | ۷ | |
| یااسرائیل | ۱۰ | ۳۰ | ۵ | ۹ | ۹ | ۵ | یامیکائیل |
| | ۳ | ۸ | ۳ | ۶ | ۸ | ۳ | |
| بیروت | ۷۰ | ۶۰ | ۵ | ۷۰ | ۳۰ | ۲۰ | بیروت |

✪✪



# عورتوں کے لیے

## ① مرد کو مطیع کرنا

اگر آپ کسی مرد کو اپنا مطیع و فرمانبردار بنانا چاہیں تو ایک سالم پان لگا کر اس میں تھوڑی سے بھنگرہ کی جڑ رکھ کر اس کو کھلا دیں وہ بے دام غلام بن جائے گا۔ عام طور پر بعض طوائفیں اس عمل کو استعمال میں لا کر بعض مردوں کو اپنے قابو میں لے آتی ہیں اور ان کی جائدادوں پر ہاتھ صاف کر لیتی ہیں ایک معتبر آدمی نے مجھے بتایا کہ اس طریقہ سے ایک پیر صاحب نے ہزاروں مرید پیدا کیے اور ان سے لاکھوں روپیہ کا فائدہ اٹھایا۔

## ② فسادی خاوند بیوی کا مطیع ہو جائے

جو خاوند اپنی بیوی سے لڑتا جھگڑتا رہتا ہو اور بے جا تنگ کرتا رہتا ہو اس کو ٹھیک کرنے کے لیے کالی مرغی کا سر مٹی کی کلیا میں بند کر کے اس مرد کے سونے کی جگہ زمین میں دبا دیں اس وقت سے وہ درست ہو جائے گا اور آئندہ اپنی بیوی سے محبت کرنے لگے گا۔

## ③ مرد عورت کا عاشق ہو جائے

ابابیل جو ایک مشہور پرندہ ہے اس کے دائیں بازو کے شہپر کو (وہ پر جن سے وہ اڑتا ہے) اکھاڑ کر کسی تیل میں ڈال دو بس یہ جادو کا تیل تیار ہے جو عورت چاہے کہ فلاں مرد میرے مطیع ہو اور میرے حکم سے نہ پھیر سکے تو اسے چاہیے کہ یہ تیل اپنے منہ پر مل کر اس مرد کے سامنے جائے وہ دیکھتے ہی عاشق ہو جائے گا اگر اس مرد کے علاوہ کوئی اور بھی دیکھے گا تو وہ بھی مطیع ہو جائے گا۔

# عورتوں مردوں کو مطیع کرنے کے عملیات

ان عملیات کا اثر جیسا عورتوں پر ہوتا ہے ویسا ہی مردوں پر ہوتا ہے۔

1. درخت بہی اور نمام کے پونے دو دو ماشے پتے حاصل کریں اور جس شخص کو قابو میں لانا چاہیں اس کا نام لے کر ان پتوں کو آگ پر ڈال کر دھونی کریں وہ شخص (مرد یا عورت) مطیع ہو جاتا ہے۔
2. جس کسی کو مطیع کرنا ہو اس کا نام لے کر تیزپات جڑ بیل انگور اور عناب کے پتے تینوں بارہ بارہ رتی جمع کریں اور کسی کھانے میں ملا دیں اس کو کھلا دیں فریفتہ ہو جائے گا۔
3. تیزپات اور گلاب کے چھ چھ رتی پتے لے کر جمع کریں اور کھانے میں ملا کر اس کو کھلا دیں فوراً مطیع وفرمانبردار ہو جائے گا۔
4. خرگوش کا بھیجا چھ رتی پگھلا کر اس میں چار جو کے برابر کافور ملائیں جو شخص یہ مرکب کھالے گا اسے جو شخص دیکھے گا اس کا مطیع فرمانبردار اور عاشق زار ہو جائے گا۔
5. چقندر کے خشک پتے اور عاقرقرحا چھ چھ رتی کسی کا نام لے کر جمع کریں اور ان کو کھانے میں ملا کر اس شخص کو جس کا نام لیا ہو کھلا دیں کھانے والا اسی وقت سے مطیع ہو جائے گا اور پھر عمر بھر فرماں بردار رہے گا۔
6. اگر کوئی چاہے کہ فلاں شخص مرد یا عورت میرے عشق میں مبتلا ہو جائے تو قاطانفی کا پھل جو چنے کے برابر سرخ رنگ کا سوراخ دار ہوتا ہے ) پانی میں پیس کر اس شخص کا اور اس کی والدہ کا نام لے کر پی لے اس وقت سے وہ شخص جس کا نام لیا ہوگا مطیع ہو جائے گا۔
7. لومڑی کے خصیے یا گردے جس کسی کو دیئے جائیں اور اگر وہ لے لے تو اسی وقت سے اس کے دل میں محبت پیدا ہو جائے گی۔
8. نمام کے پتے اور اکلیل الملک ہر ایک تین رتی آک کے پتے پورے دو ماشہ تینوں کو جمع کر کے جلائیں جلاتے وقت جس کا نام لو گے وہی آپ سے محبت کرنے لگے گا اور مطیع ہو جائے گا۔
9. چرز جانور کا ناخن اور ہم وزن المنم دونوں کو باریک پیس کر ہم وزن شہد ملا کر جس کو بھی کھلا دیں مطیع ہو جائے گا۔
10. سنگ کرک کو باریک پیس کر آنکھوں میں ڈالیں جو کوئی دیکھے گا محبت سے پیش آئے گا۔
11. قطا جو ایک جنگلی پرند ہے اس کے متعلق ابن زہیر لکھتا ہے کہ اس کی مادہ اور نر دونوں کو پکڑ کر ان کو



ذبح کرکے پانی میں جوش دیں اور چربی علیحدہ کرلیں اور محفوظ رکھیں جس کسی کے یہ چربی ذرا سی لگادی جائے تو وہ لگانے والے سے محبت کرنے لگے گا لیکن شرط یہ ہے کہ لگاتے وقت اس کو خبر نہ ہو۔

12. حکیم میر محمد مومن صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ اگر ہدہد کے ناخن اور اپنے ہاتھ پاؤں کے ناخن مٹی کے برتن میں جلائیں اور پیس کر کسی شربت یا شیرینی میں ملا کر کسی شخص کو کھلائیں تو وہ شخص کھلانے والے کا مطیع وفرمانبردار ہو جائے گا۔
13. خون ہدہد کو گلاب میں ملائے اور جس کسی کو اپنے تابع کرنا چاہے اس کا نام لے اور پھر اس مرکب کو اسی کے گھر میں دفن کردے وہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔
14. خون ہدہد کو نمک اور زعفران میں ملائے اور اس شخص کا نام لے جس کو تابع کرنا چاہے اور پھر اس کو منہ پر مل کر اس کے روبرو چلا جائے وہ دیکھتے ہی مطیع ہو جائے گا۔
15. مغز ہدہد کو کسی کھانے کی چیز میں ملا کر جس کسی کو کھلا دی جائے وہ مطیع ہو جائے گا۔
16. ہدہد کا تاج لے کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور باندھتے وقت جس کو مطیع کرنا ہو اس کا نام لیں وہ مطیع ہو جائے گا۔
17. ہدہد کی داہنی آنکھ سایہ میں خشک کرکے آنکھوں میں لگائے جو کوئی دیکھے گا مطیع ہو جائے گا۔
18. ہدہد کی بائیں آنکھ نگینہ انگشتری میں رکھیں اور وہ پہن لیں جس شخص کو مطیع کرنے کا خیال ہوگا وہ مطیع ہو جائے گا۔
19. اگر کوئی چاہے کہ کسی کو اپنا مطیع وفرمانبردار کرے تو وہ اپنے بائیں ہاتھ کے دو ناخن اور دائیں ہاتھ کے دو ناخن، دو ناخن دائیں پاؤں کے اور ایک ناخن بائیں پاؤں کا یہ ساتوں ناخن لے کر جلائے پھر ان کو پیس کر شربت یا شہد میں ملا کر پلائے تو پھر وہ شخص ایسا مطیع ہوگا کہ عمر بھر علیحدہ نہ ہوگا۔
20. تخم آک کو برگ دھتورہ کے پانی میں باریک پیس کر پیشانی پر طلاء کریں جو دیکھے گا مطیع و فرنبردار ہوگا۔
21. گل کنیر سرخ، گل آک سفید، گل دھتورہ زرد اور سب کو یکھ پختر میں جمع کریں اور قدرے پارہ ملا کر باریک پیس لیں اور پیشانی پر طلاء کریں جو کوئی دیکھے گا مطیع ہو جائے گا۔
22. بروز شنبہ ہاتھ پاؤں کے ناخن کتر کر باریک پیس کر جس کو کھلائیں وہ دوست ہو جائے گا کھانے کی ترکیب یہ ہے کہ پان میں چونا ڈال کر کھلائیں۔
23. بروز پیر دیوتی پختر میں درخت دھتورہ کے پتے جڑ چھال پھل پھول پانچوں چیزیں پیس کر گوگل

اور زیرہ سفید ہم وزن ملا کر بھینس کے دودھ میں ملا کر گولی بنائیں جب کسی کو فریفتہ کرنا ہو ایک گولی کو کنکوں میں ڈال کر اس کو دھونی دے دو وہ دل و جان سے فریفتہ ہو جائے گا۔

24 بروز اتوار جبکہ پکھ پختر ہو پوکھر مول گورو چن' بھورے کے پر'لا جونتی ہر ایک چیز برابر وزن لے کر خوب باریک پیس کر اس مرکب کی چٹنی جس پر ڈالو گے مطیع ہو گا۔

25 اتوار کے دن گھگھو کی زبان اور ڈھائی پتی نیم کی خوب باریک پیس کر اس کی آنکھ میں بطور سرمہ لگا دے اور جس شخص کی طرف دیکھے وہ اس کا تابع دار ہو جائے۔



## حاکم مہربان

1 صابع الصفر کی پوری ہتھیلی لے کر اس میں ایک سوراخ طولاً اور ایک عرضاً کر دیں اور اس میں دھاگہ ڈال کر اپنے بدن پر باندھ لیں خواہ گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھ لیں جب تک یہ بندھا رہے گا بادشاہ اور حاکم وقت مہربان رہیں گے۔

2 ڈھینگ جانور کی دائیں آنکھ تعویز میں رکھ کر باندھ لیں اور اس کے بائیں آنکھ کی رطوبت اپنے منہ پر مل لیں اور حاکم وقت کے سامنے چلے جائیں دیکھتے ہی مہربان ہو گا اور جو حاجت ہو گی پوری کرے گا اور عزت سے پیش آئے گا۔

3 اگر کسی شخص پر کوئی رئیس یا حاکم ناراض ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ماہ کامل کے وقت تھوڑا سا سراج القطرب اپنے بازو پر باندھ لے رئیس یا حاکم کا غصہ دور ہو جائے گا اور وہ مہربان ہو جائے گا۔



اگر بادشاہ کسی سے خفا ہو جائے تو سامنے جاتے وقت وہ آدمی اپنے ہاتھ میں سنگ خمار لے جائے حاکم وقت مہربان ہو جائے گا۔

ہدہد کی ہڈی کو گھس کر اپنے چہرے پر ملیں اور حاکم یا بادشاہ کے سامنے چلنے چلے جائیں وہ مہربان ہو جائے گا اور عزت کرے گا۔

اگر حاکم کے سامنے جاتے وقت گفتار کا ہاتھ اپنے ساتھ لے جائیں تو مہربان ہو گا اور حاجت بر لائے گا۔



## محبت کے پھول کھلائیں

1 اگر کسی گھر میں فتنہ و فساد برپا رہتا ہو یا کسی گروہ کے لوگ آپس میں لڑتے ہوں جھگڑتے ہوں تو اس گھر یا گروہ کے افراد کے درمیان اصابع الصفر کا ایک ٹکڑا جلا دیں تا کہ اس کی بو ان کے دماغوں میں پہنچ جائے آئندہ کے لیے ہرگز فساد برپا نہ کریں گے بلکہ ایک دوسرے سے محبت کریں گے۔

نوٹ:

1 اصابع الصفر ایسے طریقہ سے جلائیں کہ افراد کو علم نہ ہو۔

2 اگر آپ چاہیں کہ گھر کے لوگوں میں ہمیشہ صلح اور محبت قائم رہے تو اس گھر میں مرز بخوش رکھ دیں جب تک رہے گا کبھی اختلاف پیدا نہ ہو گا۔

3 جس گھر میں مرد قوس ہو گا اس کے گھر کے رہنے والے میں الفت رہے گی اور کبھی اختلاف نہ ہو گا۔



# درندوں کو مطیع کرنا

سیاہ بلی کی زبان جوتی کے تلے میں دونوں چمڑوں کے اندر رکھ کر سلوالو تو وہ جوتی پہن کر جہاں جاؤ گے تمام درندے مطیع ہو جائیں گے اگر شیر پر بھی سواری کرو گے تو وہ بھی تمہیں تکلیف نہ دے گا۔

# کوئی کتا نہ بھونکے

اگر جوتی کے تلے میں دونوں چمڑوں کے درمیان کتے کی زبان رکھ کر سلوالو تو اس جوتی کے پہننے سے کوئی کتا نہ بھونکے گا۔ بلکہ پاس آ کر فرمانبرداری کرے گا اور تمام چوپائے اور درندے مطیع ہو جائیں گے۔

**دیگر:**

- بجو کی زبان ہاتھ پر رکھو جہاں کہیں جاؤ گے کتا ہرگز نہ بھونکے گا بجو کا دانت رکھنے سے بھی یہی اثر ہوتا ہے۔
- اگر کوئی شخص لومڑی کا گوشت خشک کیا ہوا اپنے پاس رکھے تو وہ جہاں مرضی چاہے جائے اس پر کتے نہ بھونکیں گے۔
- اگر کوئی شخص اپنے پاس چرخ کا دانت رکھے تو وہ جہاں کہیں بھی جائے کتا نہ بھونکے گا اور نہ ہی کاٹے گا اگر بر تقدیر کسی نے کاٹ بھی لیا تو زہر کا اثر نہ ہوگا۔



# تسخیر عالم

1. سوسن کے پتے باریک پیس کر شہد میں ملا کر کانچ کے برتن میں بھر کر منہ بند کر کے جو کے ڈھیر میں دفن کر دیں اس میں کیڑے پیدا ہوں گے جن کا رنگ سفید اور سر سیاہ ہوگا جو کوئی یہ کیڑا اپنے پاس رکھے گا دنیا کی نظر میں محبوب اور وجیہ ہوگا۔
2. انف العمل کے پودے کو سوسن کے تیل میں گلا کر اگر کوئی شخص منہ پر مل لے تو لوگوں کی نظروں میں قبولیت اور ہیبت پیدا ہوتی ہے۔
3. جو شخص چرز جانور کا ناخن اپنے پاس رکھے گا لوگوں کی نظروں میں محبوب و پیارا ہوگا۔
4. جو کوئی ہدہد کے داہنی طرف کے پر اپنے پاس رکھے گا تمام خلائق اس کو دوست رکھے گی اور راس پر کسی قسم کا جادو اثر نہ کرے گا۔
5. جو کوئی ہدہد کے پیروں کو اپنے گھر میں رکھے تو تمام خویش و اقارب اور عزیزوں میں مکرم ہوگا۔
6. ہدہد کے سینہ کی ہڈی جو شخص اپنے پاس رکھے چشم خلائق میں عزیز ہو اور ہر کوئی اس کو اپنا دوست رکھے۔
7. جو شخص ہدہد کے پاؤں کو اپنے پاس رکھے خلائق اس کو دوست رکھے اور عزت و آبرو زیادہ ہو۔
8. جب بچے کے دانت اکھڑیں اور گرنے شروع ہوں تو جو دانت سب سے پہلے اکھڑے اس کو لے کر جو آدمی اپنے پاس رکھے گا لوگوں کی نظروں میں عزیز ہوگا۔

9. بروز اتوار علی الصباح اٹھ کر کچھ پچھتر میں آک کی جڑ اکھاڑ لائیں اور اس کو بھیڑ کے تازہ خون اور چولائی کے رس میں خوب کھرل کریں اور سرمہ ڈال کر کاجل بنا دیں جو شخص یہ کاجل اپنی آنکھ میں لگائے اس کو دیکھنے والے اس سے از حد محبت کریں۔

10. گوروچن، لاجونتی اور ریگ ماہی کا پتہ ملا کر گولی بنالیں جب گھس کر ماتھے پر لگائے تو جو کوئی دیکھے گا مطیع ہوگا۔

11. بروز اتوار جب کرشن پکھ کی تر دو نتھی ہو تو باچھڑ کی جڑ لے کر اس کے ہمراہ گوروچن مالتی اور پوکھر مول ملا کر گولی بنائے جب گھس کر ماتھے پر لگائے جو کوئی دیکھے مطیع و فرمانبردار ہوگا۔

12. موتھا، بیج بند، گوکھرو، سفید آک، گوروچن ان تمام اشیاء کو اکاوشی نتھی میں خوب باریک پیس کر سفوف بنالیں اس سفوف کو لڑکی والی عورت کے دودھ میں حل کر کے ماتھے پر مل کر لگا دیں تو تمام لوگ مہربان ہو جائیں گے۔

13. سیاہ گھوڑے کے ناخن اور اس کی گردن کے بال لے کر ان کو دیوتی پچھتر میں منڈھا کر گلے میں باندھنے سے لوگ محبت کرنے لگیں گے۔

14. بلی لوٹن جو ایک مشہور خوشبودار گھاس ہے اس کی جڑ بیج اور پتے خشک کر کے تھیلی کتان میں بھر کر ریشم کے ڈورے سے منہ باندھ کر جیب میں رکھ، لوگوں کی نظروں میں عزت ہو جائے گی ہر شخص محبت کرنے لگے گا اور حاجات بر لائے گا جب تک یہ جیب میں رہے یہ اثر رہے اور غم و دہشت زائل ہوں۔

15. ہونڈار مادہ کی فرج کا ٹکڑا کاٹ کر اپنے پاس رکھے خلائق کی نظروں میں مقبول ہوگا۔

16. بشام جس کو بشام یا بشم بھی کہتے ہیں کی لکڑی کی چھڑی بنا کر اپنے ہاتھ میں رکھنے سے لوگوں کی نظروں میں مقبولیت ہو جاتی ہے اور حاجتیں بر آتی ہیں۔

جگنو جس کو کرٹ شب تاب بھی کہتے ہیں اور جو رات کو اڑتا ہے تو آگ کا شعلہ سا نظر آتا ہے لے کر تیل میں ڈال کر چھوڑ دیں بوقت ضرورت اس تیل کو منہ پر مل کر لوگوں میں جائیں سب لوگ عزت کی نگہ سے دیکھیں گے اور محبت سے پیش آئیں گے اور حاجتیں بر لائیں۔

## دو دشمنوں کے درمیان دوستی

ہدہد کے ناخن ریشم کے زرد کپڑے میں باندھ کر دو دشمنوں کے سر کے نیچے رکھنے سے ان میں محبت پیدا ہو جاتی ہے خاص اس وقت جب کہ قمر سنبلہ میں ہو اور دوستی کی نظر زہرہ کے ساتھ رکھتا ہو۔



## لوگ بچے کو پیار کریں

اگر بچہ بیا جو چڑیا کی مانند جانور ہے کی ہڈی ایسے وقت میں حاصل کی جائے جبکہ چاند کے نور کو ترقی ہو اور بچے کے گلے میں ڈال دی جائے تو اسے ہر کوئی پیار کرے۔

## پریاں مسخر ہو جائیں

اگر ہدہد کی دونوں آنکھوں کو گھس کر آنکھ میں کوئی شخص لگائے تو تمام پریاں مسخر ہو جائیں گی۔



## عملیات بغض

بغض صرف اشد ضرورت کے وقت کام میں لانا چاہیے اور مدعا پیش نظر نیک ہو ورنہ کسی کو خوامخواہ تکلیف یا رنج پہنچانا سنگین گناہ کبیرہ ہے۔ جائز ضرورت اس طرح پر ہے کہ فرض کیجئے کہ دو لڑکوں کو آپس میں بہت زیادہ محبت ہے اور وہ ایک لحہ بھی ایک دوسرے سے جدا ہونا گوارہ نہیں کر سکتے اور اس طرح ان کی تعلیم و تربیت یا ان کے کام کاج میں حرج واقع ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں ان کے درمیان نفرت یا دشمنی ڈالنا جائز ہے کیونکہ اس کا مقصد ان کی زندگیوں کو سدھارنا ہے (یا) ایک مرد اور ایک عورت کے ناجائز تعلقات ہیں ایسی صورت میں ان میں جدائی پیدا کرنا اچھا ہے تا کہ وہ گناہوں سے بچے رہیں اسی طرح باقی عملیات کو سمجھئے۔

## دو دوستوں کے درمیان عداوت پیدا کرنا

1. بروز بدھ دن کی تیسری ساعت میں چورستے کی مٹی دو دوستوں کا نام لے کر اٹھا لو پھر ان کے درمیان ڈال دو ان میں دشمنی ہو جائے گی۔

2. مرزنجوش کے پتے وسداب کے پتے اور بیروج الصنم تینوں چھ چھ رتی دو دوستوں کے نام سے

لے جائیں اور ان کے درمیان سلگائے جائیں یا کسی کھانے میں ملا کر ان کو کھلا دیئے جائیں تو ان میں سخت عداوت پیدا ہو جائے گی۔

❸ نیل گائے کا پتہ تین رتی اور اس کا بھیجا ساڑھے چار ماشہ ملا کر دو دوستوں کو اس میں سے تین تین رتی کھلا دو ان میں سخت دشمنی پیدا ہو جائے گی۔

❹ جن دو شخصوں میں دشمنی ڈالنی ہو ان کے نام لے کر دو کنکریاں سنگ کلب ان کے پانی پینے کے گھڑے میں ڈال دیں جب وہ دونوں پانی پیئیں گے ان میں دشمنی پیدا ہو جائے گی ان کے علاوہ اگر کوئی شخص جس کا نام نہ لیا ہو پانی پیئے گا تو اس پر کوئی اثر نہ ہوگا۔

❺ اگر دو شخصوں جن میں دشمنی ڈالنی ہو کا نام لے کر سات کنکریاں سنگ کلب کی لے کر زمین پر پھینک دیں تو ان میں عداوت ہوگی۔

❻ اگر کوئی شخص بحری جاندار کا نیش جلا کر اس کی راکھ دو آدمیوں پر ڈال دی جائے تو ان میں سخت دشمنی پیدا ہو جائے گی۔

❼ کمادریوس، کلونجی اور عسل بلادر ان تینوں کے وزن کے برابر زوفا ملا کر جن دو شخصوں کو کھلائیں گے ان میں دشمنی پیدا ہو جائے گی۔

❽ ہدہد کی نوک زیریں لے کر باریک پیسیں اور اس میں کھانڈ ملائیں جن دو دوستوں کو یہ کھلاؤ گے ان میں دشمنی پیدا ہو جائے گی۔

❾ دو دوستوں کے پاؤں کی مٹی اور ان کی چوٹی کے بال لے کر سیندور ملا کر جہاں وہ ہوں اس مکان میں رکھ دیں ان میں باہمی نفاق پیدا ہو جائے گا اور لڑتے جھگڑتے رہیں گے۔

❿ طوطے کا خون اور کبوتر کے بازو کی ہڈی لے کر باہمی ملا کر جہاں دوست رہتے ہوں وہاں رکھنے سے نااتفاقی پیدا ہو جاتی ہے۔

## دشمن کی نیند باندھنا

چاند کی چودھویں رات اگر کیکڑے کی دونوں آنکھیں لے کر کسی شخص کے باندھ دی جائیں تو جب تک یہ بندھی رہیں گی اسے نیند نہ آئے گی۔

ابابیل کو ذبح کر کے اس کا گوشت سکھا لیں اور اس میں جرجیر کے پر اور آدھا ماشہ روغن زیتون ملائیں اس مرکب کو سات دن تک گھڑیا میں رکھیں بعد میں نکال کر جس شخص کو کھلا دیں اسے عمر بھر نیند نہ



آئے گی۔

ایک الو کو پکڑ کر اس کو ذبح کریں جب اس کو ذبح کیا جاتا ہے اس کی ایک آنکھ کھلی رہتی ہے اور ایک بند۔ اس کی وہ آنکھیں نکال کر رکھ چھوڑیں اگر کسی کی نیند باندھنی ہو تو اس کے سرہانے الو کی وہ آنکھ جو ذبح کرتے وقت کھلی رہ گئی تھی رکھ دیں اس کو ہرگز نیند نہ آئے جو اٹھالو گے تو نیند آئے گی اسی طرح اگر کسی کو کم نیند آتی ہو اور چاہے کہ اس کی نیند بہت بڑھ آئے تو دوسری آنکھ جو ذبح کرتے وقت بند ہو گئی تھی اس کے سرہانے رکھ دے نیند خوب آئے گی۔

نوٹ:
اگر کسی وقت پر خیال نہ رہے کہ کونسی آنکھ بند تھی اور کونسی آنکھ کھلی تھی تو دونوں کو پانی میں ڈال دیں جو آنکھ کھل جائے وہی کھلی تصور کریں اور جو بند رہے وہ بند تصور کریں۔

○ اگر کسی شخص کو ہاتھی کے کان کا میل کھلا دیا جائے تو اس کو سات روز تک نیند نہ آئے۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

○ بھیڑیئے کی کچلیاں اور اس کی آنکھیں اس کی کھال میں باندھ کر اگر کوئی اپنے پاس رکھ کر دشمن کے سامنے چلا جائے تو دشمن مغلوب ہوگا اور لوگوں کی نظروں میں عزت ہوگی۔

○ اگر کوئی شخص چاہے کہ دشمن پر غالب آئے تو وہ گھریلو بلی کا دل اپنے پاس رکھے دشمن ہرگز غالب نہ آسکے گا۔

○ بروز اتوار جبکہ کچھ پختر ہو چنبیلی کی جڑ اور برگ لے کر ایک تعویز میں منڈھوا کر داہنے بازو پر باندھ لیں دشمن مغلوب ہوگا۔

○ کبوتر کی چونچ اور گھوڑے کا ناخن لے کر گلے میں باندھنے سے بھی دشمن مغلوب ہوگا۔

○ جو شخص جنگلی پیاز اپنے پاس رکھے اس سے اس کے تمام دشمن ڈریں اور مغلوب ہوں۔

○ شیر کی دونوں آنکھوں کے درمیان کی چربی لے کر جو شخص اپنے منہ پر ملے گا وہ لوگوں میں مہیب نظر آئے گا اور لوگ اس سے خوف کھائیں گیں۔

○ جو شخص سنگ کرک کی انگشتری یا چھلہ بنا کر انگلی پر پہنے تو لوگوں پر رعب اور غلبہ حاصل ہوگا۔





## ﴾دشمن کو تکلیف میں مبتلا کرنا﴿

### سحر زدہ کرنا

اگر کسی آدمی کو چھ رتی بندر کا خون کھانے میں ملا کر دیا جائے تو اس کا بدن کانپنے لگے گا اور نیند آنے لگے گی اور سحر زدہ معلوم ہوگا۔

### آدمی کو احمق و بیوقوف بنانا

اگر کسی کو الو کا گوشت پکا کر کھلا دیا جائے تو اسے خبط و نسیان پیدا ہو جاتا ہے اور ریاح بہت پیدا ہوتی ہے آدمی کل کاموں میں احمق اور بیوقوف ہو جاتا ہے اور جنون کا عارضہ لاحق ہو جاتا ہے۔ اکثر بدمعاش



عورتیں اپنے مردوں کو جن پر وہ قابو حاصل کرنا چاہیں الو کا گوشت کھلا دیتی ہیں ان کو قوائے مدرکہ میں فتور پیدا ہو جاتا ہے اور وہ اپنی بیویوں کے تابع ہو جاتے ہیں۔

### آدمی کو پاگل بنانا

مستی کے وقت جو جھاگ اونٹ کے منہ سے پیدا ہوتی ہے وہ اگر کسی کو کھلا دی جائے تو اسے جنون کا عارضہ پیدا ہو جاتا ہے۔

### دشمن کے پھوڑے پھنسی نکلنا

اگر بچھو کو مار کر پانی میں ڈال دیا جائے اور اس کو بدستور رہنے دیا جائے حتیٰ کہ بچھو بالکل گل جائے اب اس پانی کو جو آدمی پیئے گا اس کے بدن پر پھوڑے پھنسیاں نمودار ہوں گے۔

### آدمی کو گونگا بنا دینا

اگر کسی شخص کو بندر کا تازہ گرم خون پلا دیا جائے تو وہ گونگا ہو جائے گا بندر کا پتہ پلانے سے بھی یہی اثر ہوتا ہے بعض نے لکھا ہے کہ اونٹ کے پتے میں بھی یہی خاصیت ہے۔

### بیٹھا بیٹھا آدمی تڑپنے لگے

اگر کونج کی پھلی کا رواں کسی آدمی کے اوپر ڈالیں تو اسے درد اور خارش شروع ہو جائے گی اور عجیب طرح کی حرکات کرے گا اور بہت بے قرار ہو جائے گا اس کا علاج کرنے کے لیے تیل وغیرہ نہ لگائیں کیونکہ اس سے درد میں شدت ہوگی بلکہ گائے کا گوبر ملا کر پانی سے دھوئیں۔

### آدمی دن رات ڈرنے لگے

ابن زہیر لکھتا ہے کہ نمس (جو ایک حیوان ہے اور مصر میں ہوتا ہے) کا گوہ لے کر پانی میں گھول کر کسی آدمی کو پلا دیں تو رات دن ڈرنے لگے اور یہ دیکھے کہ شیاطین مجھ کو پکڑتے ہیں اگر چاہے کہ اسے آرام آ جائے تو نمس کے بال اور آنکھیں جلا کر نیم گرم پانی میں جلا کر پلائیں آرام ہو جائے گا۔

### اندھا کرنا

زیتون کا روغن سنبل، رومی کا روغن، دونوں آپس میں ملا کر جس کسی کے پپوٹوں پر ملو گے وہ آنکھ نہیں

# تمام عمر زہریلے جانوروں سے بچے رہنا

جب بچہ پیدا ہوا اور اسے ابھی دودھ بھی نہ پلایا ہو اس وقت بارہ سنگھے کی آنکھ کے کڑھے کا میل دو رتی دودھ میں گھول کر حلق میں ٹپکائیں تمام عمر زہریلے جانوروں کی سمت سے محفوظ رہے گا۔

# زہریلے جانوروں سے بچے رہنا

ہر شخص اپنے پاس پیاز رکھے زہریلے جانور اس کے نزدیک نہ آئیں گے۔

# پسوؤں سے محفوظ رہنا

کسی تانبے پر یا پیتل کی طشت میں پانی بھر کر ایک قطرہ سرسوں کے تیل کا اور ایک قطرہ مٹی کے تیل کا ڈال دیں اور برتن مذکور کو اپنے سرہانے رکھ کر سو جائیں تمام پسو اس برتن میں گر گر مرتے جائیں گے اور ان میں سے ایک بھی آپ پر حملہ آور نہ ہو سکے گا۔

# گھر میں مچھر نہ گھسیں

اگر گھوڑے کے بال مکان کے دروازے پر پھیلا دیں تو مچھر اندر داخل نہ ہوں۔

# مچھر گھر میں نہ گھسیں

جس مکان میں شیر کا بال لٹکائیں وہاں مچھر ہرگز نہ آئیں گے۔

# پروانہ چراغ کے نزدیک نہ آئے

اگر چراغ میں قدرے پیاز ڈال دیں یا چراغ کے نزدیک رکھ دیں تو پروانے چراغ کے گرد جمع نہ ہوں گے۔

# کیڑے سے بچا رہے

گندم جوار میں اگر پہاڑی بکری کا سینگ رکھ دیں تو غلہ ہر قسم کے کیڑے سے محفوظ رہے گا۔

# ٹڈی دل سے محفوظ رہے

اگر بندر کی کھال کی چھلنی سے دانے کو بویا جائے تو کھیت ٹڈی دل اور ہر قسم کے کیڑے مکوڑے سے محفوظ رہے۔

# مکان میں چوہے داخل نہ ہوں

سیاہ خچر کا سم دروازے کی چوکھٹ کے تلے دفن کر دیں اس مکان میں چوہے ہرگز داخل نہ ہوں

# حشرات الارض حیوانات اور درندوں کو بھگانا

اگر کسی جگہ درندوں کا خوف ہو تو وہاں خرگوش کی کھال سلگا دیں کوئی درندہ نہ رہے گا سب کے سب بھاگ جائیں گے۔

دیگر: اصابع الصفر کو اپنے باجے میں رکھ کر بجائیں جہاں تک باجا کی آواز جائے گی کوئی درندہ نہ رہے گا۔

# درندے ڈریں

اگر آدمی ریچھ کی دائیں آنکھ اپنے پاس رکھے تو درندے کا خوف نہ رہے اس آدمی سے تمام درندے ڈریں اور بھاگ جائیں۔

# ہر قسم کا سانپ بھاگ جائے

جس گھر میں شتر مرغ کی چربی ہوگی وہاں سانپ نہ رہے گا بلکہ اگر اس کو اس کی بو آئے گی تو بے ہوش ہو جائے گا۔

دیگر:

- جس جگہ فاختہ بول رہی ہو وہاں سے سانپ اس کی آواز سنتے ہی بھاگ جائے گا۔
- اگر کسی کمرے میں سانپ ہو وہاں چنے کی جڑ پھینک دیں سانپ فوراً بھاگ جائے گا۔
- اگر سیم بز آگ میں جلا دیں تو اس کے دھوئیں سے سانپ بھاگ جاتا ہے۔
- رائی کو تھوڑے سے پانی میں گھس کر گھر میں چھڑک دیں فوراً سانپ بھاگ جائے گا۔
- رائی اور نوشادر ہم وزن پیس کر گھر میں پھیلا دیں سانپ بھاگ جائے گا۔

# گھر میں بچھو اور سانپ نہ رہے

اگر ریٹھے کو پانی میں گھول کر وہ پانی گھر میں چھڑک دیا جائے تو سانپ اور بچھو فوراً دفع ہو جائیں گے۔

دیگر:

- ہدہد کے پروں کو لے کر جلائیں جہاں تک دھواں پہنچے گا تمام سانپ بچھو بھاگ جائیں گے۔
- گھر کے چاروں کونوں میں ایک ایک فندر رکھ دیں بچھو تمام گھر سے بھاگ جائیں گے۔
- مولی کا چھلکا یا اس کا عرق بچھو پر ڈال دیں تو بچھو فوراً مر جائے گا۔

# زہریلے جانوروں کو گھر سے بھگانا

- بارہ سنگھے جانور کے سینگ کی دھونی گھر میں کرنے سے تمام زہریلے جانور بھاگ جائیں گے۔
- برنجاسف کے پتے مکان میں بچھا دیں، زہریلے کیڑے بھاگ جائیں گے اس کو جلانے اور دھونی دینے سے بھی یہی فائدہ ہوتا ہے۔
- بکری کی مینگنی کی دھونی کرنے سے ہر قسم حشرات الارض دور ہوتے ہیں۔ لیکن مستقل نہیں۔

دیگر:

- پنجکشت کے پتوں کی گھر میں دھونی دینے اور اس کے پتے گھر میں بچھانے سے تمام قسم کے حشرات الارض بھاگ جاتے ہیں۔
- اگر جنگلی پیاز کو پانی میں ابال کر وہ پانی گھر میں چھڑک دیا جائے تو تمام حشرات الارض بھاگ جائیں گے۔
- ریچھ کے بالوں کی دھونی دینے سے تمام حشرات الارض بھاگ جاتے ہیں۔

# گھر سے چوہے بھگانا

اگر بھیڑیئے کے گوہ کی دھونی گھر میں کریں تو تمام چوہے وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

دیگر:

- اگر چوہے کے گوشت کی دھونی گھر میں دی جائے تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔
- ایک چوہے کی دم کاٹ کر مکان میں چھوڑ دیا جائے تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔
- ایک چوہا مکان میں زہر کھا کر مر جائے تو تمام چوہے مکان سے بھاگ جاتے ہیں۔
- اگر گھوڑے کا سم اس جگہ دفن کریں جہاں چوہے ہوں تو وہ فوراً وہاں سے بھاگ جاتے ہیں۔
- ایک چوہے کو پکڑ کر نیل میں رنگ کر گھر میں چھوڑ دیں تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔
- چونا آب نارسیدہ آٹے میں ملا کر رکھیں جب چوہا کھا کر پانی پئے گا تو فوراً مر جائے گا۔
- گھوڑے کی دم کے بال کتر کر آٹے میں ملا کر گولیاں بنا کر چوہوں کو کھلا دیں فوراً مر جائیں گے۔
- سنکھیا یا ہڑتال یا کچلہ آٹے میں ملا کر کھلانے سے چوہے فوراً مر جاتے ہیں۔
- اونٹ کے سیدھے ہاتھ کا ناخن گھر میں جلائیں تمام چوہے گھر میں بھاگ جائیں گے۔

نوٹ:

سیدھے ہاتھ سے مراد اونٹ کا دایاں اگلا پاؤں ہے۔

# دیمک فوراً مر جائے

کنیر کا جوش کیا ہوا پانی گھر میں چھڑکنے سے دیمک فوراً مر جاتی ہے۔

دیگر:

- درخت چنار کے پتوں کو خشک کر کے جس جگہ دیمک ہو وہاں جلائے جائیں دیمک دفع ہوگی۔
- جس گھر میں ہدہد ہو وہاں دیمک ہرگز نہ ہوگی۔
- ہدہد کو جلا کر اس کی راکھ جس جگہ ڈالی جائے گی وہاں دیمک پیدا نہ ہوگی۔

# چیونٹیاں دفع ہو جائیں

جس گھر میں چیونٹیاں زیادہ ہوں تو تھوڑی سی چیونٹیوں کو جمع کر کے جلا کر اس جگہ ڈال دیں جہاں چیونٹیاں بہت ہوں تو پھر وہاں سے چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔

دیگر:

- بچ یا ہلدی یا ہینگ پانی میں پیس کر چیونٹیوں کے سوراخ میں ڈال دیں فوراً بھاگ جائیں گی۔
- اگر چیونٹی کے سوراخ کو گائے کے گوبر سے بند کر دیا جائے تو چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔

- اندرائن کی جڑ اور گندھک کی دھونی دینے سے چیونٹیاں فوراً بھاگ جائیں گی۔
- تارکول، ہینگ اور بیل کے پتے کا دھواں کرنے سے چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔
- سفوف گندھک ایک پاؤ، پوٹاس آدھا پاؤ، دونوں کو کسی مٹی کے برتن میں ڈال کر آگ پر رکھ کر پگھلاؤ اور ساتھ ان کو ہلاتے رہو اس کے بعد پھر اتنی آگ دو کہ پانی خشک ہو جائے گا اور رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت اس کو پانی میں گھول کر چیونٹیوں کے سوراخوں اور گزرگاہوں پر چھڑک دو وہ وہاں سے بھاگ جائیں گی۔

## مکھیوں کو بھگانا

اگر بھیڑیئے کا بت تانبے کا بنا کر اس میں سوائے ذکر کے کوئی حصہ جسم بھیڑیئے کا رکھ دیں اور اس کو زمین میں دفن کر دیں تو وہاں سے تمام مکھیاں بھاگ جائیں گی۔

دیگر:

ہڑتال یا گندھک کی دھونی کرنے سے تمام مکھیاں بھاگ جائیں گی۔

## شہد کی مکھیوں کو بھگانا

اگر تلسی کے چند پتے منہ میں چبا کر مکھیوں کے چھتے پر تھوک دیں تو تمام مکھیاں چھتا چھوڑ کر چلی جائیں گی۔

## پسوؤں کو دور کرنا

اگر ٹیسو کے تین بڑے بڑے گچھے لا کر کمرے میں رکھ دیئے جائیں تو اس کمرے کے تمام پسوان پھولوں پر آ جائیں گے ایک دن کے بعد ان پھولوں کو جلا دیا جائے تو پسوؤں سے چھٹکارا ہو۔

دیگر:

- اندرائن پانی میں ملا کر پیس کر تمام گھر میں چھڑکیں فوراً تمام پسو بھاگ جائیں گے۔
- خارپشت کی چربی لکڑی پر مل کر رکھ دیں تمام پسو اس پر جمع ہو جائیں گے اور مر جائیں گے۔
- چوب صنوبر کے دھوئیں سے مچھر بھاگ جاتے ہیں۔
- تلسی کا پودا گھر میں رکھنے سے مچھر بھاگ جاتے ہیں۔



## ٹڈی دل کو بھگانا

وہ ٹڈی جو کھیتوں کے کھیت چٹ کر جاتی ہے اس کو دفع کرنا ہو تو اس کی شکل کے تین بت تانبے کے بنا کر ان میں ایک ایک ٹڈی بند کر کے چراغ سے باندھ کر زمین میں گاڑھ دیں تمام ٹڈیاں وہاں سے فوراً بھاگ جائیں گی۔

## گبرولے مکان سے بھاگ جائیں

اگر مکان میں گبرولے زیادہ ہوں تو کنیر کی دھونی کریں بھاگ جائیں گے۔

## جوئیں دور کرنا

جو شخص جنگلی پیاز کے تخم اپنے پاس رکھے اس کی جوئیں دفع ہو جائیں گی۔

## مکان سے چھپکلی بھاگ جائے

جس مکان میں زعفران ہو گا اس مکان میں چھپکلی نہ رہے گی۔

## دافع جھڑ

گندھک اور لہسن کے دھوئیں سے فوراً بھاگ جاتی ہیں۔

# ﴿امراض سر و متصلہ اعضاء کا علاج﴾

## دافع مرگی

اگر مرگی کا مریض اپنے پاس سنگ جراحی رکھے تو مرض سے نجات پائے۔

- جب ابابیل ایک ہی سال میں دوسری دفعہ بچے دے تو پہلے بچے کو چاند کی چودھویں تاریخ میں لے اور اس کا پیٹ چاک کردے اس میں دو کنکریاں ملیں گی ایک یک رنگ اور دوسری کئی رنگوں کی دونوں کو سنبھال کر رکھیں اور زمین پر نہ لگنے دیں ورنہ اثر زائل ہو جائے۔ پہلے پہلی یک رنگی کنکری کو گوسالے کے چمڑے میں لپیٹ کر جس کو مرگی آتی ہو اس کے بازو پر باندھ دیں جب تک بندھی رہے دورہ نہ پڑے دوسری پتھری جو کئی رنگوں کی ہے اس کو گلے میں لٹکانے سے خوف وڈر زائل ہو جاتا ہے۔

سیاہ کتے کے بال مریض کے باندھ دیں مرگی کا مرض فوراً دفع ہوگا۔

- گورخر کے دم کا چھلا بنا کر بائیں ہاتھ کی چھنگلی میں پہنا دیں مرگی کے لیے مجرب ہے۔

## دافع عشق

قاطانتی کا پھل جو چنے کے برابر سرخ رنگ کا سوراخ دار ہوتا ہے اگر لے کر کسی عاشق کے باندھ دیا جائے تو اس کا عشق دفع ہو جائے گا۔

دیگر:

- اگر کوئی کسی کے عشق میں مبتلا اور وہ چاہے کہ اس مرض سے نجات پائے تو اسے چاہیے کہ اژدہے کا دل نکال کر ہرن کی کھال میں لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھ لے عشق جاتا رہے۔

## دافع دیوانگی

سر ہدہد کو مشک زعفران میں ملا کر دیوانے کو کھلائیں اس کی دیوانگی جاتی رہے گی۔

دیگر:

ابن زہیر لکھتا ہے کہ اگر آدمی ہدہد کی آنکھ پانے پاس رکھے تو جنون سے مامون رہے۔

## دفع مرض نسیان

جس شخص کو نسیان کا مرض ہو وہ اپنے پاس ہدہد کی آنکھ رکھے مرض دفع ہوگا۔



## دفع درد آدھا سیسی

ہدہد کی ہڈی کی دھونی دینے سے آدھا سیسی جاتا رہے۔

## بینائی تیز ہو

مالکنگنی کا تیل ہاتھ پر ملنے سے بینائی تیز ہو جاتی ہے۔ بے حد مجرب ہے۔

دیگر:

- خواہ آدمی کی عمر ایک سو سال سے زائد ہی کیوں نہ ہو اگر وہ اپنی آنکھ میں سیاہ بلی کا پتہ اور چکور کا پتہ ملا کر لگائے تو وہ باریک سے باریک چیز کو دیکھ سکے گا اور گہرے پانی میں بھی ہر چیز کو دیکھے جب آنکھوں کو دھو ڈالے تو اثر جاتا رہے۔
- اگر کسی کو کم نظر آتا ہو تو وہ چربی ہدہد کی آنکھوں میں لگایا کرے اس کی نظر درست ہو جائے گی۔
- جب کسی کے لڑکا پیدا ہو تو وہ پیدا ہونے کے بعد جب سب سے پہلے پیشاب کرے اگر یہ پیشاب کوئی شخص آنکھوں میں لگائے تو تمام عمر بہت تیز بینائی رہے گی اور روشنی کم نہ ہوگی۔

## روشنی رات دن یکساں رہے

- اگر چرخ کی آنکھ اپنی آنکھوں پر ملیں تو روشنی آنکھوں میں برابر رہے گی۔

## اندھیرے میں دیکھنا

- الو کی چربی آنکھ میں لگا کر کسی تاریک مکان میں جائیں تو سب کچھ نظر آئے گا۔

## آنکھیں نہ دکھیں

- اگر سال میں متعدد بار گولہ کا پختہ پھل کھالیں تو آنکھیں نہ دکھیں۔

## دافع شبکوری یا رتوندہ

- گنجشک نر کی بیٹ اور مرغ کا زہرہ رگڑ کر بطور سرمہ آنکھ میں لگانے سے شبکوری دور ہو۔

# کان کا درد دور کرنا

- ایک چڑیا کو پکڑ کر اس کی مقعد کے آس پاس کے پر اکھاڑ کر کان کے سوراخ پر رکھ دیں کان کا درد فوراً دور ہوگا۔

## نکسیر دور ہو

اونٹ کے بال جلا کر وہ راکھ ناک میں ڈالیں نکسیر بند ہو جائے گی۔

دیگر:

- جو شخص اپنے پاس چرز جانور کے پوٹے کی پتھری رکھے اس کی نکسیر فوراً بند ہو جائے۔
- نکسیر کے خون میں قدرے نوشادر ملا کر اس سے ایک کاغذ پر اس شخص کا نام لکھ کر اس شخص کو دیکھنے کا حکم دیں تو اس کی نکسیر بند ہو جائے گی۔
- برف پیشانی پر رکھنے سے نکسیر فوراً بند ہو جاتی ہے

## داڑھ کا درد دور ہو

- لہسن کو کوٹ کر انگلی اور انگوٹھے کے درمیان مخالف طرف سے باندھنے سے داڑھ کا درد موقوف ہوگا۔

## لقوہ دور کرنا

آئینہ کے برابر کانسی کا تختہ بنا کر اندھیرے مکان میں لٹکا دیں اور لقوہ کے مریض کو ہدایت کریں کہ اس کی طرف دیکھا کرے چند یوم میں آرام ہوگا۔

## دفعیہ امراض متعلقہ پیٹ

## دفع عارضہ قولنج

جب کسی کے گھر لڑکا پیدا ہو تو اس کی آنول یعنی ناف رکھ چھوڑے جب کوئی عارضہ قولنج بیمار ہو تو اس کی کمر میں انول نال باندھ دیں فوراً آرام ہوگا۔



دیگر:

- بھیڑیے کی ہڈی ناف پر باندھنے سے درد قولنج فوراً دور ہو جاتا ہے۔
- عورت کو جو پہلے حیض آئے وہ اپنا حیض ایک کپڑے میں جمع کرتی رہے اور پھر اس کپڑے کو حفاظت سے رکھے جس کے درد قولنج یا نقرس ہو وہ یہ کپڑا کمر میں باندھ لے تو اسی وقت آرام ہوگا اور درد دفع ہوگا۔
- گینڈے کے سینگ کا چھلہ بنا کر انگلی میں پہن لیں تو قولنج کا درد دور ہو۔

## ہچکی دور کرنا

جس کسی کو ہچکی آتی ہو اس کے لیے ریٹھا کو باندھنا نہایت مجرب علاج ہے باندھتے ہی ہچکی آنا بند ہو جاتی ہے۔



## ﴾ دفعیہ ہر قسم ﴿

## بخار دور ہو

گوبھی کی جڑ کو گلے میں باندھنے سے بخار دور ہو جاتا ہے۔

دیگر:

- نرگنڈی کی جڑ کمر میں باندھنے سے بہت قسم کے بخار دور ہو جاتے ہیں۔
- بخار کے مریض کو نیم کے درخت کے نیچے سلا دیں آرام ہو۔
- مہدیوی کی جڑ پیشانی پر باندھے سے ہر قسم کا بخار فوراً رک جاتا ہے۔

## تپ لرزہ دور کرنا

پرنجاسف کو روغن زیتون میں ملا کر مریض کے بند پر ملیں تپ و لرزہ دور ہو جائے گا۔

دیگر:

- گرتب لرزہ کا دور شروع ہونے کے وقت بلبل کا پتہ پیس کر دائیں ہاتھ پر باہر کی جانب کلائی کی گرہ کے پاس رکھ کر اور اس کے ایک ٹھیکری رکھ کر کپڑے سے مضبوط باندھ دیں تو اس مقام پر آبلہ پیدا ہوگا اور دوسرے دن دورہ نہیں پڑے گا۔
- سانپ کی ہڈی جلا کر اس کی دھونی تپ لرزہ کے مریض کو دیں آرام ہوگا۔

## چوتھیا بخار دور ہو

اگر دق جانور کی دائیں آنکھ کپڑے میں لپیٹ کر مریض کے باندھ دی جائے تو چوتھیا بخار دور ہو لیکن اگر اس کی بائیں آنکھ باندھ دی جائے تو پھر چوتھیا شروع ہو جائے۔

دیگر:

- اود (جو ایک دم دار دریائی جانور ہے) پیشاب میں مٹی بھگو کر چوتھیا کے مریض کے گلے میں باندھ دیں دورہ بند ہو جائے۔
- مریض کے گلے میں بکری کی داڑھی باندھ دیں اور دھونی دیں بخار جاتا رہے اور دردسر کو بھی فائدہ ہو۔



- بخار بروز اتوار کسی کنوئیں پر جا کر دونوں ٹانگیں کنوئیں میں نیچے کر کے بیٹھ جاؤ دس منٹ بیٹھے رہو چند بار کے عمل سے تپ دور ہوگا۔
- اونٹ کے بدن میں جو کیڑا پڑ جاتا ہے اس کو بازو میں باندھنے سے یا گردن میں لٹانے سے چوتھیا بخار دور ہو۔

## رات کو چڑھنے والے بخار دور ہوں

مکو کی جڑ کو کان میں باندھنے سے رات کو چڑھنے والے بخار دور ہوں۔



# ﴿دفعہ امراض مخصوصہ وبواسیر﴾

## احتلام نہ ہو

اتوار کے دن سایہ ڈھلنے سے پہلے سفید آک کو اکھاڑ کر بازو پر باندھ لیں یا تھیلی میں بھر کر اپنے پاس رکھیں پھر احتلام نہ ہوگا۔

دیگر:

- اگر بستر کے نیچے خرفہ جس کو قلفہ بھی کہتے ہیں کے پتے بچھا لیے جائیں تو سوتے وقت احتلام نہ ہو اور نہ ہی پریشان کن خواب نظر آئیں۔
- اگر سوتے وقت نچکبشت کے پتے سرہانے رکھ لیں تو ہرگز احتلام نہ ہوگا۔

## جماع میں تھکاوٹ نہ ہو

- اگر چاہے کہ جتنا مرضی چاہے جماع کریں لیکن تھکان نہ ہو تو وہ اپنے ذکر پر بھیڑیئے کا پتہ لگا لے ایسا ہی ہوگا۔
- ابن زہیر لکھتا ہے کہ چڑیا کو ذبح کر کے اس کے خون میں مسور کے آٹے کو گوندھ کر گولیاں بنائیں اور بوقت ضرورت ساڑھے تین ماشہ کی مقدار میں لے کر روغن زیتون میں گھول کر سر ذکر پر اس کی لیپ کریں اور بعد ازاں پر چلے جتنا مرضی چاہے جماع کریں ہرگز تھکان نہ ہو۔
- ایک چڑیا کو پکڑ کر اس کے تمام پر و بال اکھاڑ کر زندہ کو بھڑوں کے پاس رکھیں تا کہ اس کے بدن پر خوب ڈنک ماریں پھر اس کو ذبح کر کے گائے کے گھی میں اتنا تلیں کہ خوب گل جائے پھر اس گھی کو خوب صاف کر کے رکھیں اور مباشرت کے وقت عضو تناسل کو اگر چکنا کر لیا کریں تو کبھی سستی نہ آئے اگر پاؤں کے تلوے بھی چکنے کر لیے جائیں تو زیادہ فائدہ دے۔ بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ بجائے بھڑ کے چھتے کے پاس شہد کی مکھیوں کے اتنا عرصہ رکھا جائے کہ چڑیا ڈنک سے مر جائے۔
- اگر مرد ریچھ کا پاؤں اپنی ران سے باندھ کر عورت سے جماع کرے تو خواہ کتنی صحبت کرے کمزوری نہ ہو۔
- ابن زہیر لکھتا ہے کہ کبھی جانور کی چربی روغن زنبق میں ملا کر آدمی اپنے تلووں میں لگا کر پاؤں بغیر



زمین پر رکھنے کے جتنا مرضی چاہے جماع کرے کمزوری نہ ہو۔

- جو کوئی زبان ہدہد کو اپنے پاس رکھے اور عورت سے جماع کرے ہرگز تھکاوٹ نہ ہو۔



# ﴿امراض و عوارضات بچگان﴾

## ام الصبیان دور کرنا

سراج القطرب کی کلی کتان کے کپڑے میں لپیٹ کر اوپر سات رنگ کا سوت لپیٹیں اور اس بچے کے جو ام الصبیان کا مریض ہو باندھ دیں آرام ہو جائے گا۔

دیگر:

اگر کسی بچہ کو مرگی آتی ہو یا زیادہ روتا ہو تو اس کے گلے میں عود صلیب ڈال دیں آرام ہو جائے گا۔

## بچہ کے منہ سے رال بہنا بند ہو جائے

جب بچہ سویا ہوا ہو اس کے سرہانے کے تلے یا بچھونے کے تلے شہمانج جو ایک قسم کی جڑ بوٹی ہوتی ہے رکھ دیں تو اس کے منہ سے رال بہنا بند ہو جائے۔

## بچوں کے دانت پیسنے رفع ہوں

کبوتر کا پر بچے کے گلے میں باندھ دیں وہ آئندہ دانت نہ پیسے گا۔

## بچے کی کھانسی دور ہو

اگر کوے کی بیٹ کپڑے میں لپیٹ کر بچے کے باندھ دی جائے تو کھانسی دور ہو۔

# بچوں کا رعشہ اور نیند میں چونکنا دور ہو

بچوں کے گلے میں بلور لٹکائیں تو ان کا رعشہ دور ہو۔

# بچہ جلدی بولنے لگے

اگر بچے کو کبوتری کا انڈا کھلا دیا جائے تو وہ جلدی باتیں کرنے لگ جاتا ہے۔

دیگر:

جس بچے کے گلے میں کتے کا نیش لٹکا دیا جائے تو وہ جلدی باتیں کرنے لگ جاتا ہے۔

# بچہ جلدی چلنا سیکھ لے

اگر بیر کی گٹھلی کو کوٹ کر پانی میں جوش دیں یہاں تک کہ پانی گاڑھا ہو جائے اس کو بچہ کے پاؤں پر ملیں تو بچہ جلدی چلنا سیکھ جاتا ہے۔

اگر بچہ کے پاؤں پر چربی شترمرغ کے مالش کیا کریں تو جلدی چلنے لگ پڑے گا۔

# دانت بلا تکلیف نکالنا

اگر مکو کے پتوں کے رس میں گھی یا تیل ملا کر دانتوں اور مسوڑھوں پر ملیں تو دانت آسانی سے نکل آئیں۔

دیگر:

- چھچھوندر کا اوپر کا ہونٹ اگر بچے کے باندھ دیا جائے تو بچہ جلدی اور آسانی سے دانت نکال لیتا ہے۔
- اگر بچہ کے گلے میں سنبھالو کی جڑ یا اس کے بیج باندھ دیں تو وہ آسانی سے دانت نکالے۔
- اگر بچے کے گھوڑے کے دانت باندھ دیا جائے تو وہ آسانی سے دانت نکال لے۔
- بچے کو کچے گوشت کا ٹکڑا دے دیں تا کہ وہ اپنے دانتوں میں چبائے تو وہ آسانی سے دانت نکال لے گا۔
- بچے کے مسوڑھوں پر چربی نیولا ملیں وہ بچہ نہایت آسانی سے دانت نکل لے گا۔



- جست اور تانبے کی تار کو رسی کی طرح بٹ لیں اور مخمل کے کپڑے میں سی رکھیں اور بچے کے گلے میں دیں بچہ دانت نکالنے میں کوئی تکلیف محسوس نہ کرے گا۔
- تخم سرس ایک کپڑے میں سی کر بچے کے گلے میں ڈال دیں بچہ دانت آسانی سے نکال لے گا۔

# بچے کا ڈر جاتا رہے

اگر بھیڑیے کی آنکھ یا دانت یا کھال کا ٹکڑا بچے کے گلے میں باندھ دیں تو بچہ نیند میں ہرگز نہ ڈرے۔

دیگر:

- اگر بچے کے گلے میں روپ مکھی جو ایک قسم کا پتھر ہے لٹکا دیں تو وہ پھر نہ ڈرے۔
- اگر ریچھ کی دائیں آنکھ بچے کے باندھ دیں تو وہ بچہ پھر نیند میں نہ ڈرے گا۔
- اگر بچے کے گلے میں سون مکھی لٹکا دیں تو اس عمل سے وہ بچہ نیند میں نہ ڈرے۔
- اگر سونس جانور کا دانت کے گلے میں لٹکا دیں تو وہ ڈرنے سے محفوظ رہے۔
- اگر بچے کے گلے میں فاختہ پرندہ کی بیٹ باندھ دی جائے تو وہ سوتے میں ہرگز نہ ڈرے۔
- اگر گدھے کا تھوڑا سا چمڑہ لے کر کسی لڑکے کی گردن میں باندھ دیں تو وہ نہ ڈرے گا۔
- بچے کو مونگے حل کر کے پلائیں اور اس کو بچوں کے گلے میں بھی لٹکائیں نیند میں چونکنے اور ڈر کر رونے کے لیے مفید ہے۔

# شیر خوار بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے

شیر کا ناخن چاندی میں منڈھوا کر بچے کے گلے میں باندھ دیں وہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

دیگر:

- مرغ کی ہڈی بچے کے گلے میں باندھنے سے بھی وہ بچہ ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔
- برگ نیم، برگ بکائن، برگ سرس کو پانی میں اُبال کر اس پانی سے بروز اتوار جو بچہ چھتر کا ہو نہلائیں اور پھر ہر ماہ بروز اتوار ایک سال تک نہلاتے رہیں بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔
- ہرڑ، رسونت اور ریوند کا استعمال بچہ کو ہر آفت سے محفوظ رکھتا ہے۔

## عورت کو باندھنا

اگر بگلے کے خون میں سرِ ذکر تر کر کے عورت سے جماع کیا جائے تو دوسرا آدمی اس پر قادر نہیں ہوتا اس کے گوہ کی بھی یہی خاصیت ہے۔

دیگر:

- اگر بھیڑیئے کا پتہ مرد اپنے ذکر پر لگا کر کسی عورت سے جماع کرے تو پھر اس عورت پر کوئی دوسرا مرد قادر نہ ہو۔
- عورت کے بال جو کنگھی کرنے سے ٹوٹ پڑتے ہیں جلا کر شہد میں ملا کر سرِ ذکر پر ملا کریں اور اسی عورت سے جماع کریں تو اس عورت پر کوئی قادر نہیں ہو سکتا۔
- ہونڈ ارنر کے خصیے خشک کر کے پیس کر تل کر تیل میں ملا کر ذکر پر طلاء کریں جس عورت سے جماع کریں اس پر دوسرا آدمی قادر نہ ہو سکے۔
- اگر بھیڑیئے کا پتہ شہد میں ملا کر اور اپنے ذکر پر لگا کر عورت سے جماع کریں تو پھر دوسرا مرد اس پر قادر نہ ہو سکے گا۔
- اگر مرد اپنے ذکر پر کالے مرغ کا پتہ مل کر عورت سے جماع کرے تو پھر دوسرا مرد اس پر قادر نہ ہو سکے۔

اگر مرد چاہے کہ عورت کسی غیر مرد کے پاس نہ جائے تو بیج گکروندہ دانہ شفام یعنی کنگھی ان دونوں کو برابر لے کر پانی میں پیس کر قضیب پر لگا کر جماع کرے تو وہ عورت کسی دوسرے مرد سے ہرگز ہرگز فعل بد نہ کرے گی اگر اس کو کھولنا چاہے تو بیج گکروندہ ایک تولہ کوٹ کر کھلاوے وہ پھر دوسرے مرد کے کام کی ہوگی۔

- خرگوش کے پتے کے عرق میں چنبیلی کا تیل ملا کر اور قضیب پے لگائیں اور کسی عورت سے جماع کرے تو اس عورت پر دوسرے مرد سے کچھ نہ ہو سکے گا۔

## عورت کا بھید معلوم کرنا اور اس کا دلی راز جاننا

الو کا دل اگر سوتے ہوئے عورت کے الٹے یعنی بائیں ہاتھ پر رکھ دیں تو اپنے اچھے اور برے سب کئے ہوئے کام بیان کر دیتی ہے اور جو دریافت کرو گے بتا دے گی۔

الو کے دل کو سینے پر رکھنے سے بھی یہی اثر ہوتا ہے عورت کے اگر مرد کے سینے پر بھی رکھیں تو اس پر بھی ایسا ہی اثر ہوتا ہے لیکن عورت کی نسبت ذرا دیر سے۔



دیگر:

اگر خرگوش کی چربی سوئی ہوئی عورت کے تکیے تلے رکھ دیں تو اپنے تمام کام بیان کر دیتی ہے۔

- اگر لقا پرند کا کر سر لے کر خشک کر کے کتاں کے نئے کپڑے کی تھیلی میں باندھ کر عورت کی ران پر سوتے وقت باندھ دیں تمام باتیں جو اس کے دل میں ہوں گی کہہ دے گی اور جو کچھ اس نے دن میں کیا ہوگا وہ بھی بیان کر دے گی۔
- ہدہد کا دل سوئی ہوئی عورت کے دل پر رکھ دو جو کام اس نے کیے ہوں گے سب بتانے لگے گی۔
- مینڈک کی زبان اور دل اور نرگس کی جڑ اور بطخ کی آنکھ چاروں کو ہموزن لے کر کتاں کے کپڑے میں باندھ کر سوئی ہوئی عورت کے دل پر رکھنے سے جو کچھ اس نے کیا ہو نیند میں کہہ دیتی ہے۔
- چرخ کی زبان سوئی ہوئی عورت کے سینے پر رکھ دو جو کچھ پوچھو گے سب بتا دے گی۔
- پہاڑی بکری کا دودھ لے کر کسی مرد یا عورت کے سرہانے جو سویا ہو رکھ دیں تو وہ اپنا تمام رازِ دل کہہ دے گا۔
- اگر سوتے ہوئے انسان کے سینے پر خوک کی زبان رکھ دیں تو وہ اپنا تمام دلی بھید بتا دے گی۔
- بطخ کی آنکھ کسی برتن میں رکھ کر کسی سوتے ہوئے آدمی کی چھاتی پر رکھیں وہ اپنا تمام راز بیان کر دے گا۔

## بانجھ پن دور کرنا

- اگر عورت سنگ خزامی اپنے پاس رکھے تو بانجھ پن دور ہو۔
- اگر عورت تھوڑا سا پنیر مایہ خرگوش پیس کر مجامعت کے بعد فرج میں رکھے تو حمل قائم ہو۔
- اگر مرغابی تر کے خصیے بھون کر مرد کھا لے اور عورت سے صحبت کرے تو فوراً حاملہ ہو جائے۔
- اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو حیض سے پاک ہونے کے بعد ساڑھے چار ماشہ برادہ آبنوس روزانہ سات دن تک پانی اور شہد کے ساتھ پھانکے بعد اس کے صحبت کرائے حاملہ ہوگی۔
- تھوڑا سا مشک پیس کر اور زنبق کے تیل میں ملا کر عورت کے عین فارغ ہونے کے بعد سرِ ذکر یعنی سپاری کو آدمی چکنا کرے اور جماع کرے تو حمل رہ جائے اگر روغن زنبق نہ ملے تو چنبیلی کے تازہ پتے تل کر تیل میں پکائیں اور روغن علیحدہ کر لیں۔
- اگر بانجھ عورت مادہ خرگوش کی فرج پکا کر کھائے تو حمل کے موافق ہو جائے۔

- سفید کنگی کی جڑ یک رنگی گائے کے دودھ میں پیس کر حیض سے پاک ہونے کے بعد اسی دن کھا کر مرد کے پاس جائے تو حمل قائم ہوا اور لڑکا پیدا ہوگا۔
- کتاب ایضاح میں لکھا ہے کہ جس روز عورت حیض سے فارغ ہو اس دن مرد اپنے ذکر کو تین بار تازہ دودھ سے تر اور خشک کرے اور پھر جماع کرے ضرور حمل ٹھہرے گا۔

## شہوت جاتی رہے گی

- ابابیل کے خون کو عورت کو بغیر اطلاع دیئے کسی چیز میں کھلا دیں اس کی شہوت جاتی رہے گی۔
- گیدڑ کے پیشاب میں ملکنگنی کئی دن تک بھگو رکھیں اور پھر تین دن تک ایک ایک دانہ روزانہ فاحشہ عورت کو کھلائیں شہوت اس کی بالکل جاتی رہے گی پھر جماع کی خواہش نہ ہوگی اور نہ کوئی شخص اس پر قادر ہو سکتا ہے۔
- فاحشہ عورت کو راہ راست پر لانے کے لیے لاثانی ہے ہونڈ ار جس کو جرکھبی کہتے ہیں اس کا ذکر لے کر سائے میں خشک کر کے برادہ کریں اور پانی یا شراب میں ملا کر عورت کو بے خبری کے عالم میں پلادیں اس کی شہوت جاتی رہے گی۔
- عورت کو مجالو کی جڑ کھلا دیں اگر چہ وہ کتنی بھی بے شرم ہوگی شرم دار بن جائے گی۔
- ایک پیسہ برابر کھال چرخ کی عورت کو کھلا دیں وہ بدکاری سے باز آجائے گی۔

## حمل گرنے سے روکنا

- خچر کے کان کا میل چاندی کے تعویز میں رکھ کر حاملہ کے باندھ دیا جائے تو جب تک بندھا رہے وضع حمل نہ ہو۔
- اگر باغ کی چھپکلی کو پکڑ کے خچر کی کھال میں لپیٹ کر ایسی عورت کے باندھ دیں جس کا حمل گر جاتا ہو تو پھر اس کا حمل نہ گرے۔
- اگر حاملہ عورت ہر وقت دھتورے کی جڑ اپنی کمر سے بندھی رکھے تو اسقاط نہ ہو۔
- اگر کرنجوے کو لال ڈورے میں باندھ کر عورت کی کمر میں باندھ دیا جائے تو حمل ساقط نہ ہو۔

## ولادت آسانی سے ہو

- دردزہ کے وقت دو اڑھائی تولہ زعفران عورت کی مٹھی میں دے دیں اور وہ زور سے مٹھی بند کرلے جب پسینہ ہاتھ کو آئے گا فوراً بچہ پیدا ہوگا۔
- دردزہ کے وقت عورت کو ساڑھے چار ماشہ سے سات ماشہ تک زعفران پانی میں گھول کر پلادیں تو بچہ فوراً پیدا ہو۔
- برگ کنائی و پوست اندرائن گلاب میں حل کر کے ناف پر ضماد کریں آسانی سے ولادت ہو۔
- بچہ پیدا ہونے کے وقت چرخ کا دایاں ہاتھ عورت کے سرہانے رکھ دیں تو ولادت آسانی سے ہو۔
- جب بچہ پیدا ہونے کا وقت ہو عورت کی ران میں سنگ چمقاق لٹا دیں نہایت سہولت سے اولاد ہو لیکن بعد ولادت فوراً علیحدہ کردو۔
- الو کی آنکھ اور جنگلی مرغ کی چونچ سفید پارچہ میں باندھ کر داہنی ران پر باندھنے سے وضع حمل کی تکلیف رفع ہو۔
- اگر عورت سر پھوکہ کی جڑ اپنے بدن پر باندھ لے تو بچہ پیدا ہونے کے وقت تکلیف نہ ہو۔
- اگر عورت دردزہ میں مبتلا ہو اور بچہ پیدا نہیں ہوتا تو اس کے بدن یا پلنگ کے نیچے گھوڑے کا سم جلادیں فوراً بچہ پیدا ہوگا۔
- اگر عورت کے بچہ نہ ہوتا ہو اور دردزہ کمال ہو تو ایک باکرہ جو ہمنام حاملہ کی ہو اس کا نام لے کر پکارے کہ اے فلاں منکر دختر مکرم زائیدہ ام تو ہنوز نہ زائیدہ تو بچہ فوراً پیدا ہوگا۔
- جب عورت دردزہ میں مبتلا ہو تو اس کے ہاتھ میں کالی موصلی کی جڑ دے دیں ولادت آسانی سے ہوگی۔

# امراض زنانہ متفرق عمل

## حاملہ کی پہچان

- عورت کو شہد اور پانی باہم ملا کر نہار منہ پلادیں اگر پیٹ میں مروڑ پیدا ہو تو حاملہ ہے ورنہ نہیں۔
- دودھ عورت کا دو درم تھوڑے سرکہ میں ملا کر عورت کو پلائیں اگر اس کے پیٹ میں درد ہو تو حاملہ ہے اگر درد نہ ہو تو حاملہ نہیں۔
- بغیر سوراخ کیا ہوا مازو عورت کے رحم میں رکھ کر ایک رات رہنے دیا جائے اور پھر نکالا جائے اگر اس میں کیڑا ملے تو حاملہ ہے ورنہ نہیں۔

# خون حیض یا خون استحاضہ بند کرنا

بلی کا جگر اگر عورت کے باندھ دیا جائے تو خون حیض یا خون استحاضہ جو جاری ہو فوراً بند ہو جائے۔

# برائے اولاد

اگر کسی کے لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو یا اگر ہوتا ہو تو مر جاتا ہو تو وہ دانت چرخ کا اپنے پاس رکھے بفضل خدا آئندہ لڑکا پیدا ہوگا اور صحیح سلامت رہے گا۔

# دافع اٹھرا

برگ بیری، برگ آک، برگ ببول، برگ نیم، برگ سرین، برگ ارنڈ، برگ پیپل اور سات کنوؤں کا پانی سات راستوں کی خاک ایک کوزے برق میں ڈال دیں اور بروز اتوار کسی بیری کے نیچے جا کر اشنان کرے یہ عمل اس اتوار کو کرنا چاہیے جو شکل پکھ کا ہو تو اس کا اٹھرا دور ہو اور آئندہ جو بچے پیدا ہوں وہ کبھی ہلاک نہ ہو۔

دیگر:

- دوشیزہ لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر دس تار کا ایک ہاتھ لمبا دھاگہ لے کر بٹ دیں اور بروز اتوار داہنی پنڈلی پر باندھ دیں اٹھرا جاتا رہے۔
- جس عورت کو اٹھرا کی مرض ہو وہ تمبا کو نوشی شروع کر دے بس اس کا اٹھرا جاتا رہے گا یہ عمل مجرب ہے اور ہزاروں کو فائدہ پہنچ چکا ہے۔

# نظر بد و مصائب سے محفوظ

- آلوبن کو اپنے مکان کے دروازے پر لٹکانے سے اس کے رہنے والوں کو نظر بد نہیں لگے گی اور وہ مصائب سے محفوظ رہے گا۔
- اگر کوئی شخص تھوڑا سا گوشت سیاہ بلی کا کھالے تو اسے کبھی اثر نہ کرے گا اور نظر بد سے محفوظ رہے گا۔
- بروز سنیچر طلوع آفتاب سے پہلے کسی چورستے کی مٹی بائیں ہاتھ سے اٹھائیں اور نئے سلے کپڑے میں باندھ کر ساتھ رکھیں اس کے رکھنے سے جادو اثر نہ کرے اگر جادو اثر کر چکا ہو تو اس



کا نقد دفع ہو جائے۔

- ہدہد کو ذبح کر کے جس گھر کے دروازے پر لٹکا دی جائے گھر کے رہنے والے جادو نظر بد مرگی اور چور سے محفوظ رہیں گے۔
- جس شخص کے پاس چرز جانور کی داہنی آنکھ ہوگی اس کو نظر نہ لگے گی۔
- اگر ریچھ کی چربی بچہ کی پیدائش کے وقت اس کے جسم پر مل دی جائے تو تمام عمر نظر بد سے محفوظ رہے۔
- جو شخص سراج القطرب کی جڑ اپنے پاس رکھے گا وہ نظر بد اور بلا سے محفوظ رہے گا۔
- برہان قاطع میں لکھا ہے کہ سنگ کرک کو اپنے پاس رکھنے سے جادو کا اثر نہیں ہوتا اور لوگ ایسے آدمی سے محبت کرتے ہیں۔
- جس گھر میں فاختہ ہو اس گھر کے رہنے والے جادو اور نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔
- جو شخص اپنے پاس گیڈر کی دائیں آنکھ رکھے گا وہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔
- مجیٹھ کے پیڑ کو اکھاڑ کر گھر میں لٹکا دیں اہل خانہ نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔
- اگر کوئی شخص کیکڑہ جلا کر اپنے پاس رکھے تو اس پر کسی قسم کا جادو اثر نہ کرے گا۔

# جادو کے ذریعہ جادو اور نظر بد کا اثر دور کرنا

ایک نسخہ بعنوان جادو، نظر بد و مصائب سے محفوظ رہنا میں نمبر ایک پر درج ہو چکا ہے وہ بھی جادو کا اثر دور کرنے میں لاثانی ہو۔ اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو تو وہ جب الحلب نیلے کپڑے میں باندھ کر اپنے پاس رکھے، جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

جو شخص بہت بزدل آدمی ہو دلیر ہو جائے گا اور جادو کا اثر دور ہو جائے گا۔

پپیتا جو ایک پھل کے بیج کا نام ہے لے کر اس میں سوراخ کر کے اگر گلے میں ڈال لیا جائے تو ہر قسم کے جادو کے اثر اور نظر بد کے اثرات سے دور ہو جائیں گے بلکہ الٹا جادو کرنے والے پر لوٹ جائے گا۔ ایسا آدمی وباء اور ہوا کی خرابی سے بھی محفوظ رہے گا۔

# ﴿متفرق عملیات﴾

## تسخیر حب

- بروز اتوار یا سنیچر برہنہ ہو کر انجیر کی لکڑی لائیں اور راستے میں ہی اگر مطلوب مرد ہو تو کتے کو مارے اگر عورت ہو تو کتیا کو مارتے وقت یہ کہے اگر فلاں بن فلاں میری محبت میں دیوانہ نہ ہوگا تو تجھ کو ہلاک کر دوں گا پھر لکڑی کو زمین پر سے اٹھا کر اس کا کوئلہ بنالے اور اپنے بیسوں ناخن، تخم مروی ولب پر چہار اشیاء کو ملا کر گولی بنائیں۔ مطلوب کو پان یا دیگر خوردنی اشیاء میں کھلائیں تو وہ اس کی محبت میں پریشان ہو کر مطیع ہو جائے۔
- بروز یکشنبہ اپنے بیسوں ناخن اور زبان زاغ سفید خاک مسان کو جلا دیں اور لعاب دہن اپنا خون بائیں دست کی چھنگلی کا نکال کر اس میں ملا کر گولیاں بنائیں اور اسی روز ایک گولی اپنے محبوب کو کھلا دیں مطیع ہوگا۔
- بروز اماوس ایک سپاری لے کر اس میں سوراخ کر کے اندر اپنا تخم بھر دیں اور رات کو چوراستہ میں دفن کریں اور پھر دوسری اماوس کو علی الصبح ہی نکال لائیں اور اسے ریزہ ریزہ کر ڈالیں اور تھوڑی تھوڑی سی لے کر پان میں رکھ کر محبوب کو کھلائیں تا حیات تابع رہے گا۔
- نوچندے سرشنبہ کو اپنے بیسوں ناخن تراشیں پھر ایک منگل درمیان چھوڑ کر تیسرے منگل کو جلا ڈالیں لوبان اور گوگل کی دھونی دے کر اس راکھ کو رکھ لیں بوقت ضرورت تھوڑی سی لے کر کچھ محبوب پر ڈالیں اور کچھ کھلا دیں اسی وقت سے از حد محبت ہوگی۔
- بروز اتوار ایک شیر خرما آب منی خود اور شکر تری ملا کر محبوب کو کھلا دیں وہ از حد مطیع ہوگا۔
- شب یکشنبہ کو بیخ بھنگرہ سیاہ آب منی خود میں شکر تری میں گھس کر گولی بنائیں اور جسے کھلائیں تابع ہوگا۔



- بروز اتوار علی الصبح زہرہ طاؤس یعنی پتہ مور محبوب کو کھلا دیں۔ محبت میں دیوانہ ہوگا۔
- بروز یکشنبہ بعد نماز ظہر باوضو ہو کر ہدہد کی چونٹی کاٹیں اور ریزہ ریزہ کر کے قند سیاہ میں یا کسی شیرینی میں ملا کر محبوب کو کھلائیں تا حیات جدا نہ ہوگا۔
- شب پنجشنبہ کو جگنو پکڑ کر روغن زیتون میں ملائیں اور اکیس دن تک شعاع آفتاب میں رکھ چھوڑیں بعدہ جس جگہ جانا منظور ہو اس روغن کو پیشانی پر لگا کر جائیں مطلوب مطیع ہوگا۔

- بروز شنبہ بوقت دوپہر جنگل میں جائیں جس جگہ انار کے پھول لگے ہوں برہنہ ہوکر اسے یہ کہیں کہ اے انار میں تجھے فلاں شخص کو مسخر کرنے کے لیے لوں گا۔ اور کل تیری دعوت ہے پھر دوسرے دن پارچہ کہنہ مطلوب لے کر اس کی جڑ میں دفن کر آئیں۔ آتے ہوئے ڈوڈیا انار اتار کر لیتے آئیں۔ جس محبوب کو سنگھائیں گے وہ مطیع و فرمانبردار ہوگا۔
- بھنوراسیاہ (ایک قسم کا کیڑا) جو کہ ذرا بھی زرد نہ ہو بروز اتوار پکڑ کر اسے باریک پیس کر اور کنواری لڑکی کے حیض والا خشک پارچہ اس میں آلودہ کریں اور فلیتہ بنا چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر کسی تنہا مکان میں بیٹھ کر اس کا کاجل حاصل کریں۔ دوران تیاری کاجل محبوب کا تصور رکھیں۔ جب سیاہی تیار ہوجائے تو ایک ایک سلائی بھر کر آنکھوں میں لگائیں اور مطلوب کے گھر کی طرف نظر نیچی کر کے جائیں حتیٰ کہ محض مطلوب کی ہی ملاقات ہو۔ آنکھیں چار ہوں۔ پھر جذبہ محبت کا لطف و اثر دیکھیں۔
- 27 تاریخ کی شب کو یعنی چودس جو ہندوؤں کی ہوتی ہے مرگھٹ میں جا کر وہاں سے جلے ہوئے مردہ کے دانت یا وہاں کی لکڑی یا گھاس لا کر پیس ڈالیں اور پھر اتوار کو ایک دن کسی ترکیب سے محبوب کے لگادیں فوراً مطیع ہوجائے گی۔
- بروز یکشنبہ سیاہ کتا جو کہ بالکل سیاہ ہو اس کی دم کاٹ کر جو خون نکلے اس میں دھنی ہوئی نئی روئی تھوڑی سی لے کر آلودہ کریں جب خشک ہوجائے تو اس کا فتیلہ بنا کر چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر جلائیں ایک مردہ کی کھوپڑی لے کر باہر جنگل میں درخت پیپل کے نیچے برہنہ ہو کر اس کا کاجل بھی حاصل کریں دوران تیاری کاجل نہ کوئی ٹوکے اور نہ خود ہی کسی سے بولے پھر اس کاجل کو آنکھوں میں لگا کر مطلوب کی جانب نظر کریں فوراً مطیع و بے قرار ہوگا۔ اگر دوران تیاری کاجل اگر کوئی بولا یا تم نے بات کی تو یقیناً تم پاگل ہو جاؤ گے۔

نوٹ: نر کی خاک محبوب مرد پر کام کرے گی اور مادہ کی محبوبہ عورت پر اثر کرے گی۔

- مردہ سگ و مردہ گربہ از ان ہر دو کے دانت ایک ہی جگہ پیس لیں پھر جسم مطلوب پر مل دیں یا بذریعہ دھونی سنگھادیں نہایت محبت میں بے قراری پیدا ہوگی تڑپے گی اور آپ کو سینے سے لگانے کے لیے مجنون ہوگی۔
- دو پتے گلف نیلوفر اور دو پتے سدا بہار اور دو پتے لاجونتی کے ان تینوں کو لے کر ایک جگہ جمع کریں اور بوقت صحبت کسی عورت کے منہ پر مل دیں وہ ہمیشہ کے لیے اس کی ہو رہے گی۔
- برادہ صندل، عرق بیدمشک میں حل کریں اور بوقت صحبت مذکورہ بالا عمل کریں تو عورت اسی کی ہو



رہے گی۔

- بوقت ضرورت سی لو ایک گولی کھلادیں دیوانہ محبت ہوگا۔
- گائے کی ہڈی لے کر مطلوب کے کپڑے میں لپیٹیں پھر کنیر کے پھول کی لکڑی بنا کر خشک کر کے آگ دیں سرد ہونے پر ہڈی کو نکال کر سرمہ کی طرح پیس ڈالیں بوقت ضرورت دو سلائیاں اپنی آنکھوں میں لگا کر محبوب کی طرف نظر کریں دوست اور مہربان ہوگا۔
- اگر گربہ سیاہ رنگ پکڑ کر اس کا تھوڑا سا خون لے لیں پھر آب منی خود میں ملا کر جامہ محبوب میں لگادیں فوراً مطیع و فرمانبردار ہوگا۔
- بروز سوموار اماوس مادہ زنبور اور خراطین کو لیں اگر محبوب مذکر ہے تو مذکر خراطین اور مذکر زنبور کو لیں اور ہر دو کو ایک کوزہ کلیا میں ڈال کر چوراستہ میں دفن کریں اور دوسری اماوس کو نکال کر ان کی راکھ بنا ڈالیں محبوب کے جسم یا نہانے کے پانی میں ملادیں شیدا ہوگا۔
- سیر دو پانچ برگ و گل اندرائن، سکندران سب چیزوں کو یکجا کریں پھر ان میں روغن شیر حسب ضرورت ملا کر رکھ چھوڑیں بوقت حاجت اس کا ٹیکا اپنی پیشانی پر لگا کر مطلوب کے سامنے جائیں دیکھتے ہی دیکھتے گرفتار محبت ہوگا۔
- دبستا 9 عدد لے کر اسے کسی پتھر پر رکھ کر سایہ میں خشک کریں بعد تخم خود ملا کر پیس لیں محبوب کے کپڑے یا جسم پر لگادیں مطیع ہوگا۔
- بروز یکشنبہ جب کہ کنجشک نر و مادہ جفت ہو رہے ہوں ایک لیموں کی لکڑی لا کر ان کے سامنے رکھ دیں رکھتے وقت اپنا سایہ ان پر نہ پڑے جب وہ اپنا کام کر چکیں تو لکڑی کو اٹھا کر رکھیں بوقت ضرورت محبوب کے اس کی چوٹ لگادیں نہایت مجرب ہوگی۔ اس پر سونے پہ سہاگہ کہ جس قدر آہستہ کی چوٹ لگے گی رشتہ محبت اتنا ہی مضبوط ہوگا۔
- بروز سہ شنبہ ایک موش نر کو پکڑ کر مٹی کے کوزے میں بند کر کے زمین میں دفن کریں دوسرے سہ شنبہ کو زمین سے نکال کر اس کے جملہ اعضاء علیحدہ علیحدہ کریں باہر جنگل میں جہاں بھینس چر رہی ہوں ان اعضا کو اکیلا اکیلا بھینس کی پشت پر رکھ کر اٹھاتے رہیں جس اعضاء کے رکھتے وقت بھینس نعرہ کرے اسے کام کا سمجھیں اگر بوقت نعرہ وہ زمین پر گر پڑے تو آگ پڑے معلوم ہوگی بے خوف اٹھا کر ہمراہ لے آئیں یہ اعضاء جس کے دامن میں باندھ دے وہی فریفتہ ہوگا۔

- مرگھٹ سے مردہ کی راکھ لعاب دہن، آب منی خود ان ہر سہ چیزوں کو بروز اتوار لے کر آپس میں ملا لیں پھر اس مرکب کو جس محبوب کے دامن میں لگایا جائے وہ قید محبت میں مبتلا ہو کر بے قرار و مطیع ہوگا۔
- کرنکا بوٹی جو کہ عموماً جھیلوں کے کنارے پائی جاتی ہے اسے کسی قسم کا پھل نہیں لگتا محض چھوٹے چھوٹے رنگ کے سرخ پتے ہی ہوتے ہیں اس کا عرق نکال کر اس میں قدرے روغن زنگار ملا لیں۔ بعد اس کا ٹیکہ اپنی پیشانی پر لگا کر مطلوب کے سامنے حاضر ہو جائیں نظر پڑتے ہی فریفتہ ہوگا اور عشق میں بے چین رہے گا۔
- بروز اماوس جو کہ 28 تاریخ چاند کو ہوتی ہے اس روز جنگل میں جا کر بیل اندرائن میں کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت چاروں طرف اچھی طرح لپیٹ آئیں آتے ہوئے اسے یہ کہہ آئیں کہ اندرائن کی بیل تیری کل کے دن دعوت ہے۔ دوسرے دن ایک شیریں لڈو اس کی جڑ میں رکھ کر پانچ پتے توڑ لائیں۔ گھر آ کر ان کا عرق نکال کر روغن چنبیلی میں ملا کر رکھ چھوڑے وقت ضرورت اس کا نام لے کر جس پر عمل چلانا ہو وہ تیل پیشانی پر لگا کر اس کے سامنے جائے وہ مطیع ہوگا۔
- آخیر ماہ بروز شنبہ کلکلہ (ایک دریائی جانور) کو پکڑ کر ذبح کرے اور زمین پر نہ رکھے پھر اس کی چربی نکال کر اس کے ہموزن روغن زیتون ملا کر ایک کڑاہی میں ڈال کر نیچے چوب سرس کی آنچ دے اور ان دونوں کو ایک سرس کی لکڑی سے ہلائیں مخلوط ہو چکنے کے بعد کڑھائی کو زمین پر نہ رکھے۔ بعد اس کے ایک کٹورہ یا کلیا میں اس روغن کو ڈال کر روئی تر انز باڑی کی بتی بنا کر اس اس میں تر کر کے روشن کرے پھر ایک کھوپڑی انسانی لا کر اور خود برہنہ ہو کر کاجل ڈالیں۔ بشرطیکہ وہ کٹورہ زمین پر نہ رکھا ہو تیاری کے بعد اسے ایک شیشی میں با حفاظت رکھ چھوڑے بوقت ضرورت اپنی آنکھ میں یا پارچہ محبوب یا جسم محبوب کے لگا دیں انسان تو ایک طرف اگر کسی حیوان یا جانور کے بھی لگا دیا جائے تو وہ بھی اس کے پیچھے پیچھے ہو لے یاد رہے کہ کاجل کی شیشی زمین پر ہوگز نہ رکھی جائے ورنہ اثر زائل ہوگا۔
- بروز یک شنبہ درخت سنبھالو کے پاس جائیں اور اس کے تنے میں ایک رسی باندھیں اور کہیں کہ اے درخت تجھے کل فلاں شخص کی دوستی کے لیے لے جاؤں گا تمہیں میری مدد کرنی دینی پڑے گی۔ ہوشیار وہ یہ کہہ کر واپس چلا آئے دوسرے دن جڑوں سمیت درخت اکھاڑ کر لے آئے بوقت اکھاڑنے کے خاموش رہے اور اس وقت ایک تانبے یا چاندی کی کوئی چیز اس کی جڑ میں رکھ دے جو جڑ اکھاڑی ہوا سے اپنے منہ میں رکھے اور قدرے اندر سوراخ کے قریب رکھے اور



تھوڑی سی فرج زن میں بھی رکھے بعد دو گھڑی کے جماع کرے تو وہ عورت مثل زبوں اس مرد کے گرد رہے گی اور فریضہ فرمانبردار ہوگی۔

# تنتر بغض

- بروز اتوار چھپکلی کی دم کاٹ کر اس کو جلا کر راکھ بنا لیں دو شخصوں کے درمیان اگر عداوت ڈالنی منظور ہو تو کسی ترکیب سے نصف نصف ہر دو کو کھلا دیں پھر مزے سے ان کے جنگ و جدال کا تماشہ دیکھیں۔
- بروز سہ شنبہ پرانی قبر کی مٹی، پرانے کنوئیں کی اینٹ پرانے پیپل کی لکڑی چورستہ کی گدھے کے لیٹے ہوئے نقشوں کی مٹی، تیلی کے کوہلوں کے نیچے کی مٹی، پرانی مسجد کی مٹی، یہ تمام جگہ کی خاک جمع کریں اور اس میں اپنا پیشاب ملا کر پیس کر ٹکیاں بنا لیں اور رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت لے کر توڑ کر پیس لیں پھر کسی کے درمیان جھگڑا کرنا مقصود ہو ان کے سر میں یا ان کے نہانے کے پانی میں ڈال دیں تا کہ ان کے سر پر چلی جائے پھر جنگ و جدال کا تماشہ دیکھیں۔
- مہینے کے آخری اتوار ٹھیک دو پہر کے وقت مرگھٹ میں جائے۔ جب مردہ کو آگ دے کر واپس آئیں اور کنٹھی گاڑھ کر سوت لپیٹیں تو اس جگہ پہنچ جائیں پاؤں پر کھڑا ہو کر اسے اکھاڑ لے اور درمیان سے توڑ کر اس پر ہی لپیٹ دے یاد رکھئے کہ کنٹھی پہلے سر کی طرف سے اکھاڑے اور پھر پاؤں کی طرف سے جس وقت اکھاڑے تو ان کو ہر دو نام لے جن کے درمیان جدائی ڈالنی منظور ہو پھر اسے لے کر واپس آئے اور کسی ترکیب سے ان کے گھر میں رکھوا دے تو فساد اور جنگ نمودار ہو۔

# تنتر برائے ایذاءرسانی دشمن

- بقدر افیون اور 50 عدد جو لے کر چونے کے پانی میں جوش دیں پھر یہ تھوڑا سا پانی دشمن کو پلا دیں اور اسی وقت سے بیمار ہو جائے گا جب روغن زرد پلائیں گے تو اثر ختم ہوگا محبت ہوگی۔
- کتے کا چچڑ لے کر اتوار کے دن اس کے منہ کی طرف کا نصف حصہ کسی خوردنی چیز میں ملا کر دشمن کو کھلائیں تو اس کے تمام جسم پر چچڑ پڑ جائیں گے۔ تندرست کرنے کے لیے دوسری طرف کا حصہ کھلانا مفید ہے۔
- بروز اتوار تانبے کے چار کیل لے کر ساتھ تھوڑی سی شراب اور چاول بھی لے لے جبکہ کوئی ہندو

مرے تو اس کی میت کے پیچھے جا کر دیکھے کہ جب دروازے کے باہر سے نکالیں اور کوئی مٹکی توڑیں تو وہ ٹکڑے اٹھالے پھر جب مردہ جلا کر آجائیں تو خود مرگھٹ پر جائے۔ مردے کی چھاتی کے کوئلہ کی ٹھیکری اٹھا کر اس پر چاول ڈالے اور پھر شراب بھر کر ڈالے سرد ہونے پر اسے اٹھالے اور تانبے کی میخوں کو مرگھٹ کے چاروں طرف گاڑ دے بعد اس کوئلہ کو بڑی حفاظت سے رکھ چھوڑیں پھر اس ٹھیکری پر نام اس شخص کا لکھ کر آگ میں رکھ دے جب سرخ ہو جائے گی تو اس کو ایسی تکلیف پہنچے گی کہ بے ہوش ہو جائے گا۔

- سیہ کا کانٹا چربی خوک سات عدد دانے رائی کے بروز شنبہ لے کر بوقت دوپہر برہنہ ہو کر گھر دشمن میں گاڑ دے تو اسی وقت سے اس گھر میں جنگ و جدل شروع ہو جائے۔
- بروز ہفتہ یا اتوار کسی کمہار سے ایک چھوٹا سا لوٹا لائے جس جگہ دشمن نے پیشاب کیا ہو وہاں کی مٹی اٹھا کر اس میں بھر دیں بوقت دوپہر برہنہ ہو کر سیہ کا کانٹا اس میں گاڑ دیں اس وقت جنگل میں جا کر جہاں گنجان پتوں والا پیپل یا بڑھ کا درخت ہو اس لوٹے کو لٹکا دیں جب آرام لانا ہو گا تو لوٹا کو درخت سے اتار کر اس میں سے کانٹا نکال لیں آرام ہو گا۔
- چھچھوندر کو مار کر اس کی آلائش کو دور کریں پھر دشمن کے پیشاب والی مٹی بھر کر رکھ دیں اور چوراستہ میں گاڑ دیں دشمن کا پیشاب بند ہو گا جب نکال ڈالیں تو کھل جائے گا۔
- بروز اتوار بوقت دوپہر مرگھٹ میں جا کر برہنہ ہو کر مردہ کی چپنی ہڈی جو کہ سفید ہو چکی ہو اٹھا لائے اور پیس کر کسی معتبر طریقے سے دشمن کو کھلا دے تو بیمار ہو جائے گا اور جب استعمال ہنگ کروایا جائے گا تو فوراً آرام ہو جائے گا۔
- رس کپور 4 ماشہ لونگ 2 عدد کنیر سفید 3 عدد ان تینوں چیزوں کو نیم گرم کریں پھر خشک ہونے پر اپنے دشمن کو کھلا دیں تو بیمار ہو اگر آرام کرنا چاہیں تو چار تولہ شربت انار، شربت صندل، شیر بکری یہ تینوں ملا کر پلا دیں بالکل آرام ہو گا۔
- سیاہ گربہ کے اگلے دو عدد دانت سیاہ سگ کے اگلے دو عدد دانت لے کر جن میں عداوت ڈالنی منظور ہو ان ہر دو کے پہنے ہوئے پرانے کپڑے میں باندھ کر کسی کہنہ قبر میں دفن کر دیں جب تک ان کو نکل کر علیحدہ نہ کیا جائے گا تب تک ان میں عداوت ہی رہے گی۔
- پتہ گرگ، پتہ مرغ سیاہ رنگ، مردہ سنگ ان سب کو ملا کر آلت پر ضماد کر دیں اور بعدہ خشک ہونے کے عورت سے صحبت کریں تو بے ہوش ہو جائے گی تمام عمر پیچھا نہ چھوڑے گی۔
- بروز یکشنبہ ایک خراطین پکڑ کر اسے خشک کریں اور بیر بہوٹی کو لے کر ان ہر دو کو پیس لیں پھر آلت



پر ضماد کریں بعد خشک ہونے کے عورت سے جماع کریں اس قدر لذت و حظ حاصل ہو گا کہ عورت بے ہوش ہو جائے گی۔

- جو شخص گانجا پیتا ہو عورت سے جماع کرنے سے پیشتر چلم بھرے اس قدر دم لگائے کے نزدیک کے چراغ کو شعلہ لگ کر روشن ہو جائے پھر اس کی روشنی میں عورت سے ہم بستر ہو جب تک چراغ جلتا رہے گا انزال نہ ہو گا۔ چراغ گل ہونے پر انزال ہو جائے گا۔
- ہرگز انزال نہ ہو بروز یکشنبہ جبکہ آفتاب یا مہتاب کو گہن شروع ہوا س کتے کے دانت لائے کہ جس کے بیسیوں ناخن موجود ہوں پھر کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر ان پر لپیٹ کر اپنی کمر میں باندھے اور جماع کرنے میں مشغول ہو جب تک نہ کھولے انزال ہرگز نہ ہو۔

## تنتر برائے امساک

- بروز یکشنبہ گربہ سیاہ کے بال لا کر اس کی پوٹلی باندھ کر گوگل کی دھونی دے، کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر اس کے ساتھ عین ناف کے اوپر باندھے جب تک نہ کھولے گا انزال نہ ہو گا۔

## تنتر برائے خون جاری کرنا

- بروز یک شنبہ ایک لیموں اور ایک تیز چاقو لیں شب کے وقت کنوئیں کی منڈیر پر بیٹھ جائے اور آسمان کی طرف نگاہ رکھے جب کوئی تارہ ٹوٹے فوراً برہنہ ہو کر لیموں کو اس ترکیب سے کاٹ ڈالے کہ نصف لیموں کٹ کر کنوئیں میں گر پڑے اور نصف اس کے پاس رہ جائے یہ عمل سنیچر کو اس طرح کرے یاد رہے کہ چاقو سے کاٹتے وقت اس کا تصور بھی قائم رکھے اور نام بھی لے جس کا پیڑا جاری کرنا ہو۔

## تنتر کہ پیڑا جاری ہو

- لونگ 2 عدد بروز اتوار لا کر سونے سے پیشتر ایک لونگ اپنے منہ میں رکھے اور دوسرا جائے پیشاب میں صبح نکال لیں اور پیشاب والا لونگ عورت کو کھلائیں تو حیض بہت جاری ہو گا اگر بند کرنا ہو تو منہ والا لونگ عورت کو کھلائیں نہایت آرام آ جائے گا۔
- اگر کھٹل کو دو حصے کر کے پشت کی طرف کا عورت کو کھلا دیا جائے تو حیض جاری ہو گا اور اگر منہ کی طرف کا کھلا دیا جائے تو بند ہو گا۔

مرے تو اس کی میت کے پیچھے جا کر دیکھے کہ جب دروازے کے باہر سے نکالیں اور کوئی ٹکی توڑیں تو وہ ٹکڑے اٹھالے پھر جب مردہ جلا کر آجائیں تو خود مرگھٹ پر جائے۔ مردے کی چھاتی کے کوئلہ کی ٹھیکری اٹھا کر اس پر چاول ڈالے اور پھر شراب بھر کر ڈالے سرد ہونے پر اسے اٹھالے اور تانبے کی میخوں کو مرگھٹ کے چاروں طرف گاڑ دے بعد اس کوئلہ کو بڑی حفاظت سے رکھ چھوڑیں پھر اس ٹھیکری پر نام اس شخص کا لکھ کر آگ میں رکھ دے جب سرخ ہوجائے گی تو اس کو ایسی تکلیف پہنچے گی کہ بے ہوش ہوجائے گا۔

- سیہ کا کانٹا چربی خوک سات عدد دانے رائی کے بروز شنبہ لے کر بوقت دوپہر برہنہ ہو کر گھر دشمن میں گاڑ دے تو اسی وقت سے اس گھر میں جنگ و جدل شروع ہوجائے۔
- بروز ہفتہ یا اتوار کسی کمہار سے ایک چھوٹا سا لوٹا لائے جس جگہ دشمن نے پیشاب کیا ہو وہاں کی مٹی اٹھا کر اس میں بھر دیں بوقت دوپہر برہنہ ہو کر سیہ کا کانٹا اس میں گاڑ دیں اس وقت جنگل میں جا کر جہاں گنجان پتوں والا پیپل یا بڑھ کا درخت ہو اس لوٹے کو لٹکا دیں جب آرام لانا ہوگا تو لوٹا کو درخت سے اتار کر اس میں سے کانٹا نکال لیں آرام ہوگا۔
- چھچھوندر کو مار کر اس کی آلائش کو دور کریں پھر دشمن کے پیشاب والی مٹی بھر کر رکھ دیں اور چوراستہ میں گاڑ دیں دشمن کا پیشاب بند ہوگا جب نکال ڈالیں تو کھل جائے گا۔
- بروز اتوار بوقت دوپہر مرگھٹ میں جا کر برہنہ ہو کر مردہ کی چپنی ہڈی جو کہ سفید ہو چکی ہو اٹھالائے اور پیس کر کسی معتبر طریقے سے دشمن کو کھلا دے تو بیمار ہوجائے گا اور جب استعمال ہنگ کروایا جائے گا تو فوراً آرام ہوجائے گا۔
- رس کپور 4 ماشہ لونگ 2 عدد کنیر سفید 3 عدد ان تینوں چیزوں کو نیم گرم کریں پھر خشک ہونے پر اپنے دشمن کو کھلا دیں تو بیمار ہوا اگر آرام کرنا چاہیں تو چار تولہ شربت انار، شربت صندل، شیر بکری یہ تینوں ملا کر پلا دیں بالکل آرام ہوگا۔
- سیاہ گربہ کے اگلے دو عدد دانت سیاہ سگ کے اگلے دو عدد دانت لے کر جن میں عداوت ڈالنی منظور ہو ان ہر دو کے پہنے ہوئے پرانے کپڑے میں باندھ کر کسی کہنہ قبر میں دفن کر دیں جب تک ان کو نکال کر علیحدہ نہ کیا جائے گا تب تک ان میں عداوت ہی رہے گی۔
- پتہ گرگ، پتہ مرغ سیاہ رنگ، مردہ سنگ ان سب کو ملا کر آلت پر ضماد کر دیں اور بعدہ خشک ہونے کے عورت سے صحبت کریں تو بے ہوش ہوجائے گی تمام عمر پیچھا نہ چھوڑے گی۔
- بروز یکشنبہ ایک خراطین پکڑ کر اسے خشک کریں اور بیر بہوٹی کو لے کر ان ہر دو کو پیس لیں پھر آلت



پر ضماد کریں بعد خشک ہونے کے عورت سے جماع کریں اس قدر لذت و حظ حاصل ہوگا کہ عورت بے ہوش ہوجائے گی۔

- جو شخص گانجا پیتا وہ عورت سے جماع کرنے سے پیشتر چلم بھرے اس قدر دم لگائے کے نزدیک کے چراغ کو شعلہ لگ کر روشن ہوجائے پھر اس کی روشنی میں عورت سے ہم بستر ہو جب تک چراغ جلتا رہے گا انزال نہ ہوگا۔ چراغ گل ہونے پر انزال ہوجائے گا۔
- ہرگز انزال نہ ہو بروز یکشنبہ جبکہ آفتاب یا مہتاب کو گہن شروع ہو اس کتے کے دانت لائے کہ جس کے بیسیوں ناخن موجود ہوں پھر کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر ان پر لپیٹ کر اپنی کمر میں باندھے اور جماع کرنے میں مشغول ہو جب تک نہ کھولے انزال ہرگز نہ ہو۔

## تنتر برائے امساک

- بروز یکشنبہ گربہ سیاہ کے بال لا کر اس کی پوٹلی باندھ کر گوگل کی دھونی دے، کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر اس کے ساتھ عین ناف کے اوپر باندھے جب تک نہ کھولے گا انزال نہ ہوگا۔

## تنتر برائے خون جاری کرنا

- بروز یک شنبہ ایک لیموں اور ایک تیز چاقو لیں شب کے وقت کنوئیں کی منڈیر پر بیٹھ جائے اور آسمان کی طرف نگاہ رکھے جب کوئی تارہ ٹوٹے فوراً برہنہ ہو کر لیموں کو اس ترکیب سے کاٹ ڈالے کہ نصف لیموں کٹ کر کنوئیں میں گر پڑے اور نصف اس کے پاس رہ جائے یہ عمل سینچر کو اس طرح کرے یاد رہے کہ چاقو سے کاٹتے وقت اس کا تصور بھی قائم رکھے اور نام بھی لے جس کا پیڑا جاری کرنا ہو۔

## تنتر کہ پیڑا جاری ہو

- لونگ 2 عدد بروز اتوار لا کر سونے سے پیشتر ایک لونگ اپنے منہ میں رکھے اور دوسرا جائے پیشاب میں صبح نکال لیں اور پیشاب والا لونگ عورت کو کھلائیں تو حیض بہت جاری ہوگا اگر بند کرنا ہو تو منہ والا لونگ عورت کو کھلائیں نہایت آرام آجائے گا۔
- اگر کھٹل کو دو حصے کر کے پشت کی طرف کا عورت کو کھلا دیا جائے تو حیض جاری ہوگا اور اگر منہ کی طرف کا کھلا دیا جائے تو بند ہوگا۔

- کیک جسے پسو کہتے ہیں اس کا بائیں جسم کھلانے سے حیض جاری رہے گا اور باقی نصف کھلانے سے بند ہوگا۔
- کچھ بخھتر عروج ماہ میں زاغ سیاہ نر کی چونچ لا کر اسے گوگل کی دھونی دے اور عورت کا تصور رکھے جس کا حیض جاری کرنا منظور ہو اس کے راستے میں منقار سے لکیر کھینچ دے حتیٰ کہ وہی عورت اس پر گذرے تو حیض جاری ہو۔

## تنتر خون بند کرنے کے

- چاول ساٹھی مصری ان دونوں کو ملا کر سات یوم تک کھانے سے خون بند ہوگا۔

## دشمن کا ہتھیار باندھنا

- بیخ کنگی کو سر میں رکھے اور درخت تار کی بیخ گھس کر سرمہ کے مانند آنکھوں میں لگائے باقی منہ میں رکھے بیخ کھجور کو ہاتھ پاؤں طلاء کرے تو دشمن کا ہتھیار بالکل کارگر نہ ہوگا۔
- بیخ کنگی، نیم تاڑ کھجور بیج بوٹی بدھ رائے کو پیس کر روغن زرد میں ملا کر کھلائے اور میدان جنگ میں جائے تو دشمن پر فتح پائے۔
- گل منڈی یا درکی ایک خرمہرہ میں ڈالے اور قدرے سیماب بھی اس پر رکھے پھر اس مہرے کو آئینہ میں رکھ کر میدان جنگ میں جائے تو دشمن پر فتح ہو۔
- گرہن آفتاب کے وقت بیخ سرپھوکہ ذبیح مدھ مائی منہ میں رکھے اور خاموش رہے اور اپنے آپ کو گوگل کی دھونی دے کر میدان جنگ میں جائے تو دشمن پر فتح حاصل ہو۔
- دنبے کے بالوں کا سوت بنا کر گوگل کی دھونی دے کر اپنے ہاتھ پر باندھے اور میدان جنگ میں جائے کامیاب ہو۔
- بیخ کنیر سبز کو گوگل کی دھونی دے کر اور گھس کر اپنے بدن پر طلاء کرے اور میدان جنگ میں جائے کامیاب ہو۔
- نقارہ بنالے میں جس کی آواز سن کر میدان جنگ سے یا گھر سے دشمن بھاگ جاتا ہے۔ ترکیب یہ ہے۔

چاندی سونا لوہا تینوں ہم وزن لے کر اس میں بارہ گنا تانبہ ملا کر نقارہ کا ڈھانچہ تیار کریں اور اونٹ کی کھال سے مڑھیں جب اس نقارہ کو بجایا جائے گا تو دشمن آواز سنتے ہی بھاگ جائے گا۔



- دھتورہ سرخ، دھتورہ سیاہ بیخ کیلہ، روغن انکول مرگھٹ کی خاک، برگ کونچ سب کو پیس کر کسی نقارہ پر ملے اور میدان جنگ میں بجائے جہاں تک اس کی آواز پہنچے گی دشمن بھاگ جائیں گے۔
- دشمن کی عقل باندھنا، سہد یوی، سیاہ پھول، پتے سفید ہم وزن لے کر لوہے کے برتن میں رکھیں دو روز کے بعد اسے نم کر کے اپنے ماتھے پر قشقہ کھینچ کر دشمن کے سامنے جائے تو اس کی عقل بند ہو جائے گی۔

## عوام کو مطیع کرنا

- بروز اتوار پکھ بخھتر میں درخت بڑ کے پتے، زعفران، صندل سرخ، گولوچن کافور بوٹی دیاونتی ان سب کو سرکہ میں گھس کر اپنی پیشانی پر قشقہ کھینچے جو بھی اسے دیکھے وہی مطیع ہو۔

دیگر:

سہت بخھتر میں بیخ چکروتی لائے اور گوگل کی دھونی دے کر اپنے بازو راست پر باندھے جس کے سامنے جائے وہ مطیع ہوگا۔

## مرد عورت کو مطیع کرے

زیرہ کودیل، عرق بوٹی چکروتی مشک میں ملا کر گولیاں بنائیں جس عورت کو کھلا دیں وہ مطیع ہو۔

دیگر:

تخم دھتورہ 14 عدد دندان انسان 14 عدد ان سب کو لے کر پیسیں اور پھر اپنی پیشانی پر قشقہ کھینچے جس کے سامنے جائے وہ مطیع ہوگا۔

## حمل گرانا

حمل گرانا قانوناً جرم ہے لیکن ایسی صورت میں جبکہ بچہ پیٹ کے اندر ہی مرجائے یا ابھی پہلا بچہ بہت چھوٹا ہو اور دوسرا حمل قرار پا جائے نیز عورت کی صحت ایسی اچھی نہ ہو کہ وہ بچہ پیدا کرنے کی تکلیف برداشت کر سکے یعنی وہ ایسی حالت میں ہو کہ دو جانوں کے ضائع ہونے کا پورا پورا احتمال ہو تو اس صورت میں حمل قرار ہونے کے تین ماہ کے اندر ہی اندر گرانا کوئی برا نہیں لیکن پھر بھی ایسا کام کرنے سے پیشتر کسی لائق ڈاکٹر یا لیڈی ڈاکٹر کی رائے ضرور لینی چاہیے۔

- کپاس کے پھل اور پھول پانی میں جوش دے کر عورت کو پلائیں تو حمل گر جائے گا اور حیض جاری ہو جائے گا۔
- گر عورت سورج مکھی کی جڑ رحم میں رکھے تو حمل گر جائے گا۔
- اگر حاملہ عورت کو اونٹ کا دل پکا کر کھلا دے تو حمل گر جائے گا اور پھر دوسری بار حمل نہ ہوگا۔
- جس عورت کو حمل گرانا ہو اس کے گلے میں فجور مرہم جو ایک قسم کی گھاس ہے باندھ دیں حمل گر جائے گا۔
- سورج مکھی کے پانچ پتے بقدر سات ماشہ گھوٹ کر پینے سے پیٹ کا بچہ نکل جائے اور خون حیض جاری ہو۔
- اگر خچر کے پیشاب میں کپڑا تر کر کے رحم میں رکھے تو حمل گر جائے گا۔
- اگر حاملہ کو خچر کی کھال کی دھونی دی جائے تو حمل گر جائے۔
- اطر ملال جو ایک قسم کی روئیدگی ہے کو باریک پیس کر عورت کو سنگھائیں حمل گر جائے گا۔
- اگر عورت گینڈے کے سینگ کا چھلہ پہن لے تو حمل گر جائے گا۔

## ﴿نیند کے عملیات﴾

### نیند بہت آئے

اگر اجوائین خراسانی اور جلوز کی جڑ ہم وزن لے کر کپڑے میں باندھ کر کسی آدمی کے سرہانے کے نیچے رکھ دیا جائے تو اس کی نیند لمبی ہو جاتی ہے۔

- کسی کمرے میں جہاں بہت سے آدمی بیٹھے ہوں اجوائن خراسانی کی دھونی دیں تمام آدمیوں کو نشہ ہو جائے گا اور سو جائیں گے۔
- اگر شراب میں تھوڑی سے انگیز جو ایک قسم کی روئیدگی ہے اور گیلان کے پہاڑوں میں پیدا ہوتی ہے ملا کر کسی کو پلا دی جائے تو وہ تین دن رات سوتے رہیں۔ اگر جگانا چاہیں تو نہ جاگ سکیں۔ لیکن اگر روغن زیتون پانی میں ملا کر اس کے حلق میں گرائیں تو جاگ اٹھیں گے۔ ابن زہیر لکھتا ہے کہ درخت چلغوزے کی جڑ کی بتی بنا کر کسی چراغ میں رکھ کر جلائیں تو جو لوگ اس کا دھواں سونگھیں گے فوراً سو جائیں گے۔
- اگر کسی خرگوش کا پتہ کھلا دیا جائے تو نیند بہت آئے خواہ کتنا ہی جگائیں۔ بے ہوشی دور نہ ہو ہوش



میں لانے کے لیے سرکہ پلائیں یا ناک میں ٹپکائیں۔

- زعفران' افیون' ترک تینوں ہم وزن لے کر روغن گل میں پیس کر جس کسی کے منہ پر مل دیا جائے فوراً سو جائے۔
- اگر ملو کی جڑ کو سوت سے باندھ کر سر پر باندھ دی جائے تو موقوف شدہ کو نیند آنے لگ جاتی ہے۔
- تخم پودینہ تخم گل تولہ' اجوائن خراسانی جند بید ستر دھتورے کا پھل' توت کا گوند' افیون اور مصری تمام کو باریک باریک کر کے چنبیلی کے پانی میں ملاؤ اور تانبے کے برتن میں ڈال کر بند کر کے ایک ہفتہ گھوڑے کی لید میں دبا دو۔ لید کو بدلتے رہو جب سڑاند آنے لگے تو نکال کر خشک کر لو جب کسی کو سلانا چاہو تو پہلے تھوڑی سی روئی روغن گل سے تر کر کے اپنے نتھنوں میں رکھیں پھر اس دوا کی ایک مثقال مرز بخوش ملا کر آگ پر رکھو جس کے دماغ میں ان کا دھواں پہنچے گا فی الفور سو جائے گا۔

## پانی اور آگ پر بغیر ضرر چلنا' لوگوں کی نظروں سے غائب ہونا

خس کے پتوں کو اونٹ کے خون میں باریک پیس کر اور اونٹ کے خون میں چرب کر کے رنگ کے برتن میں ڈالو' برتن کا منہ اچھی طرح بند کر کے لید میں دبا دو اور ہفتہ ہفتہ بعد لید کو بدلتے رہو اس برتن میں ایک حیوان سانپ کی شکل کا پیدا ہو جائے گا جس کا سر اونٹ کے سر کے مشابہ ہوگا اس کی آنکھ سیاہ ہوں گی اور دو چھوٹے چھوٹے بازو ہوں گے اس وقت تمہارے پاس اونٹ کا خون ہونا چاہیے جب وہ آنکھ کھولے تھوڑا سا خون اس پر ڈالو آٹھ پہر اسے خون کھلانا چاہیے تین روز ایسا ہی کرو چوتھے روز اسے اونٹ کا بچھڑا کھلاؤ جس کو وہ فوراً ہی نگل جائے گا چار روز یہی کھلاؤ جب اسے پیدا ہوئے سات دن گزر جائیں تو وہ پھول کر گول شکل کا بن جائے گا ایسے موقع پر اسے اونٹ کا پیشاب پلانا چاہیے جس سے اس کی حرکت کمزور ہو جائے گی۔ پھر تین گھڑی تک برتن کا منہ رکھو بعد ازاں ایک نہایت تیز چھری اور برتن کے اندر لے جا کر اس کی گردن پر رکھو اور زور سے دباؤ تاکہ اس کا خون نکل کر اس برتن میں جمع ہو جائے۔

جو شخص اس خون کو تلوؤں پر لگا کر پانی پر چلے وہ ہرگز نہ ڈوبے بلکہ پاؤں تک پانی میں نہ بھیگیں اگر آگ پر چلے تو پاؤں نہ جلیں بلکہ آگ بجھ جائے گی اگر سفر کرے گا تو بہت جلد طے ہوگا اگر یہ خون اپنے چہرے پر لگا دے تو لوگوں کی نظر سے غائب ہو جائے اگر سر پر مل کر آسمان تلے ننگے سر کھڑا ہو تو فی الفور بارش ہوگی۔

- لوبیا حسب ضرورت لے کر گدھے کے خون میں تر کر کے گدھے کی لید میں دفن کریں اور روزانہ

گدھے کے پیشاب سے لید کو تر کرتے رہا کریں۔ تین مہینے گزر جانے پر اس جگہ سرخ رنگ کے زہریلے سانپ پیدا ہو جائیں گے۔ ان کو پکڑ کر ایک چوڑے منہ والے شیشے کے برتن میں ڈال دیں اور ایک ہفتہ تک انہیں گدھے کا خون بطور خوراک دیں بعد ازاں برتن کا منہ خوب مضبوطی سے بند کر دیں اور مٹی لگا دیں تین ہفتے کے اندر یہ سانپ ایک دوسرے کو کھا جائیں گے صرف ایک باقی رہ جائے گا جس کے کئی رنگ ہوں گے اسے یونانی لوگ قلموس کہتے ہیں اس کے سر پر تاج ہوگا اور کندھوں پر دو بازو ہوں گے جن سے بخوبی اڑ سکے گا۔

ایسے موقع پر اس کے بوسے بچیں اتنا عرصہ اس کو بند رکھیں کہ حرکت نہ کر سکے پھر اپنے نتھنوں کو بنفشہ و روغن بادام میں تر کی ہوئی روئی سے بند کرو اور ہاتھوں پر چمڑے کے دستانے پہنو اور نہایت فولادی چھری لے کر برتن کا منہ کھول کر بائیں ہاتھ سے اسے مٹی کے پکے ہوئے برتن میں الٹا دو اور فوراً اس کے حلق پر چھری رکھ دو اس موقع پر وہ بڑا گھبرائے گا لیکن چھری نہ اٹھانا جب مر جائے اور تڑپنا بند ہو تو اس کا خون خشک کر لو تانبے یا چاندی کو پگھلا کر اس پر خون ڈالیں' طلاء ہوگا اس جانور کے سر کے خواص بہت ہیں جو درج ذیل ہیں۔

- بارش کے وقت اس کے سر کو آسمان کی طرف اٹھائیں تو بارش بند ہو جائے گی۔
- اگر لشکر کے سردار یہ سر اپنے پاس رکھے تو وہ ہر جگہ فتح پائے جس قلعہ کا رخ کرے گا فتح یاب ہوگا۔
- اگر بیمار اس سر کو اپنے پاس رکھے تو شفا پائے۔
- اگر عورت یا بچہ اپنے پاس رکھے تو جنوں اور آسیب سے محفوظ رہے۔
- جس شخص کے پاس یہ سر ہوگا جہاں جائے گا لوگ اس کے مطیع و فرمانبردار ہو جائیں گے اگر وہ کسی ضرورت کا خیال کرے تو فوراً پوری ہوگی۔

مسور کے دانے کبوتر کے خون میں تر کر کے تانبے یا کانسی کے برتن میں رکھو اور رتن کا منہ بند کر کے گھوڑے کی لید میں دبا دیں حتیٰ کہ اس میں سڑاند پیدا ہو جائے۔ تھوڑے عرصہ بعد اس میں ایک جانور پیدا ہوگا جس کا چہرہ انسان کے مشابہ ہوگا اور باقی بدن مرغ کا ہوگا دو بازو ہوں گے یہ جانور سات دن سے زیادہ زندہ نہیں رہتا بلکہ اس عرصہ کے اندر ہی مر جاتا ہے اسے موسانی مومیاتی اور شراب میں آلودہ کر کے روئی کے نئے کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھو اس کے حسب ذیل خواص ظہور میں آئیں گے۔

- سفر دور دراز تھوڑے عرصہ میں با آسانی طے ہوگا۔
- جو درندہ بھیڑیا' شیر' چیتا وغیرہ سامنے آئے گا مطیع ہوگا۔



چالیس روز تک کھانے پینے کی ضرورت محسوس نہیں ہوگی اگر اس کے مرنے سے پہلے اس کا پیٹ پھاڑ کر اندر کے پانی کو شیشے کے برتن میں محفوظ کر رکھیں پھر کسی لکڑی کا سرا تر کر کے کان میں رکھیں تو جنوں کی باتیں سن سکتے ہیں اور حیوانات کی گفتگو سمجھ سکتے ہیں۔

ایک گرگٹ کو پکڑ کر ذبح کر لیں اس کا خون خشک کر لیں پھر ایک سیاہ رنگ کا بلا (اگر جنگلی ہو تو بہتر ہے) پکڑ کر باندھیں اور بعد ازاں وہ گرگٹ جو ذبح کیا تھا اس کو پانی میں خوب پکا کر اس کا شوربا اس بلے کو پلائیں اور اس کے بعد تھوڑا پانی پلا دو اب اسے تین دن تک بھوکا پیاسا رکھو اور چوتھے دن اسے سفید رنگ کی چھپکلی کھلا دو اس کے کھانے سے اس کو بلے کو بہت پیاس لگے گی اس وقت اسے سراب القطرب پودے کا پانی نچوڑ کر بقدر تین اوقیہ پلاؤ اور اس کے بعد پانی میں تین اوقیہ پرانی شراب ملا کر پلاؤ۔ آٹھ پہر کے بعد اس بلے کو ذبح کرو لیکن خیال رہے کہ اس کے خون کا ایک قطرہ بھی ضائع نہ ہو پھر اس بلے کو پڑا رہنے دو تا کہ خشک ہو جائے پھر اس کی ہڈیاں اور گوشت کوٹ کر پرانی شراب میں ملاؤ اور اس کے خون میں تر کرو پھر خشک کر کے بالوں کی چھلنی میں چھانو جس قدر اس کا خون ہو اس قدر مردہ کتے کے بال اور اس کی جلی ہوئی ہڈیاں اس میں ملاؤ اور پیسو تا کہ اچھی طرح آپس میں مل جائیں جب بارش برسانا چاہو تو ایک انگیٹھی پر درخت برلوق کے کوئلے سلگا کر ان پر سفوف مذکور ڈالو جب دھواں اوپر جائے گا بارش شروع ہو جائے گی۔ جب تک یہ دھونی دیتے رہو گے بارش ہوتی رہے گی۔

## ﴿غائب بینی﴾

## ہر علم کی بات بتائے گا

اگر ایک چھچھوندر مذکور 85 تولہ ڈیڑھ ماشہ پانی میں بھگو کر پانی کسی کو پلائیں تو وہ جس علم کی بات بطور ہذیان کے بیالیس دن تک بتاتا رہے گا۔ ایک اور جگہ لکھا ہے کہ چھچھوندر کا طلاء جو ایک قسم کی شراب ہوتی ہے میں بھگو اور جوش دے کر پلائیں اور دوسری چھچھوندر کی پیٹھ اس کے باندھ دیں تو بھی یہی کیفیت ظاہر ہوتی ہے۔

# تمام چیزوں کا علم جاننا

سورج نکلنے سے پہلے چھچھوندر کا گوشت بھون کر کھانے سے تمام چیزوں کا علم آ جاتا ہے۔

# بارش آنے کی پہچان

اگر کالی اور موٹی چیونٹیاں لوگوں کو اپنے پاس آہستہ آہستہ چلتی پھرتی ملیں تو سمجھیں کہ بارش نزدیک ہے اگر سرخ اور باریک چیونٹیاں دوڑتی پھریں تو سمجھ لیں لینا چاہیے کہ بارش دور ہے۔

# غائب کی چیزیں دیکھنا

اگر سیاہ بلی کا کاجل سفید خاکی مرغی کی چربی میں ملا کر آدمی اپنی آنکھوں میں لگائے تو اسے غائب کی چیزیں نظر آئیں۔

# مردہ روحوں سے ملاقات کرنا

جو کوئی ایسا کرنا چاہے اسے چاہیے کہ سب سے پہلے اپنے بدن کو پاک وصاف کرے اور رات کو سوتے وقت کیذر اور میعہ کی دھونی اپنے بستر کو دے اور اپنے پاس سونا مکھی رکھ کر سو جائے رات کو خواب میں روحیں آئیں گی اس سے بات چیت کریں گی اور وہ ان کی بات چیت بخوبی سن سکے گا۔

# دفینہ دیکھنا

اگر چاند کی پہلی تاریخ اتوار کو واقع ہو تو مالکنگنی کا روغن نکال کر اس کا کاجل بنا کر آنکھ میں لگائیں مال مدفون ظاہر ہو جائے گا۔

# غائب معلوم کرنا

اگر کوئی شخص چاہے کہ وہ اپنی عمر کے آئندہ واقعات معلوم کرے تو ہدہد کا دل چاب کر اپنے سرہانے کے تلے رکھ لے اس کو خواب میں وہ سب چیزیں نظر آ جائیں گی جو اس کی عمر میں واقع ہونے والی ہیں۔



# غیب بینی پیدا کرنا

ید پھول والے ڈھاک کے بیج اور پھل اور چھال ہم وزن پیس کر جو کوئی روزانہ تولہ بھر کھائے گا ند یوم میں اس کا باطن صاف ہو جاتا ہے اور غیب سے آگاہی ہونے لگتی ہے۔ (از عقائد ہنود)۔

# لوگوں کی نظروں سے غائب ہونا

ایک ہدہد کو پکڑ کر اسے سراج القطرب جو ایک قسم کی روئیدگی اور بحالت تر و تازگی اس کے پتے رات کے وقت چراغ کی طرح چمکتے ہیں کہ پودے کے نیچے ذبح کر دو تاکہ خون پودے کی جڑوں میں گرے اور ہدہد کے دل کو نکال کر اس پودے کی جڑوں میں دفن کر دو دوسرے روز ایک سیاہ بلی پکڑ کر اس کو ایک کوٹھڑی میں باندھ دیں اور وہ دل جو سراج القطرب کے پودے کی جڑوں میں دفن کیا تھا لا کر اس کو کھلا دیں۔ تیسرے روز اور ایک ہدہد لے کر اس پودے کے نیچے ذبح کریں اور دل اس کی جڑوں میں دفن کریں اور چوتھے دن اس دل کو لا کر بھی بلی کو کھلا دیں۔

پانچویں روز پھر اسی طرح کریں لیکن چھٹے روز دل کو نہ لائیں بلکہ ساتویں روز دل اور سراج القطرب کا پودا لے آئیں پیڑ کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے پانی میں اس قدر جوش دیں کہ بالکل گھل جائے پھر اس پانی کو صاف کر کے ٹھنڈا کر کے رکھ چھوڑیں۔ بعد ازاں وہ دل بلی کو کھلاؤ۔ کھانے کے بعد بلی مارے پیاس کے بے تاب ہو جائے گی اور اس کی آنکھوں سے آگ نکلنے لگ جائے گی پھر سراج القطرب کا پانی پیٹ بھر کر پلا دو سیراب ہوتے ہی گھبرائیگی اور اس کی آنکھیں کھلی رہ جائیں گی اور قریب المرگ ہو جائے گی اس وقت ایک تیز فولادی چھری سے ذبح کرو لیکن ساعت مریخ ہو اگر دن بھی مریخ ہو تو اور بہتر ہے۔

پھر ایک مٹی کے بڑے برتن میں پاک مٹی ڈالو اور اس میں بلی کا سر رکھ کر آنکھوں میں تخم ارنڈ رکھ دو اور اس مٹی سے دبا دو اور اس بلی کے باقی خون اور آنتوں وغیرہ کو پانی میں ڈال کر وہ آمیزش کردہ پانی اس پر ڈالتے رہو حتیٰ کہ پیڑ اگ آئے۔

جب اس میں دانے پیدا ہوں تو ان دانوں کو لے کر دریا کے کنارے چلے جاؤ اور دانوں کو دریا کے اندر پھینک دو ان میں سے ایک دانہ اوپر تیر آئے گا اسے سنبھال کر رکھ چھوڑو بوقت ضرورت اسے منہ میں رکھ لو لوگوں کی نظروں سے غائب ہو جاؤ گے جب تک کلام نہ کرو گے۔ اگر کلام کرو گے تو سب عمل باطل ہو جائے گا۔

## کواتنتر کے ذریعہ محبوب کو بس میں لانے کا طریقہ

اگر آپ کسی کافر جمال حسینہ کے دام عشق میں مبتلا ہو گئے ہیں اس کے فراق میں اپنا چین و آرام کھو چکے ہیں ہر وقت اس کا عشق آپ کو بے چین کر رہا ہے اور بغیر اس کے آپ کو کسی طرح چین نہیں پڑتا ہے' اور وہ آپ سے اتنا متنفر اور بے زار ہو کہ آپ کی شکل سے نفرت کرتا ہو۔ تو اس وقت آپ کو کسی طرح کا ہراس نہ ہونا چاہیے۔ بلکہ آپ مندرجہ ذیل طریقہ کو استعمال کر کے اس وقت اپنی مطلب براری اس طرح کیجئے۔

مگر شرط یہ ہے کہ حسینہ غیر شادی شدہ ہو کسی دوسرے کی امانت نہ ہو اور آپ جب اس کو اپنے بس میں کر لیں تو اس کو شادی سے پہلے ہاتھ سے بھی نہ چھوئیں۔ یہ طریقہ ناجائز طور پر استعمال نہ کیا جائے۔ کیونکہ یہ بیحد مؤثر ہے اس کا اثر لازمی طور پر ہوتا ہے۔ اگر وہ شادی شدہ ہے تو اس پر آپ کا ظلم ہوگا۔ کیونکہ اس عمل سے جب وہ متاثر ہوگی تو ہرگز اپنے گھر میں نہ رکے گی اور بغیر آپ کے اس کو قرار نہ آئے گا۔ مگر شادی کی جکڑ بند سے مجبور ہو کر اپنے اوپر جبر بچال پکھال مصصکہ قلون کجرہ منجرہ کھاؤں آٹھ پہر میں گھڑی حسک موہن میرا اناؤں۔

## کواتنتر کے ذریعہ معشوق عاشق کے قدموں پر

کسی سنگدل محبوب کو اپنا بنانے کے لیے اگر آپ نے دنیا بھر کے تمام عمل کر کے اپنی قسمت کو آزما لیا ہے اور اس کی طرف سے آپ بالکل مایوس ہو چکے ہیں تو اس وقت اس مجرب المجرب اور خاص الخاص عمل کو کر کے کامیابی حاصل کر لیجئے۔

یہ عمل ایک کامل بزرگ کا اپنی خاص عنایت سے عطا کیا ہوا ہے' اور اب تک دسیوں حاجتمندوں کی حاجت اس کے ذریعے پوری ہوئی ہے۔ اعتقاد درست ہونا چاہیے' اور ہمت و استقلال سے اکیس دن تک متواتر بلا ناغہ مندرجہ ذیل طریقہ پر عمل کرنا چاہیے' اور جب مطلب پورا ہوا جائے تو اس وقت اپنی نیت کو درست رکھنا چاہیے' اور حرام یا ناجائز راہ اختیار نہیں کرنا چاہیے۔ یہی اس کی شرط ہے۔ عمل یہ ہے۔

چاند کی پہلی تاریخ کو ورنہ دوسری تیسری تک جنگل سے ایک نر کوا گرفتار کر کے لے آئیں اور اس کو ایک پنجرہ میں محفوظ کر دیجئے۔ دانہ پانی مناسب طریقہ سے اسے ڈالتے رہیے۔ جب کوا حاصل کر لیا جائے تو پھر ہفتہ یعنی سنیچر کا دن گذار کر جو رات آئے اسی رات سے یہ عمل شروع کرنا چاہیے۔ عمل پڑھنے کے لیے ایک کمرہ الگ مخصوص کر لیا جائے جس میں بالکل تنہائی ہو اور صرف ایک معمولی سا بستر ہو اور کچھ نہ ہو۔



ایک کورا مٹی کا چراغ بنا کر اس میں تل کا تیل ڈال دیجئے' اور ایک کاغذ پر مندرجہ ذیل نقش کالی سیاہی سے لکھ کر باریک بتی بنا لیں اس کاغذ کی بتی پر پاک صاف روئی لپیٹ کر اس چراغ میں ڈال دیں۔ اب اس گرفتار شدہ کوا کے پنجرہ کو اس کمرے کے وسط میں لا کر رکھیں اور یہ چراغ اس پنجرے کے اوپر رکھ کر روشن کر دیں' اور خود پنجرے کے سامنے بیٹھ کر اکتالیس بار مندرجہ ذیل افسون اتنی بلند آواز سے پڑھیں کہ وہ کوا بھی سن سکے۔ جب تعداد پوری ہو جائے تو چراغ کی بتی رفتہ رفتہ بڑھا کر سب جلا ڈالیں اور اس چراغ کو محفوظ کر کے رکھ چھوڑیں صبح کو جنگل میں جا کر اس چراغ وزمین کے نیچے دفن کر دیں دوسرے دن پھر نیا نقشی لکھیں نیا چراغ بنائیں اور گذشتہ رات کی طرح وہی عمل کریں' اور اس چراغ کو بھی دفن کر دیں۔

اسی طرح اکیس روز تک کرتے رہیں۔ جب اکیسویں دن رات کو عمل ختم ہو چکیں تو اسی وقت ایک نقش اور کاغذ پر لکھیں اور اس کوا کے داہنے بازو میں اس نقش کو باندھ دیں اور اسی رات کو بارہ بجے کے بعد اس کوا کو جس جنگل سے پکڑا تھا وہیں لے جا کر چھوڑ دیں اور اپنے گھر واپس آ جائیں۔

کوا کے چھوڑنے کے بعد منہ پھیر کر پیچھے کی طرف نہ دیکھیں اور گھر آ کر سو رہیں۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ بہت سے اشخاص اس کو کر کے کامیاب ہوئے ہیں۔ کبھی خطا نہیں کرتا۔ بشرطیکہ نیت حرام کی طرف رجوع نہ ہو۔

اس عمل کے فوراً بعد اسی ہفتہ میں انشاء اللہ تعالیٰ سنگدل سے سنگدل محبوب آپ کے قبضہ میں ہوگا۔ اور آپ کا مطیع ہوگا آپ کا حکم مانے گا۔ بیحد مجرب اور نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔ وہ افسون یہ ہے۔

کالا کوا کالی رات۔ کالا بھیجوں آدھی رات۔ جب وہ آوے آدھی رات۔ تن مجھ لاگے ساری رات۔ کلوا بیر فلانی کوں بیٹھی کوں اٹھا لاؤ۔ سوتی کو جگاؤ۔ کھڑی کوں دوڑا لاؤ۔ حال لاؤ فی الحال لاؤ۔ جو نہ لاوے تو سگی بہن بھانجی کے سیج پر پگ دھرے۔

نوٹ: فلانی کی جگہ محبوب کا نام لکھیے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ کالاکلوا | ۲۲ جو نہ لادے | ۱۹ کھڑی کوں دوڑالاؤ | ۱۶ فلانی کوں |
| ۲۰ حال لاؤ | ۱۵ کلوابیر | ۱۰ کالی رات | ۲۱ فی الحال لاؤ |
| ۱۴ تن مجھ لاگے ساری رات | ۷ بیٹھی کوں اٹھالاؤ | ۶ سیج پر پگ دھرے | ۱۱ کالابھیجوں |
| ۲۳ تو سگی بہن بھانجی کے | ۱۲ آدھی رات | ۱۳ جب وہ آئے آدھی رات | ۵ سوتی کوں جگالادے |

نقش یہ ہے۔

| نسعم | للصص | طلسه | کلمه | لطحه | طططط | حصحط |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حفم | ف | ج | ث | ظ | خ | ز |
| بهسم | ج | ش | ث | ظ | خ | ز |
| کهسم | ث | ظ | خ | ز | ف | ج |
| طهم | ث | ظ | خ | ز | ف | ج |
| لسعمط | خ | ز | ف | ج | ش | ث |
| حعمم | ز | ف | ج | ش | ث | ظ |
| سمعطط | ث | ظ | ج | ش | خ | ز |

نوٹ: افسون میں فلانی کی جگہ محبوب کا نام مع اس کی ماں کے نام کے لکھا جائے' اور مندرجہ بالا نقش کے نیچے بھی محبوب کا نام مع اس کی والدہ کے نام کے لکھے۔

## کوا تنتر کے ذریعہ تسخیر محبوب کا ایک اور لاجواب عمل

محبت کے بارے میں مندرجہ ذیل عمل کو نہایت لاجواب اور بیحد مستند ہے تسخیر محبوب کے لیے جب کوئی عمل کارآمد ثابت نہ ہو اور تمام کوششیں بے کار ثابت ہو جائیں تو مندرجہ ذیل نہایت آسان عمل کر کے اپنی مطلب براری کی جائے۔ یہ عمل نہایت آسان اور مجرب ہے۔

شروع چاند کی نوچندی اتوار کی رات میں کوا کے گھونسلے سے دو انڈے حاصل کیے جائیں اور ان کو پانی سے دھو کر صاف ستھرا کر لیا جائے بعد ازاں کالی روشنائی سے ان انڈوں پر مندرجہ ذیل دونوں نقوش لکھ کر کسی ایسے چولہے کے نیچے دفن کر دیں جس میں ہر وقت آگ رہتی ہو سات دن تک ان انڈوں پر ہلکی آگ روشن رہے کسی وقت بجھنے نہ پائے۔ اس مدت میں ضرور بالضرور کامیابی ہو جائے گی۔ جب مقصد دلی پورا ہو جائے تو اس وقت چاہیے کہ محتاجوں اور مساکین کو حسب توفیق کچھ خیرات کرے۔ اس عمل کو ناجائز جگہ پر ہرگز استعمال نہ کیا جائے۔ ان تمام عملیات کے لیے پاکیزگی نیت کی نہایت ضروری شرط ہے۔ خدانخواستہ اگر نیت میں خرابی ہوئی تو بجائے فائدے کے نقصان پہنچ جانے کا شدید سے احتمال ہے کیونکہ ناجائز طور پر کسی کو مسخر کرنا اور گناہ کی ترغیب دینا نہایت مذموم بات ہے۔ چالیس دن کے بعد اس کا محتاج ہونا ضروری ہے



نقوش یہ ہیں۔

| م | ت | ی | ن | ب | ط | د | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ز | ہ | ج | س |
| ۴۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ | و | ا | ج | ط |
| ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ع | ف | ک | ہ |

## عمل حاضرات

اس عمل کو کرنے کے لیے آپ کو ایسی جگہ کا انتخاب کرنا ہوگا جہاں آپ سکون سے اس عمل کو کر سکیں کوئی آپ کے عمل میں خلل انداز نہ ہو۔ اس عمل کو دیوالی' دسہرہ اس قسم کی بڑی راتوں میں کریں یہ عمل ان حضرات کے لیے بے انتہا فائدہ مند ہے جو سٹہ دنمبر کھیلتے ہیں اس عمل سے ہنومان جی تین دفعہ ایسے نمبر دیں گے کہ آپ کروڑ پتی بن سکتے ہیں یہ ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے اس کے لیے آپ کو ہر چیز لال رکھنی ہوگی مثلاً لال چادر' لال بستر' لال کپڑے یہ عمل زمین پر بیٹھ کر کریں اگر ضرورت بستر ہو تو گدا اور چادر لال ہونی ضروری ہے جیسا کہ ہم آپ کو پہلے بتا چکے ہیں دیگر اشیاء میں ایک عدد پان' جس پر چھالیہ' کتھا' چونا' لونگ' چھوٹی الائچی ایک عدد پھولوں کا ہار اور دو عدد لڈو۔ یہ صرف ایک روز کا عمل ہے لیکن شرط یہ ہے بڑی راتوں میں ہی آپ اس عمل سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں عام دنوں میں یہ کسی بھی کام میں افادیت کا حامل نہیں۔ مندرجہ ذیل منتر کا 1003 مرتبہ جاپ رکھیں۔ اس کے لیے رات کا وقت بہتر ہے اور ذہن میں تصور ہنومان کا رکھیں جونہی آپ کی تعداد پوری ہوگی ہنومان جی اپنے جاہ وحشم کے ساتھ آپ کو درشن دیں گے اس وقت ذرا بھی خوف نہ کھائیں اکثر عامل ہنومان کو دیکھتے ہی سب کچھ بھول جاتے ہیں یہی وجہ ہے عامل پورا عمل کرنے کے باوجود کامیاب نہیں ہو پاتے۔ اس کے لیے قوت ارادی مضبوط ہونی چاہیے۔

## ساتوں تارے ساتوں بھائی ساتوں کی پھری دوھائی باناکڑا اجھاڑو آئی شری ھنومان جی کی دوھائی

اس منتر کو ایک ہزار تین مرتبہ پڑھتے ہی ہنومان ج درشن دیں گے وہ جب درشن دیں تو پہلے انہیں پرنام کریں اور پھر ایک عدد لڈو کھلائیں گلے میں ہار پہنائیں پان کھلائیں جب وہ پوچھے تو اپنا مدعا بیان کریں اور سٹے کی تین ڈبلیں تین دن کی مانگ لیں جب وہ آپ کی طلب پوری کر دیں تو پرنام کر کے

انہیں رخصت کر دیں لیجئے آپ کروڑ پتی بن گئے لیکن اس کے بعد اس عمل سے آپ کچھ حاصل نہیں کر سکتے چونکہ لالچی کی ہنومان جی مدد نہیں کرتے ممکن ہے تمہاری زندگی کا وہ آخری دن ہو اس لیے دوبارہ یہ غلطی ہرگز نہ کریں۔

## ﴿عمل عجیب وغریب﴾

## ہاتھی شیر جانور سب مطیع ہوں

بروز اتوار جب اماوس ہو چھچھوندر کو لا کر کلیا میں بند کر دے اور چوراہے میں گاڑ دے۔ جب دوسری اماوس آئے اسے نکال لے اس کی ہڈیاں جو ہوں پانی میں ڈالے جو ہڈی پانی کے اوپر تیرے اسے گوگل کی دھونی دے کر اپنے پاس رکھے۔ بس جب سامنا شیر یا فیل مست کا یا سانپ کا ہو اس ہڈی کو منہ میں رکھے ہر جانور مطیع فرمانبردار ہوگا۔ مجرب ہے۔

**دیگر:**

- بغیر آب ودانہ انسان چالیس یوم زندہ رہ سکتا ہے جگر اونٹ کالے کر اسے سایہ میں خشک کر لے اور اس کے برابر تخم چرچیرا لے کر گولیاں بنائے ایک گولی کھانے سے چالیس دن آب وطعام کی حاجت نہ ہوگی۔
- تمام درندے مطیع ہوں سیاہ بلی کی زبان بروز پکھ پچھتر کے کاٹے پھر اسے گوگل کی دھونی دے کر جوتا کے تلے میں رکھ چھوڑے پھر اسے پہن کر جہاں جائے سب درندے مطیع ہوں مجرب ہے۔
- مچھلیاں خود بخود پیدا ہو جائیں۔ روہو مچھلی کے انڈے لے کر اس میں راکھ جنگلی اپلے کی لے کر دونوں کو ملا کر خشک کرے جب تماشہ دکھانا منظور ہو راکھ کو پانی میں ڈالے مچھلیاں پیدا ہوں گی مجرب از مجرب ہے۔

## عمل حب

زرد چونہ لے کر بچہ سگ کے منہ میں رکھ کر چوراستہ میں دفن کر کے چالیسویں روز نکال کر اس کے برابر شب تاب لا کر اور لاجونتی لا کر گولیاں بنا کر رکھ چھوڑے جب ضرورت ہو ایک گولی شیر متقفل میں گھس کر اپنے ماتھے پر ٹیکا لگائے اور مطلوب کے سامنے جائے تب ہی مطلوب ہمراہ ہوگا۔ مجرب ہے۔



## عمل خضاب

خضاب جس کے لگانے سے تمام عمر بال سفید نہ ہوں۔

لونگ ایک سیر شیرہ بلاحی میں تر کر کے سایہ میں خشک کرے جب خشک ہو جائے تو شیرہ بھنگرہ سیاہ میں اثار میں تر کر کے پھر اسی طرح سے خشک کر کے آتشی شیشی میں ڈال کر بروز اتوار نوچندی گل حکمت کر کے روغن نکالے اور جس وقت نکالنے روغن کے یہ عمل پڑے۔

**کالا کوا کالا بیر بال سفید کو تو چیر جونہ چیرے تو لونا چماری کے کنڈ میں پڑے کایا کلپ ہو جا میری سک گرد کی لپٹ بھگت بھرونترا ایسری باچا گوروکا بچن سانچا**

پھر روغن کو گوگل کی دھونی دے کر سات روز کھائے تمام عمر بال سفید نہ ہوں گے مجرب ہے۔

## عمل حب

بروز نوچندی اتوار پارچہ میں سکھ چار گرہ لے اور بوقت شب برہنہ ہو کر لاجونتی کے تھل میں تر کر کے یہ کہے۔ مائی لاجونتی تجھے اپنے کام کیلئے لیے جاتا ہوں تو گورو گوروکھناتھ کے لیے میرے کام میں مدد دیجئے۔ جب پارچہ تر کر لے تو گوگل کی دھونی اس درخت کو دے پھر پارچہ کو سایہ میں سکھادے اور سایہ کسی چیز کا نہ پڑنے دے پھر بروز اتوار مرگھٹ میں ایک تولہ گڑ ہمراہ لے جائے اور دعوت دے کر یہ کہے بھائی مسان تم کو لاجونتی نے بلوایا ہے تم شام کو ضرور میرے گھر آؤ۔ پھر شام کو مرگھٹ میں جا کر کھوپڑی ایک آدمی کی لے آئے اور ایک حلقہ گرد کھینچے اور چند برگ سبز کیلا اور پھول خوشبودار رکھے اور لوبان کی دھونی دے کچھ لونگ اور جائفل ملا کر آگ پر ڈالے لوبان کی دھونی دے اور چولہا مٹی کا ہمراہ لے جائے اور ایک چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر جلائے آدمی کی کھوپڑی میں سیاہی پاڑے جب تک سیاہی پاڑے میں یہ عمل پڑھتا رہے۔

**میں آیا تیرے لاگ تو آیا میرے پاس انجی کے پوت کھے رام چندر کی دھائی**

جب تک کاجل تیار ہو اور عمل پڑھے برہنہ یعنی ننگا رہے اور اپنے آلہ تناسل کو ہرگز نہ دیکھے ورنہ ہو سکتا ہے کہ اس کا جوش تمہیں موت کے گھاٹ اتار دے۔ واضح ہو کہ وہ کپڑا جس کا اول ذکر آیا ہے لاجونتی کے عرق میں تر کر لے اس کی بتی بنا کر چنبیلی کے تیل میں کاجل تیار ہوگا پھر کاجل کی ایک سلائی لگا کر مطلوب کے سامنے جائے اسی وقت مطلوب سراسیمہ حیران ساتھ ہوگا۔ اگر تم نے غلط حرکت کی تو نامرد ہو جاؤ گے۔ مجرب از مجرب ہے۔

# عمل دست غیب

اتوار کے روز دو بڑے مینڈک لائے نر کے منہ میں روپیہ اور مادہ کے منہ میں اٹھنی بروز بار چوراہے میں دفن کردے مگر علیحدہ علیحدہ کرے اور فاصلہ سے جہاں مینڈک دفن کیا ہے اس کے سر پر روز چراغ جلایا کرے چالیس یوم کے بعد ان کو زمین ے نکال کر دیکھے اگر روپیہ اٹھنی کے پاس آجائے تو اسے صرف کرے اگر سودا لینے جائے روپیہ دوکاندا کے ہاتھ میں نہ دے بلکہ پھینک دے۔ بس وہ روپیہ خود ہی آپ ہی کے پاس آجائے گا۔ مجرب ہے۔



# ﴿شعبدہ بازی﴾

## سنہری گھر

ایسا مکان جو اندر کی طرف سے خالص سونے کا بنا ہوا دکھائی دیتا ہے چین و ہند کے بادشاہ ایسے مکان تیار کرتے تھے جو شخص ایسے مکانوں میں داخل ہوتا بوجہ چمک وہ اپنی آنکھیں اوپر نہ اٹھا سکے۔

### ترکیب تیاری:

بورہ ارمنی لے کر پانی میں بھگودیں پھر انڈے کی زردی سل پٹے سے تین دن رات پیسو اور اس میں بورہ ارمنی کا پانی ڈالتے رہو لیکن احتیاط رہے کہ غبار اس میں نہ پڑے پھر سونا مکھی جو نہایت زرد خوب کوٹ کر شیشے کے برتن میں ڈالو اور اس پر کھٹا سرکہ اور لیموں کا پانی اس قدر ڈالو کہ قریب دو انگل اوپر کھڑا



ہوجائے اور دن میں تین دفعہ ہلایا کرو جب سرکہ اور لیموں کا پانی ڈال دیں اور بدستور دن میں تین دفعہ ہلاتے رہیں یہ عمل اس وقت تک جاری رکھو جبکہ سرکہ وغیرہ رنگ نہ بدلے بعدہ اسے خشک کرکے اس میں مذکورہ بالا انڈے کی باریک پسی ہوئی زردی ملا کر تین دن رات پیسو پھر مٹی یا شیشے میں ڈال کر ایک رات بھر معتدل حرارت دو صبح سرد ہونے پر نکال لو اور نمی سے بالکل بچاؤ۔

پھر دو حصے یہ دوا ایک حصہ پانی میں باریک پسی ہوئی ہڑتال کو دونوں کو انڈے کی زردی اور زعفران میں حل کرو اور تھوڑی سے سریشم ماہی ڈال کر آگ پر رکھ کر ملا لو پھر ایک پاک مخصوص مکان میں اس مرکب کا طلوع کرو جب خشک ہوجائے تو اس پر چینی روغن پھیر دو تا کہ سنہرا رنگ نکھر آئے اور یہ اس قدر چمکدار ہوگا کہ ناظرین نظر اٹھا کر نہیں دیکھ سکیں گے۔

## آگ کا گھر

یہ ایسا مکان ہے کہ جو شخص اس میں جاتا ہے اسے اس کی دیواروں پر آگ جلتی نظر آتی ہے اور جب دھوپ اس مکان میں داخل ہوتو اور بھی آگ بھڑکتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔

### ترکیب تیاری:

ایک حصہ بجھا چونا لے کر اسے خشک حالت میں باریک پیس لو اور نصف حصہ سرد کا گوندھ کر اور چوتھائی حصہ لوبان کا گوند دونوں کو باریک پیس کر چونے میں ملاؤ۔ پھر سیاہ کندھگ ایک حصہ الگ چھان کر مذکورہ بالا مرکب میں ملا کر تمام کو اچھی طرح پیس لو پھر روغن زیتون میں ملا کر دیواروں پر لگادو جب خشک ہوجائے تو اس پر روغن یکساں تھوڑا تھوڑا چھڑ دو اس کے ملتے ہی شعلے نمودار ہوں گے جب دھوپ اندر آئے گی تو شعلے اور بھی بلند نظر آئیں آئے۔

## سورج کا گھر

جو شخص ایسے مکان میں رات کے وقت جائے گا اسے آفتاب دکھائی دے گا۔

### ترکیب تیاری:

انڈے کی زردی لے کر ایک نئے برتن میں ڈالیں اور زردی کے ہم وزن ہڑتال زرد باریک پیس کر انڈے کی زردی میں ملادیں پھر اس مرکب میں آدمی کا خون ملا کر دھوپ میں لٹکادیں اس میں کیڑے پیدا ہوجائیں گے ان کیڑوں کو نکال کر کسی اور برتن میں ڈال دیں اور انڈے کی زردی انہیں

کھانے کو دیں پھر ان کو کچھ نہ دیں وہ کیڑے ایک دوسرے کو کھائیں گے حتیٰ کہ ایک کیڑا باقی رہ جائے گا۔ اسے دھوپ میں رکھو حتیٰ کہ مر کر خشک ہو جائے پھر اسے باریک پیس کر سفید کٹورے پر اس کا طلاء کرو اور اسے مکان میں کسی طاقچہ میں رکھ کر ڈھانپ دو اور ایک درنگ ذرانخ لے کر اس سے تین گنا سراج القطرب اور اس کے برابر بیردج ملا کر چھین لیں اور بجھنوں کے خون سے گوندہ گولیاں بنا کر سایہ میں خشک کر لیں بوقت ضرورت تاریک مکان میں ایک گولی کا دھواں کریں تو روشنی آفتاب سے بھی زیادہ نظر آئے گی۔

## موت اور دہشت کا گھر

ایسے مکان میں جو شخص داخل ہوگا وہ فی الفور بے ہوش ہو جائے گا اگر ایک گھڑی بھی اس میں ٹھہرے گا تو مر جائے گا ہندوستان کے بادشاہ ایسے مکان تیار کروایا کرتے ہیں وہ ملکی مصلحت کے لیے ترکیب تیاری حسب ذیل ہے۔

بیل کی گردن کی رگوں کا خون بچھوں کا خون گھوڑے کے کانوں کا خون تینوں ہموزن لے کر ایک شیشے کے برتن میں کسی لکڑی سے اس قدر ملائیں کہ آپس میں مل جائیں ان سب کے وزن کا چوتھائی رق شیرم کا دودھ ملا کر مکان کی دیواروں اور چھت پر پھیرو اس مرکب کے ملتے وقت نتھنوں میں روغن بنفشہ سے تر کی ہوئی روئی رکھو ملنے کے بعد فوراً مکان سے باہر آ جاؤ پھر اس مکان میں ذراریح قماشیر، بیش برہمی اور جوشیر ہم وزن لے کر دھونی دو جب دھونی دے چکو تو اسے ایسا بند کرو کہ ہوا اندر نہ جا سکے۔

تین دن بعد جو شخص اندر جائے گا فوراً بے ہوش ہو جائے گا اگر دو گھڑی اندر رہ گیا تو مر جائے گا اگر بے ہوش کو ہوش میں لانا چاہیں تو اسے مکان سے دور لے جا کر بنفشہ کا خالص روغن بطور ہلاس سنگھائیں۔

## جنوں کا گھر

جو شخص ایسے مکان میں داخل ہوگا حیران و دیوانہ ہو جائے گا مرگی کی علامت اس پر ظاہر ہونے لگے گی ایک گھڑی بعد ہوش میں آ جائے گا۔

### ترکیب تیاری:

برادۂ الحدید کو خوب باریک کر لیں پھر اس کی چوتھائی مرتشیشائے ذہبی اس میں ملا کر پانی میں حل کر لیں اور اس سے مکان کی دیوار پر ہیبت ناک شکل بناؤ جس کے سر پر بطر مچھی کے پتے کا ایک تاج ہو



اس کی بائیں طرف ایک مرد کی شکل بناؤ جس کے ہاتھ میں ٹڈی ہو اور بائیں ہاتھ ایک عورت کی شکل بناؤ جس کے ہاتھ میں ٹڈی ہو۔

پھر مقناطیس پتھر کو نہایت باریک پیس کر پاس رکھو جب کسی کو حیران و دیوانہ بنانا ہو تو پسا ہوا مقناطیس بطور سرمہ اس کی آنکھوں میں لگاؤ اور اس مکان میں داخل کر دو فی الفور اس کے ہوش گم ہو جائیں گے اور دیر بعد ہوش میں آئے گا۔

## جادو کے ذریعے عجیب و غریب فتیلے

نوٹ: ان تینوں کے فتیلے جلاتے وقت احتیاط چاہیے کہ کوئی دوسرا چراغ روشن نہ ہو اور جس کمرہ میں بتی جلائی جائے اس کے دروازے اور کھڑکیاں اچھی طرح بند ہوں تاکہ ہوا اندر باہر نہ آ سکے۔

## چراغ جس کے جلانے سے آدمی ایک دوسرے کو فرشتہ صورت نظر آئیں

بٹیر جانور کی دو آنکھیں نکال کر کسی شیشہ کے برتن میں ڈال کر باہم پیس لیں پھر سات روز سایہ میں رکھیں اور اس کے بعد ان کو بھون لیں اور پھر روغن زیتون میں حل کر کے سبز چراغ میں ڈالیں اور روئی کی بتی بنا کر جلائیں جس قدر لوگ اس کی روشنی میں ہوں گے سب ایک دوسرے کو آگ سے پیدا شدہ فرشتے کی صورت میں نظر آئیں گے۔

## چراغ جس کی روشنی میں لوگ ایک دوسرے کو حبش کی شکل میں نظر آئیں

گندھے ہوئے بالوں کی بتی کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر خالص روغن زنبق اور بچھوں کے خون کے مرکب میں تر کر کے سیاہ چراغ میں رکھ کر جلائیں حاضرین ایک دوسرے کو حبشی کی صورت میں نظر آئیں گے اور اس طرح بال گھونگھریالے ہوں گے اور لب بہت موٹے دکھائی دے گے۔

### دیگر:

- دام الاخوین سے بتی تیار کر کے لوہے کے چراغ میں رکھ کر جلائیں اور چراغ میں روغن لا دلا

ڈالیں اس کی روشنی میں بھی حاضرین ایک دوسرے کو حبشی کی شکل میں نظر آئیں گے نشہ کے وقت
میں اس کا اثر بہت زیادہ ہوتا ہے۔

○ صبر براق، بیخ اسود ہرود کو باریک پیس کر آپس میں ملائیں اور کوڑے کرکٹ سے اٹھائے ہوئے چھیتھڑے کی بتی بنائیں اور سفوف سے آلودہ کر کے روغن زیتون میں جلائیں حاضرین ایک دوسرے کو حبشی کی صورت میں نظر آئیں گے۔

## بتی جس کے جلانے سے حاضرین کو ایک دوسرے کی شکلیں مکروہ اور گھناؤنی دکھائی دیں

ایسا کتا تلاش کریں جو بالکل سیاہ ہو اور اس کے جسم پر ایک بھی بال سفید نہ ہو اس کی دم لے کر ہڈیاں علیحدہ کرلیں اور باریک پیس کر ان میں اسی کتے کی چربی پگھلا کر ملائیں اور بالوں کے کپڑے کا فتیلہ بنا کر اس مرکب سے تر کر کے جلائیں چراغ میں زیتون کا تیل ڈالیں تو حاضرین کو ایک دوسرے کی شکلیں بہت مکروہ گھناؤنی دکھائی دیں گی۔

## بتی جس کی روشنی میں بہت سے سانپ نظر آئیں

سیاہ سانپ کا چمڑا کپڑے کی بتی میں لپیٹ کر اور چراغ میں سانپ کی چربی ڈال کر چراغ روشن کریں چراغ سبز رنگ کا ہونا چاہیے جس کمرے میں جلایا جائے گا اس میں بڑے بڑے سانپ دکھائی دیں گے۔

دیگر:

سانپ کی کینچلی کی بتی بنائیں اور سانپ کی چربی میں تر کر کے چراغ میں روغن زنبق اور سانپ کی چربی ڈالیں، روشن کریں کمرے میں سانپ ہی سانپ دکھائی دیں گے۔

## بتی جس کے جلانے سے کمرہ میں بچھو دکھائی دیں

سانپ کی کینچلی بڑے بچھوؤں کے ڈنک اور چیونٹی کے انڈے تینوں ہم وزن لے کر باریک پیس لے اور آپس میں ملائیں پھر بالوں کی بتی بنا کر روغن عقرب سے تر کریں اور اس پر مذکورہ بالا سفوف چھڑک دیں اور لوہے کے چراغ میں یہ بتی رکھ کر روغن زنبق ڈال کر جلائیں لیکن جلانے سے پہلے مکان میں چیونٹیوں کے انڈوں کی دھونی کرنی چاہیے اگر ساتھ ہی ایک بچھو مار کر اس کی بھی دھونی کر دی جائے تو اور بھی بہتر ہوگا اس کی روشنی میں کمرے کے اندر بچھو ہی بچھو دکھائی دیں گے۔



## بتی جس کے جلانے سے کمرہ میں سبز پرندے وغیرہ نظر آئیں

سبز چڑیا کے خون میں اس کی دم کے پر باریک پیس کر ملائیں اور مرغ کی گردن کی کھال کی تھلی بنا کر اس مرکب میں آلودہ کریں پھر زنگار عراقی پیس کر اس پر چھڑکیں اور بالوں کے کپڑے میں لپیٹ کر چراغ میں رکھ کر روغن لادلا ڈال کر روشن کریں حاضرین کو کمرہ میں سبز چڑیاں اڑتی پھرتی نظر آئیں گی۔

دیگر:

کٹھ پھوڑا کا سر اور اس کی دم اور ابو صفاک کا سر اور اس کی دم پا کر ایک ہفتہ تک رکھو جب اس میں سڑاند پیدا ہو تو زنگار عراقی میں فتیلہ ملا کر روغن ملا کر جلائیں تو ناظرین کو سبز پرندے اڑتے ہوئے نظر آئیں گے۔

## بتی جس کے جلانے سے عورتیں ناچنے لگیں

سفید رائی باریک پیس کر السی کے کپڑے میں لپیٹ کر بتی بنائیں اور روغن زنبق میں خرگوش کی مینگنیاں حل کر کے چراغ میں ڈالیں اور روشن کریں جس عورت کی نگاہ اس جلتی ہوئی بتی پر پڑے گی خوشی میں آ کر ناچنے لگے گی اور کثرت خوشی کی وجہ سے بے ہوش ہو جائے گی۔

دیگر:

کیکڑا خشک کر کے روغن لفظ میں توے پر رکھ کر بھون لیں پھر ریزہ ریزہ کر کے اسی روغن میں جلائیں تو حاضرین مجلس کیا مرد اور کیا عورتیں سب کے سب ناچنے لگیں گے بہترین تفریحی عمل ہے۔

## حاضرین ایک دوسرے کو ٹیڑھی گردنوں اور جھکے ہوئے سروں سے دکھائی دیں

زعفران، لوہے کا برادہ دونوں کو باریک پیس کر روئی کی بتی میں لپیٹ کر نئے چراغ میں رکھ کر روغن زیتون ڈال کر جلائیں اس کی روشنی میں جس قدر لوگ ہوں گے ان کو ایک دوسرے ٹیڑھی گردنوں والے اور سر جھکے ہوئے نظر آئیں گے۔

## حاضرین گدھے کی شکل میں نظر آئیں

انڈے کی زردی اور گدھے کے کان کا میل آپس میں حل کر کے اس میں السی کا نیا کپڑا آلودہ کریں اور پھر اس کپڑے میں سفیداج اور سفید کاشغری لپیٹ کر بتی بنائیں اور چراغ میں روغن زنبق ڈال کر جلائیں حاضرین ایک دوسرے کو گدھے کے منہ والے نظر آئیں گے۔

## حاضرین کو ایک دوسرے کے کان گدھے کے کانوں کی طرح دکھائی دیں

گدھے کے کان کی میل السی کے کپڑے پر اس طرح لگائیں کہ کوئی جگہ دونوں طرف سے خالی نہ ہو پھر نئے چراغ میں رکھ کر چنبیلی کا تیل ڈال کر جلائیں تو حاضرین کو ایک دوسرے کے کان گدھے کے کانوں کی طرح بڑے بڑے دکھائی دیں گے۔

## حاضرین کو ایک دوسرے کے چہرے زرد دکھائی دیں

گل سرخ عراقی کو عنب الثعلب کے پانی میں پیس کر کپڑے میں لپیٹ کر بتی بنائیں اور روغن لادلا میں تر کر کے جلائیں تو حاضرین کو ایک دوسرے کے چہرے، بہت زرد دکھائی دیں گے گویا بے جان ہیں۔

## حاضرین کو ایک دوسرے کے چہرے کتے کے مشابہ نظر آئیں

کتوں کے بال اور ان کے کانوں کا میل گدھے اور بھیڑیئے کے کانوں کا میل اور ان کی چربی آپس میں ملا کر اس مرکب میں السی کا نیا کپڑا آلودہ کر کے سجا بنا کر نئے چراغ میں رکھیں اور اس میں روغن زنبق ڈال کر جلائیں اور اس کی روشنی میں حاضرین کو ایک دوسرے کے چہرے کتے کے مشابہ نظر آئیں گے۔

## گھر پانی سے بھرا ہوا دکھائی دے

ازخر ایک اوقیہ بابونے کے ایک اوقیہ پانی میں خوب باریک پیس لیں اور اتنا عرصہ پیتے رہیں کہ پیتے پیتے پانی خشک ہو جائے اب سمندر جھاگ، مگرمچھ کی چربی اور دلیلن مچھلی کی چربی یہ تینوں چیزیں آپس میں ملا کر ذرا گرم کر کے اس میں روئی بتی تین دفعہ تر کریں یعنی ایک دفعہ تر کریں جب خشک ہو جائے تو دوسری دفعہ پھر تیسری دفعہ پھر مذکورہ بالا سفوف کو اس بتی کے اندر رکھ کر بکری کی چربی میں



جلائیں۔ جلانے سے پہلے سفوف مذکور کی دھونی بھی کرنی چاہیے۔ اس کے جلانے سے مکان کے اندر پانی بھرا ہوا دکھائی دے گا۔ لوگ اپنے کپڑے سنبھالنے لگ جائیں گے اور باہر کو دوڑنے کی کوشش کریں گے۔

**دیگر:**

خون خرگوش اور روغن گلاب کو آپس میں ملا کر چراغ میں ڈالیں اور سرخ روئی کی بتی چراغ میں ڈال کر جلائیں تو بھی گھر پانی سے بھرا ہوا دکھائی دے گا۔

## بتی جس کی روشنی میں ہر چیز سبز دکھائی دے

نئے پاکیزہ کپڑے کو دھو کر اس میں آٹا دور کریں اور اس پر نیل باریک پیس کر چھڑکیں بتی بنا کر نئے سبز رنگ کے چراغ میں ارنڈی کا تیل ڈال کر جلائیں جس مکان چراغ روشن ہوگا وہاں کی ہر چیز سبز دکھائی دے گی۔

**دیگر:**

تانبے کی تختی پر سرکہ ڈالیں اور رکھ چھوڑیں حتیٰ کہ زنگ سا آجائے پھر اس زنگ کو اگر آگ پر جلائیں تو تمام مکان کی چیزیں سبز دکھائی دیں گے۔

## بتی جس کی روشنی میں حاضرین ایک دوسرے سے متنفر ہو جائیں

کہتے ہیں کہ دو آدمیوں نے ایک حکیم صاحب کے پاس اپنے فرزند کی بابت شکایت کی کہ ان دونوں کو آپس میں بڑی گہری محبت ہے ایک گھڑی بھی ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتے اس طرح کاروبار میں بڑا حرج ہو رہا ہے تو حکیم صاحب نے مندرجہ ذیل بتی ان کو دی اور کہا کہ جس کمرہ میں وہ اکٹھے بیٹھے ہوں وہاں رات کے وقت اس کو جلائیں اس بتی کی روشنی میں جب انہوں نے ایک دوسرے کو دیکھا تو باہم متنفر ہوئے اور ایسے الگ ہوئے کہ پھر ایک دوسرے کا نام تک سننا گوارا نہیں کیا۔ ترکیب تیاری یہ ہے پرانی روئی کی سخت بتی بٹ کر اس پر خوب کس کر دھاگہ لپیٹیں تاکہ بتی اور بھی سخت ہو جائے پھر چراغ میں روغن کرنڈ ڈال کر جلائیں اس کی روشنی میں ناظرین کو ایک دوسرے کا چہرہ زرد، دانت سیاہ اور کان سبز دکھائی دیں گے اور نفرت پیدا ہوگی۔

## دھونی جس کے کرنے سے درخت جھک جائیں

گدھے کے سر کا مغز، سانپ کی ہڈیاں، انسان کی ہڈیاں سب ہم وزن لے کر باریک کوٹ کر آپس میں ملاؤ اور چالیس روز نمناک زمین میں دبائے رکھو پھر نکال کر خشک کرو پھر ایک حصہ یہ سفوف اور ایک حصہ انسان کی پرانی ہڈیاں ملا کر کوٹ لو جس درخت تلے اس کی دھونی دو گے اس کی شاخیں جھک آئیں گی حتیٰ کہ زمین تک پہنچ جائیں گی جب تک دھونی دیتے رہو گے وہ اسی حالت میں رہیں گی۔

دیگر:

یہ دھونی متذکرہ بالا دھونی سے بہت بڑھ چڑھ کر ہے بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ دیر کے مرے ہوئے انسان کی انگلیاں اور دانت اور باقی ہڈیاں درخت دین النہار کے پتے گل بستاں افروز اور قدرے شگوفہ حرما سب کو ملا کر باریک کوٹ لیں پھر اس مرکب کی دھونی ایک نہایت اونچے کھجور کے درخت کے تلے دو جب اسے دھواں پہنچے گا تو درخت ٹیڑھا ہو کر اس دھونی کی طرف آئے گا حتیٰ کہ زمین کے قریب تک پہنچ جائے گا شرط یہ ہے کہ آگ بھی کھجور کے کوئلوں کی ہوگی۔

## حاضرین کو ایک دوسرے کے قد بڑے جسم دکھائی دیں

ڈولفن مچھلی کی چربی اور ہاتھی کی چربی آپس میں ملا دیں اور کاکنج ہندی کو خوب باریک پیس کر مذکورہ بالا چربی کے مرکب میں ملائیں اور چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور سایہ میں خشک کریں بوقت ضرورت اس کی دھونی کریں تو حاضرین کو ایک دوسرے، بہت بڑے قد مثل ہاتھی گھوڑے کے دکھائی دیں گے۔

## سبز رنگ کی عجیب وغریب شکلیں نظر آئیں

پودینہ، لاجورد اور زنگار تینوں کو باریک پیس کر ڈولفین مچھلی کی چربی میں ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور سایہ میں خشک کریں بوقت ضرورت اس کی دھونی کریں تو حاضرین کو کمرے کے اندر عجیب و غریب سبز رنگ کی چیزیں نظر آئیں گی جنہیں دیکھ کر وہ دنگ رہ جائیں گے اور گدھے کا خون خشک کر کے میعہ اور بھیڑیے کی ہم وزن چربی میں ملائیں اور رات کے وقت کسی کمرہ میں اس کی دھونی دے کر سو جائیں اور جو بات معلوم کرنا چاہو اس کا دھیان رکھیں خواب میں مطلوبہ کام کا خیر و شر معلوم ہو جائے گا ایک صاحب نے اس کا تجربہ کیا انہوں نے لکھا ہے کہ میں نے اس کو صحیح پایا میں نے دفینہ معلوم کرنے کے واسطے اس عمل کو کیا لیکن کئی مرتبہ کی کوشش کے بعد کامیاب ہوا۔



## سمندر اور مگرمچھ ظاہر ہو

ازخر کھادی کی جڑ ایک اوقیہ کا پانی دو درم، فربیون تین درم، تخم توت پانچ درم، سمندر جھاگ پانچ درم ان تمام چیزوں کو خوب باریک کر کے مندرجہ ذیل چربی میں ملائیں مگرمچھ کی چربی دو درم ڈولفین مچھلی کی چربی ایک ایک مثقال کی گولیاں بنا کر سایہ میں خشک کریں بوقت ضرورت غرق شدہ کشتی کی پرانی لکڑیاں جلائیں اور ایک گولی اوپر رکھ کر دھونی دیں تو حاضرین محفل کو ایسا معلوم ہوگا کہ وہ دریا کے کنارے بیٹھے ہیں اور دریا سے مگرمچھ نکل کر انہیں کھانے کو دوڑتا ہے وہ اس سے ڈریں گے۔

## جن بلانا

سفید کبوتر کا خون ایک حصہ خشک بعینہ ایک حصہ بھیڑیئے کی چربی ایک حصہ چراتہ ایک حصہ کو جدا جدا باریک باریک کر کے آپس میں ملائیں گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں بوقت ضرورت آبادی سے دور جا کر ویران جگہ میں رات کے وقت اس کی دھونی کریں تو جن حاضر ہو کر کلام کرتے ہیں اور جو سوال دریافت کیا جائے اس کا جواب دیتے ہیں ان سے ڈرنا نہیں چاہیے کیونکہ وہ دھونی دینے والے کے دوست ہوتے ہیں اسے ذرا بھی تکلیف نہیں دیتے بلکہ اس کی ہر ضرورت پوری کرتے ہیں۔

## منزل عورت

سہاگہ سیماب ہر ایک چار ماشہ ایک لیموں میں بھر کر منہ اس اچھی طرح سے بند کر دیں اور اس لیموں کو لے کر عورت کے آگے ہاتھ میں پھرا دیں اور سونگھا دیں عورت منزل ہو جائے گی۔

## اندھیرے میں سب کچھ دیکھنا

الوکا سرکپڑے میں لپیٹ کر گھی میں تر کر کے اس کو روشن کریں اور اس کے اوپر کچی پیالی رکھ کر کاجل اتار لیں جو شخص وہ کاجل آنکھوں میں لگائے اس کو اندھیرے میں سب کچھ نظر آئیں۔

## عجیب وغریب سرمے

## سرمہ جس کے لگانے سے روحیں نظر آئیں

اس سرمے کا نام اکمل اعظم یعنی سب سے اچھا سرمہ کیونکہ اس کے لگانے سے روحیں نظر آتی ہیں تیاری کی ترکیب یہ ہے کہ بھیڑیئے کی آنکھ ہدہد کی آنکھ ابابیل کے تین بچوں کی آنکھیں ہرن کی آنکھ، بکرے کا پتہ، جنگلی سیاہ بلی کی آنکھ اور اس کا پتہ اور ران سب کو ایسے مکان میں رکھ کر خشک کرو جہاں مرغ کی آواز نہ پہنچتی ہو جب خشک ہو جائیں تو باریک پیس لو اور ایسے شہد میں ملا کر معجون میں ملاؤ جسے آگ پر نہ رکھا گیا ہو پھر اس معجون کو جلائیں اور شیشے یا بن قلعی کیے ہوئے تانبے کے برتن سے اس کی کاجل حاصل کرو صبح کے وقت بیری کی لکڑی کا سرمچہ بنا کر اس سے یہ سرمہ آنکھوں میں لگائیں گے تو جن دکھائی دیں گے اگر مجنوں لگائے تو اسے شیطان بھی دکھائی دے۔

## سرمہ جس کے لگانے سے جن دکھائی دیں

چیونٹیوں کے انڈے اور سبز مکھیوں کے سر کا مغز پیس کر بطور سرمہ آنکھوں میں لگائیں جن دکھائیں دے گے۔

دیگر:

سیاہ بلی کا پتہ اور سیاہ مرغی کا پتہ دونوں کو خشک کر کے پیس لیں اس کے لگانے سے جن ہی جن دکھائی دیں گے بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ ان پتوں کو خشک کرنے کی ضرورت نہیں تازہ ہی ملا کر سرچو سے آنکھوں میں لگائیں جن دکھائی دیں گے۔

## سرمہ جس کے لگانے سے خزانے نظر آئیں

ایک سیاہ بلی کو کوٹھری میں بند کر دو جب اسے اچھی طرح بھوک لگے تو دو نیر گائے کا گھی جبراً اسے پلاؤ اور اسے الٹا لٹکا کر نیچے برتن رکھو تا کہ وہ روغن اس کے حلق سے اس برتن میں ٹپکے پھر اس روغن کا



کاجل اپاڑ کر آنکھوں میں لگاؤ تو زمین کے اندر کے خزانے نظر آئیں گے۔

دیگر:

کوے کی زبان اور ہدہد کا دل سایہ میں خشک کر کے پیس لو اور ملہد میں ملا کر آنکھوں میں لگاؤ تو زمین کے اندر کے خزانے نظر آنے لگیں گے۔

## سرمہ جس کے لگانے سے عجیب وغریب چیزیں نظر آئیں

سیاہ بلی کا پتہ مرغ کا خون خشک کر کے پیس لو اور بطور سرمہ آنکھوں میں لگاؤ تو نہایت عجیب وغریب اشیاء مشاہدہ میں آئیں۔

## سرمہ جس کے لگانے سے دفینہ اور احوال غائب معلوم ہوں

کبوتر کا خشک خون معیہ اور بھیڑیئے کی چربی ہم وزن لے کر ملاؤ اور اس میں ہلیلہ زرد کو باریک پیس کر اور چھان کر ملاؤ اور بطور سرمہ لگاؤ اور سو جاؤ خواب میں مطلوبہ چیزیں نظر آئیں گی۔



## عجیب وغریب روشنیاں

## لکھا ہوا انڈے کی سفید پر ظاہر ہو

راک مہندی کو پانی میں حل کر کے انڈے پر لکھو پھر دھوپ میں یا آگ پر رکھ کر خشک کر دو تین مرتبہ

ایسا ہی کرواب انڈے پر کچھ ظاہر نہ ہوگا لیکن جب انڈے کو ابال کر توڑا جائے گا تو وہی حروف انڈے کی سفیدی پر ظاہر ہوں گے جو کسی طرح بھی نہ مٹ سکیں گے۔

## لکھا ہوا سلور معلوم ہو

سرخ یا نیلے رنگ کے کاغذ پر لکھا جاتا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چاندی سے لکھا گیا ہے ترکیب تیاری یہ ہے کہ پارہ لے کر اس کو کھرل میں ڈالو اور اس میں پسی ہوئی نسپال ڈال کر خوب باریک پیسو پھر تھوڑا پانی ملا کر پیسو جب پانی گندا ہو جائے تو اس کو گرا کر اور پانی ڈالو اور پیسو اسی طرح جاری رکھو یہاں تک کہ سفوف سفید رنگ کا ہو جائے اور میل بالکل نہ رہے پھر اس میں گوند کا پانی ملا کر لکھو اور خشک ہو جانے پر کوڑی سے رگڑ کر چمکا دو چاندی کی طرح سفید چمک دار نظر آئے گا۔

## لکھا ہوا صرف آگ سے گرم کرنے پر دکھائی دے

نوشادر تازہ دودھ میں حل کر کے اس سے کاغذ پر لکھیں خشک ہونے پر حروف دکھائی نہ دیں گے لیکن اگر کاغذ کو آگ پر گرم کیا جائے تو حروف سیاہ نظر آئیں گے۔

دیگر:

- نمک کو پانی میں گھول کر اسے گرم کریں خشک ہونے پر کچھ دکھائی نہ دے گا لیکن آگ کے سامنے رکھنے سے حروف فاختی نظر آئیں گے۔
- پیاز کے پانی سے کاغذ پر لکھیں خشک ہو جانے پر دکھائی نہ دیں گے لیکن آگ پر گرم کرنے سے سبز نظر آئیں گے۔
- اگر دودھ سے کاغذ پر لکھیں گے تو خشک ہونے پر حرف دکھائی نہ دیں گے لیکن آگ پر گرم کرنے سے زرد حروف نمودار ہوں گے۔
- رائی اور کھجور کو باریک کر کے پانی میں بھگوئیں تین روز کے بعد اس سے کاغذ پر لکھیں اور حروف خشک کریں۔ حروف دکھائی نہ دیں گے لیکن آگ پر گرم کرنے سے سرخ خط نمودار ہوگا۔
- لیموں کے پانی سے کاغذ پر لکھیں کچھ نہ پڑھا جائے گا لیکن آگ پر گرم کرنے سے حروف سرخ نمودار ہوں گے۔

نوٹ: اگر لیموں نہ ملے تو نارنگی بھی استعمال ہو سکتی ہے۔



## لکھا ہوا صرف پانی میں ڈالنے سے پڑھا جائے

پھٹکری کو پانی میں گھول کر اس پانی سے کاغذ پر لکھیں خشک ہونے پر حروف دکھائی نہ دیں گے لیکن پانی میں ڈالنے سے حروف سفید نظر آئیں گے۔

دیگر:

چونہ کو پانی میں گھول کر لکھنے سے بھی یہی کیفیت ظاہر ہوتی ہے تجربہ شرط ہے۔ آپ یہ کام سفید صابن سے بھی کر سکتے ہیں صابن سے لکھیں اور پانی میں ڈالیں۔

## لکھا ہوا صرف رات کے اندھیرے میں پڑھا جائے

سیاہی میں کبوتر کا خون ملا کر حل کر لیں اور اس سے کاغذ پر لکھیں تو لکھا ہوا دن کے وقت نہ پڑھا جائے گا۔

دیگر:

- چیتے سیاہ کتے اور بازار کے پتے باہم ملا کر اس سے کاغذ پر لکھیں دن کو ہرگز نہ پڑھا جائے گا۔ لیکن رات کے وقت بخوبی روشن ہوگا اور حروف سنہری نظر آئیں گے۔
- دیاسلائی کا مصالحہ (سرخ رنگ والا) پانی میں حل کر کے اس سے سفید کاغذ پر لکھیں خشک ہونے پر دکھائی نہ دے گا لیکن جب اندھیرے میں جا کر پنکھے سے ہوا دو گے تو تمام حروف پڑھے جائیں گے۔

## لکھے ہوئے کی جگہ بال اگ آئیں

ساس دوا سے اگر جسم انسانی کے حصے پر لکھیں تو وہاں اسی جگہ بال اگ آئیں گے اور تمام لکھا ہو بخوبی پڑھا جائے گا۔ ترکیب تیاری حسب ذیل ہے کمون اسود، روغن زیرہ سیاہ اور روغن زیتون کو ملا کر اس سے جس عضو پر لکھو گے وہاں بال اگ آئیں گے اور لکھا ہوا صاف نظر آئے گا۔

## لکھا ہوا صرف پانی پر کھڑے ہو کر پڑھا جائے

سیاہی میں بورا سرخ ملا کر دونوں کو روغن زیتون میں پیس کر اور اس مرکب سے کاغذ پر لکھو حروف نظر نہ آئے گے لیکن پانی پر کھڑے ہو کر پڑھنے سے تمام حروف پڑھے جائیں گے۔

## لکھا ہوا پتھر پر ظاہر ہو

اس سیاہی سے پتھر پر حروف لکھ سکتے ہیں ترکیب یہ ہے کہ سرخ رنگ کا نرم پتھر لو اور اس کو آگ پر گرم کر کے اس پر موم سے لکھو تین دن رات تیز سرکہ میں پڑا رہنے دو بعد ازاں نکال کر لکھو گے مطلب حل ہوگا۔

## لکھا ہوا دھوپ میں نمایاں ہو

کاسٹک پانی میں حل کر کے اور رقیق کر کے کاغذ پر لکیں کچھ پڑھا نہیں جائے گا لیکن دھوپ میں رکھنے سے حروف سیاہ نمودار ہوں گے۔

## لکھا ہوا پانی کے چھینٹے دینے سے سفید ظاہر ہو

گڑ گھول کر اس سے کاغذ پر لکھیں اور تمام کاغذ پر کاجل خوب اچھی طرح سے مل دیں کہ سارا سیاہ ہو جائے اب جب کرشمہ دکھانا ہو تو یہ کالا کاغذ لوگوں کو دکھا کر اس کے چھینٹے دیں حروف سفید ہو جائیں گے باقی جگہ سیاہ ہی رہے گا۔

## فریب زدہ روشنائی

چند مازو لے کر ایکوافورٹس میں ابالیں بعد میں تھوڑا سا گوند کیکر اور ذرا سا سلفیورک ایسڈ (گندھک کا تیزاب) ڈالیں اس روشنائی سے جو مرضی چاہیے لکھیں۔ دو چار منٹ بعد لکھا ہوا غائب ہو جائے گا کاغذ سفید رہ جائے گا۔

## حروف آگ دکھانے سے سبز ظاہر ہوں

نائٹریٹ سے لکھ کر خشک کر لیں تو کچھ پڑھا نہ جائے گا لیکن آگ دکھانے سے حروف سبز نمودار ہوں گے۔



## عجیب آئینہ

اگر آئینہ کو کتے یا مینڈک کا خون لگا دیا جائے تو جو کوئی اس آئینہ میں دیکھے اسے اپنا منہ کتے کا سا نظر آئے گا۔

## حمام سرد کر دینا

اگر چاہے کہ حمام سرد ہو جائے تو چقندر کے پتے اور عقرقرحا دونوں پیس کر حمام کے پانی بہنے کی جگہ یعنی نالی میں ڈالدے حمام فوراً سرد ہو جائے گا۔

## ہاتھ آگ میں نہ جلے

گیرو، پھٹکری اور ابرک تینوں ہموزن لے کر سرکہ میں پیس کر ہاتھ میں لگاؤ اور آگ میں ہاتھ ڈالیں ہاتھ نہ جلے گا۔

## بھڑ کو مارنا اور پھر زندہ کرنا

ابن زہیر لکھتا ہے کہ اگر بھڑ پر مٹی کا تیل چھڑک دیا جائے تو وہ مر جاتی ہے اور پھر اگر اس پر سرکہ چھڑک دیا جائے تو زندہ ہو جاتی ہے۔

نوٹ:

واضح ہو کہ تیل چھڑکنے سے دراصل بھڑ مرتی نہیں ہے لیکن مردہ کی طرح بے بس ہو جاتی ہے۔ صرف دیکھنے والوں کو مردہ نظر آئے گی۔ کیونکہ جب ایک دفعہ روح بدن سے نکل جائے تو دوبارہ بدن میں نہیں آتی دیکھنے والوں کو مردہ نظر آئے گی ہاں اگر اس پر چراغ کا تیل چھڑک دیا جائے تو بے شک مر جاتی ہے لیکن پھر زندہ نہیں ہو سکتی۔

## چراگاہ میں گائے نہ آئے

اگر یہ تماشہ دکھانا ہو کہ چراگاہ میں گائے ہرگز نہ آئے تو اس جگہ بھیڑیے کی دم لٹکا دیں اور گائے کو اس کی طرف لے جائیں ہرگز نہ جائے گی بھوکی رہنا منظور کرے گی۔

## مکھیوں کو آواز دے کر جمع کرنا

یہ تماشہ بھی عجیب وغریب ہے بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ بھیڑیئے کی شکل کا بت تانبے کا بنائیں اور اندر سے کھوکھلا رکھیں اور اس میں بھیڑیئے کا ذکر رکھ دیں اور ایک جگہ رکھ کر مکھیوں کو آواز دیں جن جن مکھیوں کو آواز پہنچے گی وہاں آکر جمع ہو جائیں گی۔

## تمام مکان سرخ معلوم ہو

حکیم نورالسلام لکھتا ہے کہ بیر بوٹی کو گلاب میں پیس کر روئی تر کر کے بتی بنالیں اور چراغ میں تل کا تیل ڈال کر رکھ دیں تمام گھر سرخ معلوم ہوگا۔

## بچھو پکڑنا

تخم حماض کھا کر اگر کوئی شخص بچھو کو پکڑ لے تو کوئی ضرور نہ ہو۔ بے شک وہ ڈنک مارے۔ اگر سرکہ میں ذرا سا مردار سنگ ملا دیا جائے تو میٹھا ہو جائے اور ترشی جاتی رہے۔

## دھواں لگنے سے کانچ ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے

ابن زہیر لکھتا ہے کہ جس کمرے میں کانچ ہو اگر وہاں جونک کی دھونی دی جائے تو کانچ دھواں لگنے سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے۔

## سرکہ دیکھتے دیکھتے شراب بن جائے

اگر سرکہ میں چقندر کے پتے کا پانی ڈال کر رکھ دیں تو چار گھڑی میں شراب بن جاتی ہے۔

## لکھے ہوئے کاغذ کو سفید کر دینا

اگر لکھے ہوئے حرور پر سنگ تیشو رملیں تو حرف اس طرح محو ہو جائیں گے کہ دیکھنے والا کہے گا کہ کبھی لکھا ہی نہیں گیا تھا اور کاغذ بالکل کورا ہے۔

## شراب دیکھتے ہی دیکھتے سرکہ بن جائے

عجیب وغریب ہے شراب لے کر اس میں چقندر کے پتوں کا پانی ڈال دیں۔ دو گھڑی پڑی رہنے دیں سرکہ بن جائے گا۔



## کبوتر کو بھگانا

اگر کبوتر کے رہنے کی جگہ سنگ کلب ڈال دیا جائے تو وہ جگہ چھوڑ کر چلے جائیں۔

## مجلس میں شور وغوغا برپا کرنا

اگر مجلس میں سنگ کلب ڈال دیا جائے تو وہاں کے آدمی بہت کھیل کود اور شور وغوغا شروع کر دیں گے۔

## منہ میں آگ جلانا

اگر عقرقرحا اور نوشادر ہموزن باریک پیس کر منہ کے اندر چاروں طرف خوب مل کر پھر منہ میں آگ رکھیں تو ہرگز نہ جلے۔

## کینچوے پیدا کرنا

چیل جو ایک قسم کا درخت ہے کثیر الوجود۔ اس کے پتے لے کر زمین میں گڑھا کھودیں اور اس میں بھر دیں اور اوپر مٹی ڈال کر پانی ڈالیں کینچوے پیدا ہو جائیں گے۔

## پسو ایک کمرہ میں جمع کرنا

اگر کسی برتن میں گائے کی چربی لگا دی جائے اور اس کو کمرہ میں رکھ دیا جائے تو اس کمرہ کے تمام پسو اس برتن میں جمع ہو جائیں گے۔

## گھوڑا لنگڑانے لگے

اگر کسی چوپائے کا پاؤں گھوڑے کی دم سے باندھ دیں تو لنگڑانے لگے گا۔

## سرکہ میٹھا ہو جائے

اگر سرکہ میں ذرا سا مردار سنگ ملا دیا جائے تو میٹھا ہو جائے اور ترشی جاتی رہے۔

## مردہ مکھی زندہ ہو جائے

اگر مری ہوئی مکھی پر فوراً لوہے کا میل ڈال دیا جائے تو وہ مکھی زندہ ہو جائے گی۔

## چراغ کی روشنی میں جو آئے بغیر سر دکھائی دے

ابن زہیر لکھتا ہے کہ ہری مکھی لے کر اس کا سر جدا کر کے مٹی یا ہرے کپڑے میں لپیٹ کر بتی بنا کر سبز تل کے تیل سے روشن کیا جائے تو جو مکان میں ہوگا بغیر سر دکھائی دے گا۔

## مینڈک کا بولنا بند کر دیں

اگر کسی جگہ مینڈک بول رہے ہوں اور ان کو چپ کرانا ہو تو مگرمچھ کی چربی میں گھی ملا کر چراغ میں ڈال کر بتی روشن کر کے اس جگہ رکھ دیں تمام چپ ہو جائیں گے جب چراغ وہاں سے اٹھا لو گے تو بے شک بولنا شروع کر دیں۔

## بغیر آگ کے گوشت کی ہانڈی پکے

ہانڈی میں گوشت اور مصالحہ جات وغیرہ بھر کر اس میں بورہ (جو ایک قسم کا نمک ہے) ڈال دیں تو ہانڈی بغیر آگ کے پکنے لگے گی۔

## کپڑا آگ میں نہ جلے

کتان کا کپڑا اشلم کے پانی میں دھو کر اس پر انڈے کی سفیدی میں ٹھیکری کا سفوف ملا کر رکھ دیں یہ کپڑا آگ میں نہ جلے گا۔

## کتا ناچنے لگے

اگر دار چینی باریک پیس کر آٹے میں ملا کر کتے کو کھلا دیں تو وہ ناچنے لگے گا۔

نوٹ: ایک دوسری کتاب میں لکھا ہے کہ اس آٹے کی روٹی پکا کر کھلانی چاہیے کتا ناچے گا بھی اور روئے گا بھی۔

## ہانڈی کا جوش بند ہو جائے

جنگلی مینڈک کو خشک کر کے اس کی بڑی ہڈی لے کر ابلتی ہوئی ہنڈیا کے ڈھکنے پر رکھ دو تو ابلنا فی الفور بند ہو جائے گا۔



## کچے دھاگے سے سخت ہڈی کاٹنا

روئی کا کچا نازک دھاگا لیکر نمک اور اکستر سے تر کر کے خشک کر لیں پھر اسے ہڈی پر پھیرو ہڈی کٹ جائے گی۔

## جو سونگھے رونے لگے

سفید پھٹکری روغن بادام یا روغن گل یا روغن زنبق میں ملا کر مٹی یا کسی خوشبودار چیز میں ملا کر یہ مرکب جسے سونگھاؤ گے فی الفور رونے لگ جائے گا۔

## برتن میں سے آواز آئے

جو ناریل اور مہندی کو کوزے میں ڈال کر اس کا منہ خوب اچھی طرح سے بند کر دو پھر اس میں قدرے پارہ اور گندھک ڈال کر مٹی سے بند کر دو بھاری آواز اس سے آئے گی۔

دیگر:

جو ناریل اور مہندی لے کر اس میں چھوٹا سا سوراخ کر کے اس کا تمام مغز نکال ڈالو پھر اس میں قدرے پارہ اور گندھک اور زنگار ڈال کر مٹی سے منہ بند کر کے خشک کر کے آگ پر رکھو تو اس میں سے عجیب و غریب قسم کی آواز پیدا ہوگی۔

## بے جان بچھڑا بولے

ایک بچھڑے کا بت کسی چیز کا بنائیں اور اندر سے خالی رکھیں اس میں ایک مینڈک رکھ کر تمام سوراخ بند کر دو صرف ناک کے سوراخ کھلے رکھو بعد ازاں تھوڑی سی گندھک اس کے ناک کے سامنے جلاؤ جب اس کا دھواں مینڈک کو پہنچے گا تو عجیب قسم کی آواز کرے گا دیکھنے والا کہے گا کہ بچھڑا بول رہا ہے۔

## کپڑا آگ میں نہ جلے

شگرزعفران اور گلاب تینوں حل کر کے اس میں کپڑا بھگو لو اور اس کپڑے میں پتھر اور کافور لپیٹ کر اس کو آگ میں پھینک دو کپڑا ہرگز نہ جلے گا۔

دیگر:

باریک کپڑا لیکر اسے کسی دھات کی پیالی کے پیندے پر خوب کس کر پھیلاؤ کہ شکن ہرگز نہ رہے پھر اس پر آگ کا دہکتا ہوا کوئلہ رکھ دو کپڑا ہرگز نہ جلے گا۔

## پکی ہوئی مچھلی تھالی میں اچھلے

ایک ریٹھا لے کر اس کو اندر سے خالی کرو اور اس میں پارہ ڈال کر منہ اچھی طرح بند کر کے پکی ہوئی مچھلی گرم گرم میں ریٹھا رکھ کر مچھلی تھالی میں رکھ دو مچھلی اچھلے گی۔

## بھنا ہوا پرندہ تھالی میں آواز دے

پرندے کو ذبح کر کے اس کو صاف کرو اور اس کے گلے میں تھوڑا سا مغز ناریل رکھ کر تنور میں لٹکا کر بھون لو جب تھالی میں رکھو گے تو آواز دے گا۔

## ذائقہ دور ہو

اگر کوئی آدمی عناب کی پتی چبالے تو پھر خواہ کوئی چیز کھائے ہرگز ذائقہ نہ معلوم ہوگا۔ حتیٰ کہ مصری کی ڈلی بھی پھیکی معلوم ہوگی اگر اس کا اثر کو زائل کرنا چاہو تو ترش شہد یا رائی کو پانی میں ملا کر اس سے کلی کراؤ۔

## گدھے کو بے ہوش کرنا

کریلا گدھے کے گلے میں باندھنے سے گدھا فی الفور بے ہوش ہو جاتا ہے جب اتار لیں تو ہوش میں آجاتا ہے۔

دیگر:

ہزار پایا نامی جانور گدھے کے کان میں رکھنے سے گدھا ایسا بے ہوش ہوتا ہے کہ گویا مردہ ہے جب اس کے کان سے نکال لیں تو ہوش میں آجاتا ہے۔

## لوگ خوامخواہ ہنسیں

جس جگہ گدھا لیٹا ہو وہاں کی تھوڑی سی مٹی اٹھا کر رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت یہ مٹی دسترخوان کے نیچے بچھا دیں جتنے لوگ بیٹھے ہوں گے بہت ہنسیں گے اور ہنسی کے مارے کھانا نہ کھا سکیں گے۔



دیگر:

خرگوش کی مینگنی آگ پر رکھیں تو حاضرین سے ایسی حرکات سرزد ہوں گی جو ہنسی کا موجب ہوں گی۔

## پانی دیکھتے دیکھتے فالودہ بن جائے

کتیرا گوند زعفران اور کھانڈ تینوں مناسب مقدار میں لے کر باریک پیس کر رکھ لیں بوقت ضرورت صاف پانی کا بھرا ہوا گلاس لے کر لوگوں کی نظر بچا کر اس میں سفوف مذکور چھوڑ دو اور کپڑے سے ڈھانپ کر رکھ دو ایک گھڑی بعد گلاس پر سے کپڑا اٹھا دو نہایت صاف فالودہ جما ہوگا خود کھاؤ لوگوں کو کھلاؤ خوش ذائقہ ہوگا۔

دیگر:

چائنا گراس باریک پیس کر رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت تھوڑی سی پانی کے گلاس میں ڈال کر گلاس کو رکھ دیں تھوڑی دیر بعد فالودہ تیار ہوگا۔

## سونا چاندی بن جائے

ملک جاپان کے ٹھگ پچھلے وقتوں میں ایسا کیا کرتے تھے کہ جب کوئی شخص سونے کا زیور ان کے پاس فروخت کرنے آتا تو وہ آزمائش کے بہانے آہستہ بکن گھاس کے عرق میں زیور کو گرم کر کے حل دیا جاتے تھے وہ چاندی بن جایا کرتا تھا۔

## خشک پھول تازہ کرنا

چنبیلی کا غنچہ توڑ کر ان کی ڈنڈیوں پر موم لگا کر پانی میں کوئلوں کو پیس کر اس پر وہ غنچہ رکھ چھوڑیں اور سایہ میں خشک کریں۔ جب پھول درکار ہوں تو موم ڈنڈیوں سے چھڑا کر غنچہ کو پانی میں چھوڑ دیں اور ہوا میں رکھ دیں تھوڑے عرصہ میں بالکل تازہ پھول بن جائیں گے۔

## منہ میں کافور جلانا

کافور کی ٹکیہ لے کر اس کے نیچے نوشادر اور مٹی کی ٹکیہ بنا کر چسپاں کریں اور ملا کر منہ میں رکھ لیں زبان کو ہرگز تپش نہ پہنچے گی۔

## منہ میں آگ رکھنا

کافور اور عقر قر حامنہ میں چبا کر تھوڑی دیر منہ میں رکھیں اور پھر دیوار کی لکڑی کا ایک کوئلہ منہ میں رکھیں پھر باہر نکال دیں منہ ہرگز نہ جلے گا۔

## منہ سے آگ کے شعلے نکالنا

منجھ کی رسی لے کر چاقو یا قینچی سے خوب باریک رگڑ لیں اور پارچہ کھدر کی کتر لے کر اس میں کتری ہوئی منجھ رکھ کر پوٹلی بنالیں اور دھاگے سے منہ ڈھیلا کر کے باندھ دیں اور آگے بڑھی ہوئی کتر پیچھے الٹا دیں آگے سے منجھ نظر آنے لگے گی۔ اس پر ایک چنگاری آگ کی رکھ کر پوٹلی کو منہ میں ڈال لیں صرف اس کا منہ باہر رہے اور خوب زور سے سانس کو اندر باہر کھینچو گر اندز کے راستے باہر نکالو پھر دھواں اٹھے گا پھر شعلے نکلیں گے اگر اس کا دھواں اندر بھی چلا جائے گا تو کوئی حرج نہیں۔ پارچہ کھدر پیشتر پانی میں تر کر لینا چاہیے۔

## طلسمی سانپ

گندھک ڈیڑھ چھٹانک کافور 5 تولہ ان چاروں کو علیحدہ پیس کر باہم ملا کر رقیق سریش ملائیں اور خوب پیس کر ایک رتی پھٹکری ملالیں اور رکھ لیں بوقت ضرورت ایک بتی کو آگ دیں وہ سانپ بن جائے گا۔

## پانی میں آگ جلے

ایک کافور کی ٹکیہ لے کر اس کو آگ لگا کر پانی میں چھوڑ دیں تو جلتی رہے گی لوگوں کو معلوم ہوگا کہ پانی جل رہا ہے۔

## چراغ آندھی میں بھی جلتا ہے

سن سے تیار کردہ کپڑے کو نمک کے پانی میں تر کر کے خشک کر لیں پھر اس کپڑے کو موم بتی کے گرد لپیٹ دیں اور موم بتی کو روشن کریں آندھی میں بھی جلتی رہے گی۔

## فوراً درخت اگانا

تمسی کے بیج، تخم کثوم کے تیل میں ملا کر مٹی کے برتن میں ڈالو اور اوپر تھوڑی مٹی بکھیر دو آٹھوں پہر



کے بعد نکال کے حفاظت سے رکھد و بوقت ضرورت ان کو زمین میں کھود کر بو دیں اور اوپر پانی ڈالیں ایک گھنٹہ کے بعد پودا اُگ آئے گا۔

## پھولوں کا رنگ تبدیل کرنا

پھول کو گندھک کا دھواں دیں رنگ بدل جائے گا پھر اصلی حالت پر لانا چاہیں تو گز کا دھواں دیں۔

**دیگر:**

نوشادر اور چونہ کو پانی میں حل کر کے پھولوں میں لگانے سے بھی پھولوں کا رنگ بدل جاتا ہے اور پانی میں تھوڑی رکھنے سے اصلی حالت پر آجاتے ہیں۔

## چھلے کا ناچ

ایک چھلہ اس قسم کا بنواؤ جو اندر سے خالی ہو اس میں پارہ بھر دیں اور منہ اچھی طرح بند کر دیں اب چھلے کو گرم کر کے میز پر رکھیں تو چھلہ خوب ناچ کرے گا۔

## پانی خون بن جائے

شطرج جو ایک مشہور چیز ہے ایک عدد لے کر زبان کے نیچے رکھ لیں اور ایک پیالہ پانی کالا کر با احتیاط اور صفائی کے ساتھ اس کا لعاب ڈال دیں تمام پانی سرخ رنگ کے مانند خون ہو جائے گا۔

## کاغذ سے تحریر مٹانا

نوشادر، سہاگہ، سنکھیا، ہموزن ملا کر حروف کے اوپر مل کر دھوپ میں رکھ دیں تو حروف اڑ جائیں گے۔

**نوٹ:** سنکھیا ایک زہریلی چیز ہے لہذا احتیاط رہے۔

## بغیر آگ جوار بھوننا

تھوڑی سی جوار لے کر تین شبانہ روز پانی میں تر رکھیں اور خشک کریں اور احتیاط سے رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت تھوڑے دانے لے کر تمام حاضرین کو دکھا کر مٹھی میں خوب بند کر لیں ہاتھ کی گرمی سے بھن جائیں گے۔ لیکن کھانے نہیں چاہئیں۔

## جادو کا نشانہ

اگر بندوق میں بجائے گولی کے پارہ ڈال کر اور بندوق کے آگے کپڑا تان کر کسی جگہ نشانہ کریں تو نشانہ بالکل درست آئے گا لیکن کپڑا محفوظ رہے گا۔

## انڈے کو بوتل میں ڈالنا

پہلے چند روز انڈے کو سرکہ میں بھگو دیں جب بالکل نرم ہو جائے تو اس کو بوتل کے منہ میں ڈال دیں وہ اندر چلا جائے گا پھر اس کو سرد پانی بھر دیں دو تین دن بعد سخت ہو جائے گا۔ اب پانی نکال دیں دیکھنے والے حیران ہوں گے انڈا بوتل میں کیسے چلا گیا۔

## دو مرغ لڑائی میں جدا نہ ہوں

ایک مرغ کی آنکھ میں سنگ مقناطیس باریک کر کے ڈال دیں اور دوسرے کی آنکھ میں برادہ آہن باریک شدہ ڈال دیں یہ دونوں مرغ ایک دوسرے سے خوب لڑیں گے اور جدا نہ ہوں گے۔

## چور پکڑنا

یہ دراصل شعبدہ ہے اس ترکیب سے بعض بناوٹی فقیر چوروں کو پکڑتے ہیں وہ ایسا کرتے ہیں کہ پھٹکری کو پانی میں گھول کر اس سے سفید کاغذ کے ایک پرزے پر ایک نام لکھ لیتے ہیں خشک ہونے پر کچھ نظر نہیں آتا اور بہت سے کورے پرزے ملا لیتے ہیں پھر ان پرزوں کو لے کر ان لوگوں کے درمیان بیٹھ جاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم ابھی چور کا نام معلوم کر لیں گے دکھاوے کے لیے پڑھتے جائیں گے اور آگ کے آگے پرزوں کو پھینکتے جاتے ہیں اچانک جب وہ پرزہ جس پر کچھ لکھا ہوا ہے جب آگ کے آگے کیا جاتا ہے تو اس پر حروف نمودار ہو جاتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ بس ہم نے معلوم کر لیا ہے صبح کو نام ظاہر کر دیں گے۔ جو چور ہوتا ہے اسکے دل میں ڈر پیدا ہو جاتا ہے اور راتوں رات ہی خود کو فقیر کے حوالے کر کے توبہ کرتا ہے اس طرح مال برآمد ہو جاتا ہے۔

نوٹ: عام طور پر پرزے پر کوئی نام نہیں لکھتے بلکہ خاص نشان بنا لیتے ہیں تاکہ کوئی دوسرا آدمی پڑھ نہ سکے۔ خاص علم ہے۔

## کپڑا نہ جلے

پھٹکری، نمک، سفید بیضۂ مرغ، پھٹکری اور نمک ہم وزن لے کر خوب پیسیں اور سفیدی بیضۂ مرغ میں ملا کر کپڑے پر لیپ کریں اس کپڑے کو خشک کر کے اس پر آگ کا دہکتا ہوا انگارہ رکھیں تو کپڑا نہ جلے گا۔

## کپڑے سے شعلے نمودار ہوں

یہ بھی عجیب طلسم ہے عام طور پر شعبدہ باز اس پر خوب اکڑا کرتے ہیں لیکن بات کچھ بھی نہیں ترکیب تیاری یہ حسب ذیل ہے۔

سپرٹ آف وائن اصلی درجہ اول ایک اونس لے کر شیشی میں بند کریں اور اس میں اڑھائی ماشہ پھٹکری باریک پیس کر ڈالیں اور فوراً ہی دیا سلائی لگا دیں کپڑے میں سے خوب شعلے نکلیں گے لیکن کپڑا اٹھاؤ گے تو وہ محفوظ ہوگا۔

نوٹ: یہ شرط ہے کہ سپرٹ اعلیٰ درجہ کی ہو۔ گھٹیا اسپرٹ کے استعمال سے کپڑے کے جل جانے کا خطرہ ہے۔

## کپڑا سادہ پانی ڈالنے سے رنگ بدلے

پہلے کپڑے کو پانی میں خوب زرد رنگ دو اور با حفاظت رکھو پھر چونا بجھا کر پانی میں ڈالو اور پڑا رہنے دو اور اوپر کا مقطر پانی لے کر ایک بوتل میں جمع کر لو بوقت ضرورت رنگا ہوا زرد کپڑا سب کو دکھائیں اور چونے کا پانی جو بالکل پانی معلوم ہو ڈبو دیں تو کپڑے کا رنگ فوراً تبدیل ہو جائے گا جس کو دیکھ کر لوگ بہت حیران ہوں گے اب کپڑے کو بھنگ کے پانی میں ڈال دیں تو پھر اصل رنگت پر آ جائے گا لیکن لوگ مزید حیران ہوں گے۔

## دو رنگ کا کپڑا

ایک سفید موٹا کپڑا لے کر پہلے اس کو پانی میں دھوئیں تاکہ آٹا وغیرہ سے پاک ہو جائے پھر فرانس درخت کی جڑیں خوب باریک پیس کر پانی میں ملائیں اور پانی کو چھان کر اس میں مذکور کپڑے بھگو کر خشک کر لیں اب کپڑے میں پھٹکری کے پانی میں جو نقش و نگار اپنی مرضی چاہیں تحریر کریں اور خشک کر کے چھوڑ دیں خشک ہونے پر کچھ نہ ہوگا اور سفید کپڑا دکھائی دے گا۔

جب تماشہ دکھانا ہوا تو مجیٹھی رنگ کو پانی میں جوش دیں جو کچھ آپ نے پھٹکری کے پانی سے تحریر کیا

تو وہ صاف ظاہر ہوگا باقی تمام کپڑا سفید رہے گا دیکھنے والے حیران ہوں گے یہ ترکیب علاوہ شعبدہ بازی کے رنگریزوں کے لیے بھی نہایت منافع رساں ہے۔

## ہتھیلی پر سرسوں جمانا

اول سرسوں کو دودھی گھاس کے عرق میں بھگو کر چار پہر تک سایہ میں خشک کریں اس کے بعد اس پر پانی کا چھینٹا دے کر ہاتھ پر مٹی رکھ کر اس پر بو دے تو ضرور سرسوں جم جائے گی۔

## پانی دودھ بن جائے

ارنڈی کی گری پانی میں پیس کر پتیلی کے اندر کی طرف اردگرد کا لیپ کریں اور خشک کر کے رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت سب کو دکھا کر اس میں پانی ڈالیں تو وہ پانی دودھ معلوم ہوگا۔

## پیٹ میں اناج بولے

منگل یا اتوار کے دن چکور نر کو ہانڈی میں بند کر کے کسی کھیت کی شمال کی طرف دبا دیں تو کوئی اس کھیت کے غلے کو جبراً کھائے گا اس کے پیٹ میں وہ اناج بولے گا اس ترکیب سے چور پکڑا جائے گا۔

## چھلنی میں سے پانی نہ گرے

چھلنی میں سے سات بار گھیکوار کا گودا مل کر سایہ میں خشک کر کے اب اس میں پانی ڈالیں تو پانی ہرگز نہ گرے گا۔

## کپڑا پانی میں ہرگز تر نہ ہوگا

عرق برگ پوئے تلخ میں تین بار کپڑے کو تر کر کے سائے میں خشک کر کے اگر اس کپڑے پر پانی ڈالے تو کپڑا تر نہ ہوگا۔

## بجھا ہوا چراغ روشن ہوگا

اگر چراغ بجھ گیا ہو اور بتی قدرے چمکتی ہو اس پر گندھک پیس کر چھڑک دے چراغ روشن ہوجائے گا۔



## پھول ظاہر ہوتے ہیں

تیل دھتورہ، تیل انکول دونوں میں فتیلہ تر کر کے جلا دے پھول ظاہر ہوں گے۔

## روشنی میں سانپ نظر آئیں

سانپ کی کینچلی کی چار بتیاں بنا دیں اور چاروں کو ہر چہار کونے میں جلا دیں سانپ ہی سانپ نظر آئیں گے۔

نوٹ: بتی کو چراغ میں جلانا چاہیے۔

## چراغ کی روشنی میں برہنہ ہو

جونک لا کر باریک پیس کر سرخ کپڑے میں لپیٹ کر شب کو فتیلہ جلا دے جو کوئی اس روشنی میں آئے گا کپڑے دور نہیں کرے گا لیکن برہنہ نظر آئے گا۔ اعلیٰ کھیل ہے۔

## چراغ کی روشنی میں آئے گا اور ناچے گا

بروز اتوار چھپکلی کی دم کاٹ کر جب کہ وہ تڑپنے لگے خود ناچتا رہے جب ٹھنڈی ہوجائے تب نریا باڑی روئی میں اس کی بتی بنا کر شب کو چراغ روشن کر کے گل کر دے اور اس بتی کو جلائے تمام آدمی ناچنے لگیں گے۔ جب تک بتی جلتی رہے گی جب بتی کو گل کر دو گے تو کچھ نہ ہوگا۔

## عمل خود غائب ہونے کا

بروز یک شنبہ (اتوار) کو کنکری بیضہ جانور ٹیٹری کو جو کنارے تالاب یا دریا ہوتی ہے اس کے بیضے کے بیچ جتنی کنکریاں ہوں سب اٹھا لے اور روبرو آئینے کے رکھ کر ایک ایک کنکری منہ میں ڈالتا جائے اور پھر باہر نکال لے اور آئینہ کو دیکھتا جائے جونسی کنکری سے آئینے کی شکل غائب ہوجائے اس کنکری کو بوقت ضرورت منہ میں ڈال لے تو سب کی نظروں سے غائب ہوجائے گا جس وقت کنکری کو منہ سے نکال لے ظاہر ہوجائے گا۔

## عمل ازار بند توڑ دے

بروز ہفتہ یا اتوار جب کہ چڑا اور چڑی آپس میں جفتی کرتے ہوں ایک کچے سوت کا تاگا جو کسی

کنواری لڑکی کا کاتا ہوا ہو جب تک وہ جفتی کریں تب تاگے کو گرہ دیتے جائیں اور بعد میں پھر لوبان کی دھونی دیں پھر اس تاگے کو راستے میں ڈالے جو عورت اس پر سے گزرے گی اس کا ازار بند ٹوٹ جائے گا۔ مگر یاد رہے کہ دن ہفتہ یا اتوار ہو۔

## عمل زیادہ کھانا کھانے کا

جو پتہ ہوا کے ساتھ بگولے میں اوپر جائے اسی حالت میں اپنے دانتوں سے پکڑے ساتھ پتے خوک کے کمر میں باندھے تو اڑھائی من کھائے گا۔

## پانی میں چراغ جلتا رہے

پھٹکری کا پانی کافور کا پانی بروز منگل چراغ میں پر کر کے بتی جلا دے۔

دیگر:

- چراغ روشن کردے کافور کی بتی بنا کر چراغ میں جلا دے روشن رہے گا۔
- عرق سہ برگہ عرق گھیکوار کو فتیلہ پر سات بار ملے اور جلا دے تو روشن رہے گا۔

## انگلی لگانے سے انگلی نظر نہ آوے

عرق سہ برگہ اور عرق انکول ملا کر اپنی انگلی پر لگا دے تو تمام آدمیوں کو انگلی نظر نہیں آئے گی۔

## پتوں پر ڈالنے سے مشل چراغ روشن رہے گا

چراغ خام میں روغن انکول بھرے اور بتی جلا دے اور درخت کے نیچے رکھے ہر ایک پتہ مشل چراغ کے روشن ہو جائے گا۔

## سرسوں سبز ہو جائے گی

مٹی کے کونڈے میں سرسوں کو عرق انکول میں تر کر کے ڈالے بعد چار گھڑی کے سرسوں سبز ہوں گی۔ دیگر سرسوں کو سات مرتبہ شیر سنگ مادہ میں تر کر کے خشک کریں اور پھر بول خر میں بدستور تر کرے۔ پھر کونڈے میں وہ سرسوں ڈال دے چار گھڑی بعد سرسوں سبز ہو جائے گی۔



## درخت آم پیدا ہوگا

عرق پوے تلخ میں آم کی گٹھلی تر کر کے اور سانپ کے بل کی مٹی میں دفن کرے بعد پہر دو پہر کے آم کا درخت پیدا ہوگا۔

## بغیر چراغ کے روشنی ہوگی

الو کی کھوپڑی میں روغن انکول اور روغن کنجد سیاہ سے تر کر کے تیل بنا کر کاجل اتارے جو کوئی آنکھ میں لگائے اندھیرے میں روشنی نظر آئے۔

## جسم پر طلا کرنے سے دوسروں کو بڈھا معلوم ہو

بروز منگل 12 بجے دن کے سرسوں سفید پیس کر اور بکری کا پیشاب ملا کر اور اس میں روغن انکول ملا کر تمام بدن پر لیپ کرے تمام آدمیوں کی نظروں میں بڈھا معلوم ہوگا۔

## عمل نظر باندھنے کا

لکڑی کونج کی لا کر بروز یکشنبہ مرگھٹ پر بوقت شب جائے اور تیل کی چتا پر جو اسی روز جلایا ہو دفن کردے پھر منگل کی رات کو جا کر نکال لائے پھر اس لکڑی کو چاروں طرف گھمائے جو شخص اس لکڑی کو دیکھے گا نظر بند ہو جائے گی۔

دیگر:

روغن انکول بروز یکشنبہ عرق برگ لاجونتی ملا کر ہاتھ میں ملے جو کوئی ہاتھ دیکھے گا اس کی نظر بندھ جائے گی۔

## کبوتر کا پر رکھنے سے کبوتر دکھائی دے

بروز یکشنبہ عروج ماہ میں کبوتر سیاہ یا سفید روغن انکول میں تر کر کے اپنے پاس رکھے اور ہر وقت تماشے کے ہاتھ پر اس پر کو رکھ کر کہے کہ کبوتر ہاتھ پر ہے جس قسم کا پر ہوگا اسی طرح کا کبوتر دکھائی دے گا۔

## مکان وغیرہ سب چیزیں سبز معلوم ہوں

سر جگنو کا کاٹ کر جھلی میں لپیٹیں اور اس پر زنگار چھڑک کر روغن شیریں سے جلائیں مکان وغیرہ سب اشیاء سبز معلوم ہوں گی۔

## جہاں چلا جائے دہشت نہ ہو

اگر پوست گرگ کھال بھیڑیئے کی' کا تسمہ بنا کر کمر میں باندھیں اس کی تاثیر سے رات کو جہاں چلا جائے دہشت کبھی نہ ہو۔

## پانی میں نہ ڈوبے

دومنہ والے سانپ کے خون میں کپڑا بھگو کر دھوپ میں سکھا دے اور پھر اس کی گولی بنا کر منہ میں رکھے اور پانی پر چلے ہرگز نہ ڈوبے گا۔

## جو دیکھے وہی مطیع ہو

اتوار کے روز گھوگھو کی زبان اور ڈھائی پتی نیم کی خوب باریک پیس کر اس کو آنکھ میں بطور سرمہ کے لگا دے اور جس شخص کو دیکھے وہ اس کا تابعدار ہو جائے۔

## پستان غائب ہوں

چھوئی موئی (لاجونتی) کی پتی لے کر اتوار کے روز ہاتھ میں ملے۔ جب کسی عورت کو دونوں ہاتھ دکھلا کر بند کرے تو اس کے پستان غائب ہو جائیں اگر ایک مٹھی کھول دے تو ایک پستان ظاہر ہو اگر دونوں کھول دے تو دونوں برآمد ہوں گے۔

## طلسمی آئینہ

اگر پستان مادہ سگ کاٹ کر پشت آئینہ پر چسپاں کر دے جو شخص اس کو دیکھے گا اس کی شکل مشابہ سگ معلوم ہوگی۔

## انڈے کا عجیب کرتب

میں نے خود آزمایا ہے کہ اگر تیزاب گندھک یا نمک یا شورے کا ایک پانی کے بھرے ہوئے ٹب میں ڈالیں اور وہ جب اس میں حل ہو جائے تو ایک انڈا چھوڑ دیں تو اول وہ انڈا پانی میں بیٹھ جائے گا مگر تھوڑی دیر کے بعد اس میں پانی کے بلبلے سے آنے شروع ہوں گے اور وہ انڈا خوب زور زور سے چکر کھانے لگے گا۔ واضح ہو کہ سب تیزاب سے عمدہ نمک کا تیزاب ہے۔



## پیاسا انڈا

جونک اگر انڈے میں ڈالیں اور پھر اس کو پانی کے نزدیک رکھیں تو یہ انڈا پانی میں خود بخود چلا جائے گا۔

## ﴿شعبدات﴾

## دو چراغوں کے شعلے آپس میں لڑیں

ایک چراغ میں بھیڑیئے کی چربی اور دوسرے میں بکری کی چربی رکھ کر سنبل کی روئی کی بتی بنا کر ڈالے اور ایک شمال کی طرف اور دوسرا جنوب کی طرف اپنے سامنے ایک ہاتھ کے فاصلے پر رکھ دیں پھر دونوں شعلے آپس میں ایسا لڑیں گے کہ دیکھنے والے کو تعجب ہوگا اور اگر ایک کو پہلے بجھاؤ گے تو پھر جل اٹھے گا اگر دونوں کو اکٹھے بجھاؤ گے گل ہوں گے۔

## بارش اور ہوا میں چراغ جلے

سمندر پھٹ اور گندھک پیس کر روئی میں لپیٹ کر بتی بنا کر تلوں کے تیل میں جلائیں خواہ کیسی ہی اندھیرا طوفان ہو چراغ جلے گا۔

## تمام گھر میں بچھو نظر آئیں گے

ٹیڑھی کو روغن زیتون میں بھگو کر چراغ میں روغن کنجد میں جلائیں تو تمام گھر میں بچھو نظر آئیں۔

## سبزی کو اچھلنے کی ترکیب

بھادوں کے مہینے میں جنگل سے اتوار کے دن مینڈک کو لائیں اور اس کے منہ میں مٹی بھر کے اس میں سات دانے ارارد کے رکھے اور اس طرح زمین میں دفن کریں کہ منہ اس کا اوپر کھلا رہے اور آب باراں یا دریا سے سینچنا شروع کریں جب درخت قائم ہو اور اس میں پھل لگ کر خشک ہو جائے تب اتوار کے دن توڑ کر دانہ نکال کر رکھ دیں پھر ان میں سے دانے جس ترکاری کی ٹوکرے میں رکھیں گے سب ترکاری اچھلنے لگے گی۔

## دو برتن آپس میں لڑیں

کچھ پختر میں اتوار یا منگل کے دن دو دانت کالے کتے کے اور دو دانت کالی بلی کے لائیں چاروں کو سیندور لگا کر ایک پیالے میں رکھ کر ڈھکنا ڈھانک دیں پھر دو دانت مینڈھے کے اور دو بکری کے لائیں اور سیندور لگا کر بکری کے دانت ایک پیالے میں بند کر دیں اور مینڈھے کے دوسرے پیالے میں رکھ کر بند کر کے ان کو اتر اور دکھن کی طرف رکھ دیں فاصلہ ایک ہاتھ ہو اور پہلا پیالا کتے بلی والا بیچ میں رہے اور مینڈھے اور بکری والے باہر ہوں تو مینڈھے اور بکری والے پیالے لڑیں گے اور کتے بلی والا ان کو چھڑائے گا۔

## دن میں ستارے نظر آئیں گے

سفید سرے کو پیس کر اگست کے پھول کے رس میں سات دن تک تر رکھے پھر اس سرے کو آنکھ میں لگائیں دن کو ستارے نظر آئیں گے۔

## گھر پانی سے بھرا نظر آئے

مچھلی اور بھیڑیے کی چربی ہم وزن لے کر بتی بنائیں اور چراغ میں جلائیں سب گھر پانی سے بھرا ہوا نظر آئے گا۔

## گھر کی آگ بجھانا

جب کسی مقام میں آگ لگے تو ایک لوٹا پانی کا کنویں سے منگا کر لگی آگ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو اور آگ سے انوع واقسام کی عاجزی کر کے یہ کہتا جائے کہ اے اگن دیوتا ٹھنڈی ہو جاؤ اور جب سانس اندر کو جائے تب لوٹے سے پانی پیتا جائے آگ بجھ جائے گی۔

## لیموں سے خون نکلنے کا شعبدہ

کٹھمل کے خون میں چھری تر کر کے خشک کرے پھر اس چھری سے لیموں کاٹے عرق سرخ نکلے گا۔



## بے جان ماہی گیر

ایک چینی کے پیالے میں پانی بھر دو اور ٹین یا پیتل کی مچھلیاں عمدہ بنی ہوئی جس کے منہ میں لوہے کی میخ بطور چونچ کے لگی ہوئی ہو چھوڑ دو اب یہ مچھلیاں تیرتی رہیں گی اب لکڑی کا یا کسی اور شے کا کھلونا جس کی شکل ماہی گیر کی سی ہو کنارے پر کھڑا کر دو اس کے ایک ہاتھ میں کنڈی ہو جس سے مچھلی کا شکار کرتے ہیں مگر وہ کنڈی مقناطیسی لوہے کی ہو تو اس کنڈی کو پانی میں ڈال دو فوراً مچھلیاں مقناطیسی کشش کے کانٹے سے چمٹ جائیں گی۔ اس وقت سب کو باہر نکال لو گویا ماہی گیر نے شکار کیا ہے۔

## سانپ مینڈک

ایک مینڈک بنا کر اس کے پچھلے پاؤں میں لوہا لگا دو اور ایک حوض میں پانی بھر کر چھوڑ دو ایک اژدہا سانپ کو بھی چھوڑ دو تو یہ سانپ تیرتا ہوا جونہی مینڈک کے پاس جائے گا اور فوراً مینڈک کو منہ میں پکڑے گا گویا سانپ نے مینڈک کو پکڑا ہے۔

## بطخ پانی میں ڈوبے اور تیرے

موم کی پولی بطخ بناؤ اور بجائے چونچ کے چھوٹا سا ٹکڑا مقناطیسی کا لگا دو پیٹ میں نمک بھر دو ایک پھول کسی ہلکے دھات کا بناؤ اور ڈنڈی لوہے کی لگاؤ اس پھول کو پانی میں چھوڑ دو پھول تو تیرتا پھرے گا مگر بطخ بسبب وزن کے اول ڈوب جائے گی جس وقت نمک پانی میں گھل جائے گا اس وقت بطخ سطح پانی پر تیر آئے گی اور پھول کو منہ میں پکڑ لے گی۔

## جادو کا جہاز

ایک جہاز مع بادبانوں کے ٹین کا بنواؤ اور ایک طرف تھوڑا سا لوہا لگاؤ۔ مگر ہلکا سا تا کہ جہاز بھاری وزن کے سبب ڈوب نہ جائے۔ ایک ڈنڈی مقناطیسی قوت کی بناؤ جس طرف جھنڈی جہاز کو دکھاؤ گے اسی طرف جہاز چلے گا مگر ڈنڈی اس طرف دکھلاؤ جس طرف لوہا لگ رہا ہے۔

## ازار بند توڑنے کے لیے

آخر ماہ منگل کے روز کمہار کا ڈورا لائے رات کے وقت جب تارا ٹوٹے اسی وقت دھاگے میں سات گرہیں دے۔ جو عورت جاتی ہو۔ راستہ میں ڈال دیں ازار بند ٹوٹ جائے گا۔

## آواز دے کہاں ہو

سب کی نظروں سے غائب ہونے کے لیے آپ کو چاہیے کہ بروز اتوار سگ سیاہ کو سیاہ تل کھلائیں اور اس کی چربی سے تیل نکال کر مردہ کی کھوپڑی میں کاجل حاصل کریں اس کاجل کو جو شخص اپنی آنکھوں میں لگائے وہ تمام لوگوں کی نظروں سے غائب رہے گا۔ لیکن خود سب کو دیکھے گا۔

## چاول موتی نظر آئیں

منگل کے دن عروج ماہ میں جب کہ پکھ پختر ہو مرگھٹ میں چاول لے جائیں اور کسی کی کھوپڑی میں رکھ کر لوگوں کو دکھائیں تو لوگوں کو نہایت نفیس موتی نظر آئیں گے۔

## تمام جسم شکستہ نظر آئے

لکھا نامی بوٹی برسات میں ہوتی ہے اس کی پتی چھوٹی گول رنگ سبز ہوتی ہے اس کو حاصل کر کے اس کا عرق نکالیں اور اپنے بدن پر مل کر ناظرین کو دکھلائیں انہیں تمام جسم شکستہ نظر آئے گا۔

## عورت مرد یکساں نظر آئیں

شنگرف' پوست' بیضہ مرغ سرخ رنگ سمندر پھن' مائط گربہ استخوان امنہ ایک جگہ جمع کر کے عرق انکول میں ملا کر میں اتوار کی رات کو بوقت نصب شب مرگھٹ پر جائے اور ان ادویات کو کھوپڑی پر لکھ کر کسی جلتی ہوتی چتا میں جائے پھر اس راکھ کو اپنی انگلی پر لگا کر لوگوں کو دکھائیں تو ان کی نظر بند ہو جائے گی ان کو مرد عورت یکساں نظر آئیں گے۔

## طلسمی کاجل

بوقت خسوف بروز یکشنبہ بیج دتل سفید بیخ کتائی سفید روغن انکول میں روئی تر کر کے کسی چراغ میں رکھے اور بتی جلائے اور آدمی کی کھوپڑی اوپر رکھ کر کاجل اتار لیں یہ کاجل جو آدمی آنکھوں میں لگائے تو لوگوں کی نظروں سے غائب ہوگا جب دھوڈالے تو اثر زائل ہوگا۔

## مجلس ناچنے لگے

اتوار یا منگل کو گرگٹ زرد لائیں جب چاند برج جوزا میں ہو اس وقت اسے مار ڈالے مارتے وقت



جب تک وہ تڑپتا رہے خود بھی برہنہ ہو کر ناچتا رہے پھر اس کی دم کاٹ کر سکھالیں جب تماشہ دیکھنا چاہیں اس دم کی بتی بنا کر چراغ میں ڈال کر اسے روشن کریں اور کسی مجلس میں لے جا کر رکھ دیں تمام اہل محفل بے ساختہ ناچنے لگیں گے۔

## حقہ آواز دے

مدار یہ قسم کا حقہ لے کر اس کے مطابق اس میں چونے کی نڑی بھر دیں اور پانی لکڑی کے برابر رہے وقت تماشہ دیکھنے کے حقہ کو تازہ کرنے کے لیے جائے اس کی نڑی میں عرق لیموں ذرا ہوشیاری سے داخل کریں اور چلم بھر کے اس پر رکھ دیں پر کہیں شیخ جی حقہ نوش کیجیے فوراً حقہ سے چیخنے کی آواز نکلتی ہوئی معلوم ہوگی اور دھواں بھی نکلے گا' اور لوگ سمجھیں گے بلاشبہ کوئی بزرگ یا پاک روح حقہ کے کش لگا رہی ہے۔

## شیشہ یا لوہا تانبا معلوم ہو

بغیر زنگ کے لوہے کا ٹکڑا لے کر اس پر نیلا تھوتھا مل دیں اس کا رنگ برنگ تانبا معلوم ہوگا اگر شیشہ پر ملا دیں تو کبھی تانبا معلوم ہو دیکھنے والا ہرگز جلدی نہ پہچان سکے گا پھر اگر اصلی حالت پر لانا ہو تو نمک کے شورے سے دھویا جائے اصلی حالت پر آجائے گا۔

## پانی مثل برف جم جائے

نیم گرم پانی میں قدرے پیشاب ہوا بریشم ماہی ڈالتے جائیں تو آب مثل برف کے ہو جائے گا۔

## مچھلیاں پیدا ہوں

مچھلیوں کے انڈے لے کر مچھلیوں کے انڈے پانی میں ملا کر اولوں میں رکھ لیں اولے ٹھنڈے ہونے پر مٹی کو اٹھا کر سائے میں خشک کر کے پیس کر رکھ چھوڑیں ناظرین کو جب تماشا دکھانا منظور ہو تو ایک طشت میں پانی بھر کر اس مٹی کو اوپر سے بکھیر دیں فوراً چھوٹی چھوٹی مچھلیاں پیدا ہو کر حرکت کرنے لگے گیں۔

## اندھیرے میں بغیر روشنی پڑھنا

جانور ہدہد کا خون خشک کر کے سفید سرمہ میں ملا کر رات کو اپنی آنکھوں میں لگائیں جو پڑھیں بخوبی پڑھا جائے گا۔

# عورت کے پستان غائب ہوں

اتوار کے روز ایک چمگادڑ پکڑ کے اس کو سات اتوار گوگل کی دھوپ دیتے رہیں ساتویں اتوار بوقت دوپہر برہنہ ہوکر اسے ذبح کر ڈالیں۔ اس کے خون اور لاجونتی کے رس سے روئی تر کر کے بتی بنائیں پھر تانبے کے چراغ میں روغن مالکنگنی ڈال کر اس کا کاجل نکالیں اور اپنی مٹھی پر لگا کر جس عورت کو دکھا کر مٹھیاں بند کریں اس کے پستان غائب ہوں گے جو کھولنے پر بدستور نظر آئیں گے۔

# حاضر غائب

بروز اتوار جب اماوس ہو دو مردوں کی کھوپڑیاں لا کر مرگھٹ میں جلائیں ایک کھوپڑی میں الو کا پتہ اور گھی ڈال کر روشن کریں اور دوسری میں کاجل حاصل کر کے کاجل ڈالتے وقت برہنہ رہیں کسی سے گفتگو نہ کریں کاجل تیار ہوتے ہی فوراً ایک تانبے کے تعویز میں بند کر کے منہ میں رکھ لیں جہاں چاہے چلا جائے وہ سب کو دیکھے گا مگر اسے کوئی نہ دیکھے گا مگر جب تک تعویز منہ میں رکھے کسی سے بولے نہیں۔

# پرندوں کا شکار کرنا

ہڑتال، گندھک اجوائن خراسانی ان سب کو پیس کر شیر آک میں بھگو دیں پھر ان میں چاول یا دانے کسی اناج کے ڈال کر خشک کریں جو جانور ان میں سے ایک دانہ بھی کھا جائے گا وہ بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑے گا اور اگر ہوش میں لانا منظور ہو تو روغن زیتون پلا دیں ہوش میں آ جائے گا۔

# کبوتر پکڑنا

باقلے کو ہڑتال کے ساتھ پکا کر گولیاں بنا لیں اور جہاں کبوتر بیٹھے ہوں دانوں میں ملا کر اسے بکھیر دیں ان میں سے جو گولی کھائے گا بے ہوش ہو جائے گا پکڑ لیں روغن زیت اس کے منہ میں ٹپکائیں ہوش میں آ جائے گا۔

# جانوروں کو قابو کرنا

مرکی ہڑتال ہر دو کو آٹے میں ملا لیں اور جانوروں کو ڈالیں جو کھائے گا بے ہوش ہو جائے گا ہوش میں لانے کے لیے اسے سرد پانی سے نہلائیں۔



# دیگر حاضر غائب

سیاہ گربہ کی آنول نال لے کر خشک کر لیں بعد میں تین حصہ سونا سولہ حصہ چاندی بارہ حصہ تانبا لے کر ان کا تعویز بنائیں۔ خشک شدہ آنول نال اس میں بند کر کے پہن لیں جہاں چاہے چلا جائے کوئی نہ دیکھے گا۔

دیگر:

# یوگا بھیاس



اشنان:

آپ کواسباق شروع کرنی سے پہلے یہ بتانا ضروری ہے کہ انسان کا جسم پاک صاف ہونا چاہیے اور اس کے لیے جسم کی صفائی ضروری ہے۔ ورنہ اس کے بغیر انسان کبھی وہ مقام حاصل نہیں کر پاتا جس کی خواہش وہ رکھتا ہے۔ یوگا بھیاس کیا چیز ہے اور کسے کہتے ہیں اس کی تفصیل یہ ہے۔

یاد رہے کہ یوگا بھیاس آو ک کاموں سے پہلے اشنان (غسل) کرنا ضروری ہے شاستروں میں لکھا ہے کہ پراتا کال ہی انسان کو اشنان کرنا چاہیے۔ اس وقت کے کیے ہوئے اشنان کے دس فوائد ہیں۔ ❶ روپ۔ خوبصورتی' ❷ تیج' رعب' ❸ بل' طاقت' ❹ پوترتائی' پاکیزگی' ❺ شانتی' ❻ دھیرنہ۔ حوصلہ' ❼ اروگیتا' تندرستی' ❽ مند سوپنوں کا ناش یعنی دافع بدخواب' ❾ یش' شہرہ' ❿ عقل۔ ان صفات کے ہونے سے انسان کو دوچار کرنے کے بعد گیان کی پراپتی ہوئی ہے۔ جس سے وصل خدا ہوتا ہے۔ قرآن شریف میں بھی لکھا ہے کہ انسان کا جسم غسل سے پاک ہوتا ہے اور پاکیزہ جسم کا دل عبادت میں اچھی طرح گڑھ جاتا ہے۔ پانچ وقت کی نماز کے پیشتر غسل کرنا ضروری ہے مگر اب چند ہی اشخاص اس رول کے پابند ہیں۔ ورنہ عامل لوگ اکثر وضو ہی کر لیا کرتے ہیں جو اکثر غسل کرنے کے بعد بھی ضروری کرنا ہوتا ہے۔

ویدوں اور حکیموں کی بھی یہی رائے ہے کہ ہر روز صبح صادق کو نہانے والا ہمیشہ تندرست رہتا ہے۔ بشرطیکہ اور کسی قسم کی بے اعتدالی نہ کرے۔ بلکہ ایسے شخصوں کو جن کا کام ہی ایسا ہے کہ میلے کچیلے ہو جاتے ہیں۔ دن میں دو وقت نہانا چاہیے۔

اب آپ کو یہ تو خوب اچھی طرح سے معلوم ہو گیا ہے کہ نہانا ہر مذہب میں ضروری ہے۔ اگر کوئی آدمی دیدہ و دانستہ اور تندرست رہ کر بھی نہانے سے گریز کرتا ہے تو وہ پرلے درجہ کا غلیظ اور ناپاک ہے۔ نہانے سے پیشتر نیچے لکھے ہوئے جنتروں میں سے ایک کو لیموں کے رس کے ساتھ لکھ کر چوتڑ کے نیچے رکھ لیں۔






اس کے بعد اشنان تھان یعنی کسی ندی' تالاب یا کنوئیں پر جا کر پہلے وہاں سے تھوڑی سی مٹی لے کر اپنے جسم پر لگائیں اور لگاتے وقت منہ سے یہ منتر پڑھیں۔

منتر:

اشوکرانتے رتھ کرانتے۔ دشنوکرانتے' دسوندھرے۔ مرتکے ھرے پاپانیمیادشکر تنگ کرتم

پھر دائیں ہاتھ میں جل (پانی) لے کر یہ دونوں منتر پڑھے۔

❶ آپونارائینو وبھوت ستاایواسیائے نم پنہ۔ تسمات نارائننگ دیوم سنان کاے متمراھم

❷ گنگے چہ یمنے چیو گوداوری سرسوتی۔ نربدے سندھو کاویری جلے اسمن سندھنگ کورو

اشنان کرتے وقت ان ہر دو منتروں کو پڑھتا رہنا چاہیے۔ اہل اسلام کے واسطے لازمی نہیں ہے۔ بلکہ وہ اپنے عقیدہ کے مطابق غسل کریں مگر دیگر عملیات میں ہر ایک کے واسطے پورا عمل مطابق کتاب ہذا کرنا لازمی ہے۔

یوگا بھیاس۔ یوگ نام وصل کا۔ ابھیاس کے معنی ہیں مشق وصل کی مشق کو یوگا بھیاس کہا جاتا ہے۔ مگر یہ وصل ذات احد سے مراد ہے۔ اکثر ایسے یوگی اور مہاشکتی کہا کرتے ہیں ان کی دو قسمیں ہیں۔ راج یوگ وہٹ یوگ

# راج یوگ کی منزلیں

راج یوگ کی آٹھ بھومیاں (منازل) ہیں۔ 1 یم، 2 نیم، 3 آسن، 4 پرانا یام، 5 پرتیاہار، 6 دھارنا، 7 دھیان، 8 سمادھی۔

یم اور نیم ہر دو کے پانچ پانچ اصول ہیں۔ جو مندرجہ ذیل ہیں۔

## یم کے پانچ اصول اور ان کی تشریح:

1 اہنسا، 2 ست، 3 استیے، 4 برہم چریہ، 5 اپری گرہ

### 1 اھنسا:

نفسانی خواہش کے لیے کسی بھی جاندار کو تکلیف دینے کا دل میں خیال تک نہیں کرنا چاہیے۔ اہنسا پر مودھرم یعنی کسی جیو ماتر کو بھی دکھ نہ دینا ہی پرم دھرم ہے۔ جو ہنسا نہیں کرتے ان کو کوئی ایذا نہیں پہنچا سکتا۔ یوگی جنہوں کے پاس جب چور، رہزن یا شیر، بگھیاڑ وغیرہ موذی جانور آتے ہیں تو وہاں آ کر خود رحم کی صفت سے موصوف ہو جاتے ہیں۔ یہی یم کا پہلا اصول ہے۔

### 2 ست:

جو شخص کہ پکا راست باز ہے اور کسی لالچ میں پھنس کر بھی سچائی کو نہیں تیاگتا اور سچ ہی بولتا ہے اس میں خود بخود ہی روشن ضمیری کے آثار نمایاں ہونے لگ جاتے ہیں اور ہمیشہ سچ بولنے والے کی زبان سے نکلی ہوئی بات پتھر پر لکیر ہو جاتی ہے وہ کبھی بھی جھوٹ نہیں ہوتی۔

### 3 استیے:

بلا اجازت مالک کے کسی شے کو نہ چھونا۔ پھر اس کا عامل جس اشیاء کو چاہے وہ خود ہی حاضر ہو جاتی ہے۔

### 4 برھم چریہ:

دھیرج کی باحفاظت رکھ کر تعلیم حاصل کرنا اور اس کو محفوظ رکھنے کے جو کچھ فائدے اور نقصان ہیں۔ وہ ظاہراً نظر آ رہے ہیں کہ جو شخص منی کو بے فائدہ صرف کرتا ہے اور شہوت پرست ہو کر ناجائز استعمال کر کے لطف حاصل کرتا ہے وہ زندہ درگور ہو جاتا ہے۔ دل و دماغ کمزور ہو کر جریان، احتلام، ز بان وغیرہ۔ امراض مین مبتلا ہو جاتا ہے۔ بصارت چشم جاتی رہتی ہے۔ گنٹھیا فالج وغیرہ کا شکار ہو کر



نامرد ہو جاتا ہے جس سے سلسلہ نسل بھی آئندہ معدوم ہو جاتا ہے پہلے تو اسے اپنے کئے کی سزا یہاں ہی مل جاتی ہے۔ پھر اس پاپ کا پھل دوسرے جنم میں بھی بھگتنا پڑتا ہے۔ جو اس کی حفاظت کرتے ہیں۔ یہ ان کی حفاظت کرتی ہے۔ انسان ہمیشہ تندرست رہ کر اپنی خواہشات کو پورا کر سکتا ہے۔

### 5 اپری گرہ:

اندریوں کو بس میں کرنا یعنی نفس امارہ کو قابو میں رکھنا۔ یوگی وہی ہے جو نفس امارہ کو قابو میں کر کے حرص و ہوس کو ترک کر دے جیسے کہ پرماتما کو کسی اشیاء کی ضرورت نہیں۔ ایسے ہی یوگی کو بھی خواہش نہیں رہتی۔ اس لیے ہر عامل کو چاہیے کہ کسی بھی ضرورت کو اپنے اوپر حاوی نہ کرے بلکہ اپنے نفس پر پوری طرح قابو حاصل کرنے کی کوشش کرے۔ جب یوگی اپنی ضروریات کو کم کرتا ہے تو پرماتما کی قرابت حاصل ہوتی ہے اور جب کسی اشیاء کی بھی تمنا باقی نہیں رہتی تو خود بھگوان بن جاتا ہے پس اگر ایسا بننا چاہتے ہو تو نفس امارہ کو مار دے اور بلندی حاصل کر۔

## نیم کے پانچ اصول اور ان کی تشریح:

1 شوچ، 2 سنتوش، 3 تپیا، 4 سوادھیائے، 5 ایشور پرندھان۔

### 1 شوچ:

ہمیشہ پاک وصاف رہنا، جسم کی صفائی پانی کے ہمراہ کرنا اور روحانی صفائی وچار گیان سے یوگی خود صفائی پسند ہو کر دوسروں کے اجسام کو نہیں چھوتا اس وجہ سے اس کے دل میں خود ہی یکسوئی پیدا ہو جاتی ہے اور پرمانند یعنی سچی خوشی حاصل ہوتی ہے۔ یہی خوشی اسے آکاش کی بلندیوں پر پہنچا دیتی ہے۔

### 2 سنتوش:

اس کا مطلب یہ ہے کہ صابر رہنا اور ناموجود چیز کا احساس پیدا نہ کرنا۔ سنتوش میں جس قدر آرام ہوتا ہے وہ نجات کے برابر ہی یوگیوں نے مانا ہے۔ بے شمار دولت کے پانے سے بھی وہ لطف حاصل نہیں ہوتا جو کہ صرف آرزو خواہش ترک کرنے سے۔

### 3 تپیا:

ہر وقت پڑھتے رہنا یعنی سوائے سونے اور درشن کے وقت کے باقی تمام وقت مطالعہ میں صرف کرنا۔ کیونکہ علم کے ذریعہ سے اپنی اصلیت معلوم ہو جاتی ہے۔ جب اپنی اصلی ہستی معلوم ہو جائے تو طبیعت بشاش رہتی ہے دیگر کئی قسم کے شکوک رفع ہو کر آنند حاصل ہو جاتا ہے یعنی منزل مقصود تک پہنچ جاتا ہے۔

### ⓹ ایشور پرندھان:

سوائے ایک پرماتما سرب سرشٹی کرتا کے اور کسی پر بھی بھروسہ نہ رکھنا اور واحد جاننا اور سب کو اس کے زیر ماننا۔ یعنی ایشور اللہ کے.......... وہی ذات ہے جو کائنات کی مالک اور ہماری پراتنا ہے۔ اسے ہی پانے کی جستجو کرنی چاہیے۔ ہر وقت اسی کا دھیان رکھنا چاہیے۔

یوگی کو چاہیے کہ پہلے ان ہر دو بھوسکاؤں (منازل) کی مشق خوب اچھی طرح سے کر کے بھوسکا سوئم میں قدیم آگے بڑھائے مگر بغیر ان ہر دو کی مشق کے ہرگز قصد نہ کرے ورنہ کامیابی ممکن نہیں۔

## آسن اور اس کی تشریح

آسن اس نشست کا نام ہے جس سے انسان بہت دیر تک بیٹھ کر مشق کر کے اور جس نشست میں بہت دیر تک بیٹھ سکے اسی میں آرام معلوم ہوتا ہے۔ آسن کئی اقسام کے ہوتے ہیں جن کے علیحدہ علیحدہ نام ہیں اور ہر ایک سے کئی بیماریاں دور ہو جاتی ہے یہاں صرف چند کی تشریح کی جائے گی بہت سے یوگی صرف پدم آسن کو ہی پسند کرتے ہیں۔

### پدم آسن:

بائیں پاؤں کو اٹھا کر دائیں ران پر اور دائیں پاؤں کو اٹھا کر بائیں ران پر رکھنا اور داہنے ہاتھ سے بائیں پاؤں کے انگوٹھے کو اور بائیں ہاتھ سے دائیں پاؤں کے انگوٹھے کو









پکڑ رکھنا۔ یہ آسن شروع میں تو بہت تکلیف دہ معلوم ہوتا ہے مگر آہستہ آہستہ مشق کرنے سے یہی آرام دہ ہو جاتا ہے اور یوگی بہت دیر تک اس آسن میں بیٹھ سکتا ہے۔

### سدہ آسن:

بائیں پاؤں کو جوڑا کر اسی ایڑی کو ران کے آخر میں رکھ کر چار زانوں بیٹھنا اور جسم کے بالائی حصہ کو خوب کس کر رکھنا اسی کا نام سدھ آسن ہے۔ ایسے سدھ آسن، دھونی آسن، شنکھ آسن وغیرہ بہت سے آسن ہیں جو طالب کو کسی کامل یوگی کے پاس جا کر سیکھنے چاہئیں۔

# پرانایام یعنی مشق دم

یہ عمل اول کی تین منازل کو مکمل کرنے کے بعد کیا جاتا ہے۔

## پرانایام:

مشق دم سے مراد ہے سانس کا روکنا۔ اس سانس کی تین قسمیں ہیں ریچک، پورک اور کنبھک۔ پورک کو اپان اور ریچک کو پران وایو کہا جاتا ہے کنبھک کی مشق کرنے والا یوگی بلا خورد ونوش کے اپنی زندگی ساکن رکھ سکتا ہے۔

1. پرانایام کے عامل کو کھانے پینے میں اعتدال رکھنا چاہیے جو شخص معمول سے زیادہ یا کم کھاتا ہے اس کے لیے اس مشق کا کرنا ناممکن ہے کیونکہ اگر زیادہ کھا لیا تو پیٹ بھر گیا اور اگر کم کھا لیا تو کھانے میں ہی دھیان رہا۔ اس قدر کھائے جس سے بھوک بھی نہ ستائے اور طبیعت بھی بوجھل نہ ہو۔
2. بہت دیر تک سونا اور جاگنا دونوں مضر ہیں۔ نیند کو اتنا وقت دیں کہ جسم میں صرف تھوڑا سا آرام مل جائے۔
3. پانی زیادہ پینا بھی درست نہیں کیونکہ اس سے بوقت مشق سانس پھول جاتا ہے اور دل



دھڑکنا شروع کر دیتا ہے۔

4. زیادہ بولنا بھی درست نہیں۔
5. دیگر دھرم دار لوگوں کے کاموں میں مداخلت نہ کرے۔
6. خود غرضی اور حرص و ہوا کو دور کرنا چاہیے۔



7. مشق کے [illegible] وقت مقرر ہونا چاہیے۔



8. بروقت مشق گوشہ نشین ہونا چاہیے۔ جہاں کسی کی آمد و رفت نہ ہو کوئی آپ کے عمل میں مخل نہ ہو۔
9. اگر مکان ہو تو روشن اور اس کے ارد گرد شور و غل کم ہونا چاہیے۔ اگر ویرانے میں ہو تو بہت اچھا ہے۔
10. ماس اور شراب قطعی ترک کر دے کوئی بھی بدبودار چیز نہ کھائے۔
11. مکان معتدل ہونا چاہیے۔
12. ہر وقت اپنے گرو کا فرمانبردار اور تابعدار رہے۔ گرو کے ہر لفظ کو اپنا دھرم سمجھے۔

# پورک کنبھک وغیرہ سانس اور ان کی تشریح

اس سے پہلے سانس (سانس) کی تین اقسام درج کی جا چکی ہے۔ اب ان کی تشریح مشق بالتفصیل نیچے درج کی جاتی ہے۔

1. پورک — سانس کو اندر کی طرف کھینچنا
2. کنبھک — اندر کھینچے ہوئے سانس کو اندر ہی روکنا
3. ریچک — روکے ہوئے سانس کو باہر نکالنا

مشق کرنے سے پہلے انسان کو پاک و صاف ہونا لازمی ہے۔ زاں بعد کسی تنہا جگہ میں نشست اختیار کرے اور پہلے لکھے ہوئے آسنوں میں سے کسی ایک کو جس میں





آسانی ہو لگائے۔ عمل کے دوران میں جسم کو کس کر رکھنا چاہیے۔ پیٹھ خوب سیدھی ہونی چاہیے۔ شروع عمل میں بائیں نتھنے سے سانس کو اندر کھینچو اور روکو۔ پھر دائیں نتھنے کے راستے خارج کر دو۔ آہستہ آہستہ مشق کو یہاں تک بڑھایا جائے کہ عامل ان چار ماہ کے اندر مشق کو برابر قائم رکھ کے کم از کم پندرہ بیس سیکنڈ تک سانس کو اندر کھینچے اور ایک منٹ تک روکے اور آدھے منٹ میں خارج کر دے۔ شروع عمل عامل کو 35,30 منٹ پرانا یام کرنے سے پسینہ آنا شروع ہو جاتا ہے گو اسے دل کو بے چینی اور گھبراہٹ سی پیدا ہو جاتی تاہم یہ خالی از فائدہ نہیں ہے۔ اس کے ہمراہ بہت سی غلاظت خارج ہو جاتی ہے اور جب اس سے کچھ زیادہ مشق کی جاتی ہے تو جسم کی رگیں پھول جاتی ہیں اور جب اس سے بڑھ کر بھی یعنی بہت دیر تک مشق کی جاتی ہے تو بروقت مشق جسم زمین سے کچھ اوپر اٹھ آتا ہے بعض یوگی جب پرانا یام کے وقت



زیادہ کمالیت حاصل کرنے کی غرض سے نیچے لکھا آٹھ پرکار کا کنبھک بھی کیا کرتے تھے۔ اس کے کرنے سے عامل کو آگے چل کر بہت فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ اس لیے ہم اسے ترتیب وار دے رہے ہیں تا کہ آپ مکمل طور پر ایک اچھے عامل بن سکیں۔

## کنجھک کی آٹھ اقسام

❶ سوریہ بھیدی ❷ وجئی ❸ ستیکاری ❹ سیتلی ❺ بھیونکار ❻ بھرمری ❼ مورچھا ❽ کیول

### ❶ سوریہ بھیدی کنجھک:

یہ ایک طرف کے سانس کی مشق کا نام ہے عامل لوگ اس مشق میں ہمیشہ سانس کو داہنے نتھنے کے راستے اندر داخل کر کے بائیں سے خارج کرتے ہیں۔ اس سے بہت سے امراض دور ہو جاتے ہیں۔

### ❷ اوجئی کنبھک:

جہاں تک ہو سکے سانس کو اندر کی طرف کھینچنا اور اندر روکنا اس سے یوگی کو سردی اور گرمی بالکل محسوس نہیں ہوتی۔

### ❸ سیتکاری کنجھک:

دونوں نتھنوں کے راستے ایک ہی دفعہ زور سے گہرا سانس لے کر بہت سی ہوا کو اپنے منہ کے اندر داخل کرنا۔ اس سے خود بخود ہی سانس نتھنوں کے راستے خارج ہو جاتا ہے اور ناک خوب صاف ہو جاتی ہے۔

### ❹ سیتلی کنجھک:

زبان کی رگ کو تالو کے ساتھ لگا کر دونوں نتھنوں سے سانس اندر داخل کر کے روک لیا جائے اور تمام جسم کو ڈھیلا چھوڑ کر آہستہ سے خارج کر دے۔ اس عمل کو جو یوگی تین ماہ تک پورے طور سے کر لیتا ہے اس کی بھوک پیاس اس کے اختیار میں ہو جاتی ہے اور جس شکل اور وجود میں جانا چاہے جا سکتا ہے مگر اس کے عامل کو صرف دودھ پر بسر اوقات کرنی چاہیے۔

### ❺ بھیرتکا کنجھک:

اس میں ایک عمل کثرت سے کیا جاتا ہے کہ پورے کنبھک اور ریچک تین ہی اس کے بس ہو جاتے ہیں جس کو چاہے داخل کر کے روک لے جسے چاہے خارج کر دے اس کے عامل کو کبھی بھی کوئی مرض لاحق نہیں ہوتا اور وہ حسب منشاء خود سردی، گرمی کو کم و بیش کر سکتا ہے۔

❻ بھرمری کنجھک:

یوگی اس کا عمل چاند کے حساب سے کیا کرتے ہیں۔ یعنی جب چاند بڑھتا ہے یعنی شکل پکھ میں سانس دائیں طرف سے داخل کرنا اور بائیں سے خارج کر دینا اور کرشن پکھ میں جبکہ چاند گھٹنا شروع ہوتا ہے۔ بائیں طرف سے داخل کر کے دائیں طرف سے خارج کر دیتے ہیں اس کا عامل ہزار برس تک تندرست اور زندہ رہ سکتا ہے۔

❼ مورچھا کنجھک:

اس میں بہت دیر تک سمادھی لگائی جاتی ہے اس کا عامل اپنی روح کو دوسرے جسم میں داخل کر سکتا ہے اور پھر سابقہ میں ہی لاسکتا ہے اور بلا کسی قسم کی خوراک کے سینکڑوں برس زندہ رہ سکتا ہے۔

❽ کیول کنجھک:

اس کا عامل وہی ہوسکتا ہے جو دیگر عملوں کو پوری پوری طرح سے سرانجام دے سکے اس کے عامل میں اس قدر طاقت ہوجاتی ہے کہ دیگر اشخاص کی بیماریاں صرف نظر کی قوت سے ہی دور کرسکتا ہے۔ ہم نے تمہیں آٹھ بھومکاؤں میں سے یہ چار بھومکا بتادی ہیں سب سے پہلے ان کی مشق کرو۔ جب ان میں مہارت ہوجائے گی اور کمالیت حاصل کرلو گے تو پھر باقی ماندہ چار بھومکا ہم چاہتے تھے کہ بعد میں بتائیں۔ لیکن چونکہ آپ کو تشویش رہے گی اس لیے ہم بتا رہے ہیں ذرا توجہ سے ان کو کیجئے۔

## پرتیارھارا اور اس کی تشریح

اس بھومکا میں جبکہ یوگی پرانایام اچھی طرح کرنے لگ جائے اپنی بیرونی اندریوں کی طاقت کو اندر کی طرف رجوع کرے ارتھات ناک، کان آنکھ وغیرہ اندریوں کو اندر کی طرف لانے کی کوشش کرے باہر نہ جانے دے تب اس کو اپنی اصلی حالت بھی معلوم ہوجائے گی۔ اس کے واسطے کپالی آسن کا لگانا لازم ہے جس کی ترکیب مندرجہ ذیل ہے۔

کسی دیوار کے ساتھ کمبل یا روئی کی گدی لگا کر اس پر اس طرح کھڑا ہو کر کہ سر نیچے گدی پر اور ٹانگیں اوپر آکاش کی طرف جس کا تمام بوجھ سر پر ڈال کر پرانایام شروع کرنا چاہیے۔ اس عمل کے چند ہی دن کرنے سے منی مغلظ ہوجاتی ہے جریان احتلام وغیرہ امراض سے نجات حاصل ہوجاتی ہے پس سوائے یوگی کے اگر کوئی ایسا مریض جریان واحتلام کا شکار ہو چکا ہو جس کا آئندہ کے لیے نتیجہ خطرناک ہے اس عمل کو کرے تو فائدہ حاصل ہوگا۔



دھارنا:



نگاہ کو اپنی ناک کی نوک پر جما کر پرانایام کرنا اور ہمیشہ اونکار (اسم اعظم) کا ہی جاپ کرنا اسی کو دھارنا کہتے ہیں۔ اس ترکیب سے من جو تلون مزاجی میں شہرہ آفاق ہے جلد اور باآسانی قابو میں آجاتا ہے کیونکہ دھارنا کا عامل برابر دو دو گھنٹہ تک سانس کو روک سکتا ہے اگر چاہے تو اس سے بھی زیادہ اس وجہ سے واشنا کہیں نہیں جاتی اور نہ ہی کوئی نفسانی خواہش پیدا ہوتی ہے یہ سب دارومدار سانس پر ہے ایسا یوگی جس نے کہ دھارنا کی مٹھائی کا حصہ لیا ہو مہاشکتی ہوتا ہے اور اس کو بہت آنند حاصل ہوتا ہے۔

## دھیان اور اس کی تشریح

اس بھومکا میں یوگی پر استغراق اور یکسوئی کی حالت طاری ہوتی ہے عامل جب دھیان لگاتا ہے اس وقت تمام دنیاوی کاروبار خواہشات سے مبرا ہو کر صرف اپنی ذات کو ہی پہچانتا ہے اس کی ترکیب یہ ہے کہ پاک وصاف ہو کر آسن لگا کر بیٹھے اور نظر کو ترکٹی کے درمیان جمائے جو یوگی برابر تین گھنٹہ تک اسی بھومکا میں رہتا ہے اس کی یہ حالت ہوجاتی ہے کہ اگر اسے سمندر میں پھینک دیا جائے یا پہاڑ سے گرادیا جائے یا آگ میں جلا دیا جائے تاہم اسے کسی قسم کی تکلیف محسوس نہیں ہوتی۔ جس قدر محنت کرو گے اس قدر پھل پاؤ گے۔

# سمادھی اور اس کی تشریح

بس یہی منزل مقصود ہے یوگی جب اس زینہ پر پہنچتا ہے تب تمام مخلوقات سے !! پرواہ ہو جاتا ہے نہ تو اسے زندگی کی تمنا رہتی ہے اور نہ ہی دنیا و روحانی مشاغل کی خواہش۔ دوست و دشمن، امیر و غریب، راجہ و فقیر سب یکساں ہوتے ہیں۔ اسے اب کوئی بھی خواہش پیدا نہیں ہوتی ہے اور اس طرح آنند میں مگن رہتا ہے۔ جیسے ایک محفوظ جبہ میں شمع جلتی ہے اس کا نام مکتی ہے اور یہی آخری معراج ہے جس کے لیے سخت جدوجہد کرنی پڑتی ہے۔

شری کرشن بھگوان جی نے یوگی کی جس حالت کا اس طور پر بیان کیا ہے کہ نہ اسے اوزار کاٹ سکتا ہے اور نہ آگ جلا سکتی ہے اور نہ پانی گلا سکتا ہے اور نہ ہی اسے ہوا اڑا سکتی ہے خشک کر سکتی ہے۔ وہ یہی بھومکا ہے جس میں یوگی آنند کی سمادھی بلا کھائے پیئے لاکھوں برس تک زندہ رہ کر قدرتی اسراروں سے واقفیت حاصل کرتے ہیں۔ گورو جی نے یہ سب کچھ سنا کر اس پر عمل کرنے کے لیے التجا کی جو انہوں نے منظور فرما کر اجازت دی۔

چیلا مہاراج میری عرض یہ ہے کہ جناب نے اس سے پہلے یوگ کی دو اقسام بتائیں تھیں جس میں سے صرف یک کو ہی تکمیل تک پہنچایا مگر میں اپنے آپ کو اس وقت خوش نصیب سمجھوں گا جب کہ آپ مجھے اس دوسری قسم کے یوگ سے بھی آگاہ کر دیں گے۔

گورو جی۔ دوسری قسم ہٹ یوگ یوں ہے۔ اب اس کا برنن کرتا ہوں ذرا غور سے سنتے رہنا۔

# ھٹ یوگ کی تشریح

راج یوگ اور ہٹ یوگ میں اگر کچھ فرق ہے تو یہی ہے کہ اول الذکر عامل صاحب حوصلہ ہو کر اور استقلال و تحمل کا کام میں لا کر عرصہ دراز تک کامیابی حاصل کرتا ہے کیونکہ یہ جو آٹھ بھومکا بیان کی گئی ہیں ایک جنم میں سب کو طے کرنا اسنبھو ہے گیتا میں شری کرشن جی مہاراج نے فرمایا ہے کہ انیک جسموں میں سدھی ہوتی ہے جیسے کوئی انسان ایک کام کرتا ہوا تھک کر اور اسے وہیں چھوڑ کر سو جاتا ہے اور جب جاگتا ہے پھر اسی کو بدستور سابق کرنے لگ جاتا ہے۔ سو یوگی جب بھی ایک جنم میں کچھ بھومکا عبور کر کے اس وجود کو ترک کر کے سو جاتا ہے اور پھر نیند سے بیدار ہو کر یعنی داشتا انوسار جنم لے کر یوگ سادھن کرنے لگ پڑتا ہے غرض یہ کہ یوگ کا عامل کئی جنموں تک اپنی دھن لگا کر عمل کرتا رہتا ہے جب یہ سمندر روپی ہشت بھومکا کو عبور کر لیتا ہے تو عین پرماتما کا روپ ہو کر اسی میں جا داخل ہوتا ہے اگر یہ اپنا یہی وجود قائم رکھ کر اس میں ہی رہنا چاہے تو بھی اسے عین سرور اور عین آنند ملتا ہے۔



ہٹ یوگ میں کامیابی تو جلد حاصل ہو جاتی ہے مگر اس میں جان کا بھی خطرہ ہے جب کام انجام دینے سے پیشتر ہی جان ہوا میں پرواز کر گئی تو فائدہ کیا۔ ایک جنم میں کیا کچھ ہوتا ہے بلکہ یہ ایسے ہی ہے جیسے دو انسان کسی آنند کے مقام پر جانا چاہتے ہیں اور اس راحت افزا مقام کے دو راستے ہیں ایک تو ایسا آرام راستہ ہے کہ ہموار زمین راستہ میں کئی بارونق شہر اور عجیب و غریب تماشے نظر آتے ہیں مگر یہ راستہ بہت لمبا ہے اس میں مسافت کرنے والا بلا تکلیف ہی منزل مقصود پر پہنچ جاتا ہے پس یہ راج یوگ ہے۔

دوسرا راستہ شاہ رام نہیں بلکہ بکٹ پہاڑیوں ہیبت ناک جنگلوں کی راہ میں جس میں اونچی ٹیڑھی گھاٹیاں اور کانٹے دار جھاڑیاں جس میں شیر، چیتے کا خوف اور تنگ و تاریخ کھنڈروں میں چلنے سے تمام جسم چھل جاتا ہے بعض اوقات سخت پریشانی ہو جاتی ہے۔ قدم قدم پر جان کا خطرہ ہے مگر یہ راستہ نزدیک ہے پس یہی ہٹ یوگ ہے اب اس کو پورا کرنے کے لیے اس کے چھ سادھن نیچے درج کئے جاتے ہیں۔

# ھٹ یوگ کے چھ سادھن اور ان کی تشریح

❶ نیتی ❷ دھوتی ❸ ویستی ❹ گج کرم ❺ نیولی کرم ❻ تروٹک

## ❶ نیتی:

اس سادھن کے لیے سوت کا ملائم دھاگہ لے کر جو کہ طول میں بارہ انچ ہو اس کو ایک نتھنے سے داخل کر کے دوسرے سے نکال دینا چاہیے اول اول دھاگہ سخت ہو جو کہ دھاگہ ناک کی ایک طرف سے دوسری طرف کھنچ سکے بعد میں نازک دھاگہ بھی خود بخود آر پار جلد ہو جائے گا۔ یہ کرم صحت کا ماخذ ہے۔

## ❷ دھوتی کرم:

پیٹ کا بالائی حصہ صاف کرنے کے لیے یہ کرم کیا جاتا ہے اس کی ترکیب یہ ہے کہ سات گز لمبا پارچہ لے کر اس کے بٹ چڑھا کر رسے کی مانند اتنا سونا بنا لے جو دانتوں کے درمین آ سکے پھر اس کو پانی میں تر کر کے نگل لینا چاہیے اور باہر نکال کر غلاظت سے صاف کر کے پے در پے یہی عمل کرنا چاہیے۔

## ❸ ویستی کرم:

اس سے پیٹ کا نچلا حصہ صاف ہوتا ہے کسی موی کپڑے یا چمڑے کی تھیلی سے صرف پانی کا حقنہ کیا جاتا ہے اگر یہ نہ ہو سکے تو انگریزی پچکاری سے پانی چڑھایا جاتا ہے یہ پانی پیٹ ہلا کر مقعد کے راستے

خارج کر دینا چاہیے یہ کرم مصفی شکم ہے۔

④ گج کرم:

بہت سا پانی پی کر ناک پر نظر جما کرتے کر دو تمام پانی باہر نکل جائے گا پیٹ صاف ہو جائے گا۔

⑤ نیولی کرم:

چودہ ہاتھ لمبا کپڑا لے کر اس کو پانی میں تر کر کے مانند دھوتی کرم کے نگل لو اور براہ مقعد خارج کر دو یہ سادھ بہت ہی مشکل ہے۔ گورو کی عدم موجودگی میں کرنا خطرہ سے خالی نہیں ہے۔ اس کا عامل اپنے شکم کی انتڑیاں باہر نکال کر دھولیتا ہے اور صاف کر کے اندر ڈال لیتا ہے۔

⑥ تر وٹک کرم:

جب اوپر لکھے پانچوں کو مکمل کر لے اور ان کے کرنے سے جسم بالکل شدہ ہو جائے تب تر وٹک کرم کرنا چاہیے اس کرم میں ناک کی سیدھ پر نگاہ جمائی جاتی ہے۔

## ہٹ یوگ کی پانچ مدرا اوران کی تشریح

① کھیچری، ② بھوچری، ③ چاچری، ④ گوچری، ⑤ انمنی

① کھیچری:

یہ مدرا اس طرح کی جاتی ہے کہ زبان کو منہ سے نکال کر بڑھایا جائے۔ اس کا عامل روشن ضمیر، غیب دان اور موت پر غالب ہو سکتا ہے۔

اس کی ترکیب یہ ہے کہ زبان کو درمیان سے چیر کر دو حصہ کر لیتے ہیں اور ہاتھ سے پکڑ کر باہر کھینچتے ہیں ہر روز گھی، دودھ مل کر یہ عمل کئی دفعہ کرتے ہیں۔ اس عمل میں سیر اوقات کے واسطے صرف دودھ گھی کا ہی استعمال کرنا چاہیے۔ محرک و نمکین شے سے مطلقاً پرہیز ہے۔

② بھوچری:

جب کھیچری مدرا مکمل کر لے پھر اس کو کرنا چاہیے۔ اس کی ترکیب ناک پر نگاہ جما کر پرانا یام کرنا ہے۔



③ چاچری:

اپنی آنکھوں سے چھ انگل کی دوری پر کوئی چیز رکھ کر اس پر نظر جمانی چاہیے۔

④ گوچری:

اس میں عامل موم میں مخلوط شدہ روئی کانوں میں بھر کر انجد شب سننے کی کوشش کرتا ہے اور اسی آرزو کی دھن میں سمادھی لگاتا ہے۔

⑤ انمنی:

اس میں یوگی تمام سوراخوں کو بند کر کے اور سانس کو اندر روک کر سمادھی لگاتا ہے یہ عمل بلا گرو کے ہرگز نہیں کرنا چاہیے۔ اس میں عامل کو سانس اوپر چڑھانا چاہیے اور سانس کو ریڑھ کی ہڈی سے کھینچ کر دماغ کی طرف لانا پڑتا ہے۔ ہٹ یوگ کے عامل کو سانس اوپر چڑھانا چاہیے اور سانس کو ریڑھ کی ہڈی سے کھینچ کر دماغ کی طرف لانا پڑتا ہے۔ ہٹ یوگ کے عامل کو نیچے لکھے چار بندھ بھی کرنا پڑتے ہیں۔

## بیان چار بندھ متعلقہ ہٹ یوگ

① مول بندہ، ② جلندھر بندہ، ③ اوریان بندہ، ④ مہاں بندہ

① مول بندہ:

سوراخ مقعد کو روئی کے پھاہے سے بند کر کے داہنے نتھنے سے سانس لینا چاہیے اس عمل کے لیے بائیں ایڑی کو جائے براز پر جما کر بیٹھنا پڑتا ہے اس کی خوبی یہ ہے کہ بوڑھا بھی شباب کے مزے لوٹ سکتا ہے۔

② جلندھر بندہ:

تھوڑی کو سینہ پر جما کر پرانا یام اور اوم یا اسم اعظم کا دھیان لگانا۔

③ اودیان بندہ:

اس بندہ میں کان، ناک، آنکھ وغیرہ بند کر کے حبس دم کی مشق کی جاتی ہے۔

④ مہاں بندہ:

ناک کی سیدھ پر رکھنا اور سانس کو داہنے نتھنے سے خارج کرنا اس میں بایاں پاؤں مقعد کے

نیچے جما کر ماتھا گھٹنے سے لگایا جاتا ہے اس سے مہویت کی حالت میسر ہوتی ہے۔

گرو جی نے فرمایا کہ مندرجہ بالا کی پوری پوری مشق کرنے کے بعد انسان پورا یوگی ہو جاتا ہے۔

یقیناً یہ آپ کو حیران کر رہے ہوں گے ہمارے بتائے ہوئے عمل ایسے خوفناک ہیں کہ جن کے سنتے ہی رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں تو ان کے عمل سے کیا حاصل ہوگا یہ بھی آپکو بتا دیتے ہیں تا کہ تم اس کی افادیت سے پوری طرح آگاہ ہو سکو۔

مندرجہ بالا عملوں کا عامل پر ماتما کو پا کر پرم آنند ہو جاتا ہے اور اس کا آوا گونی بھی مٹ جاتا ہے نجات حاصل ہوتی ہے کشف و کرامات اس قدر ہو جاتی ہیں کہ ایک نظر بھر کر دیکھنے سے کچھ کا کچھ کر دکھاتے ہیں یعنی یوگ کے بل سے آٹھ سدھیاں حاصل ہوتی ہیں۔ ہم ان آٹھ سدھیوں کا تفصیل وار بیان شروع کرتے ہیں۔

# یوگی کی آٹھ سدھیاں

❶ انما ❷ مہما ❸ لگھما ❹ گریما ❺ پراپتی ❻ پراکامیہ ❼ ایشتو نگ ❽ بشتو نگ

❶ انما:

اس میں یوگی اپنی خواہش کے مطابق پتلا اور چھوٹا ہو سکتا ہے۔

❷ مھما:

اس سے انسان فربہ بدن بن سکتا ہے۔

❸ لگھما:

ہلکا اور پست قد ہو سکتا ہے۔

❹ گریما:

بھاری سے بھاری ہونا

❺ پراپتی:

ہر اشیاء پر قبضہ ہونا' ہر قسم کی پیشن گوئی کرنا' ہر ایک جاندار کے دل کا راز معلوم کرنا' ہر علم کا عامل بننا' باریک آواز کو سننا اور باریک اشیاء کو دیکھنا۔



❻ پراکامیہ:

ہزار برس تک زندہ رہنا' جب دل چاہے۔ کھال کہنہ کو اتار کر نئی پیدا کر لینا۔

❼ ایشتو نگ:

تر کال ورشی وتر کالگیہ یعنی ماضی حال اور مستقبل کے حالات کا جاننا' دوئی کا دعوے دار غیریت کا پردہ چکھنا' آپے میں خود مست یعنی ایشور سروپ ہو کر رہنا۔

❽ بشتو نگ:

ہر فرد بشر و اشیاء کو مطیع و تابعدار بنا لینا۔

# بیان تسخیر یکھنی

ناظرین یہ تو آپ پہلے ہی پڑھ آئے ہیں کہ تسخیر یعنی وشی کرن اشٹ سدھیوں میں سے ہی ایک بشتو نگ سدھی ہے ایسے ہی ہم اسے سدھی کے ذریعہ تسخیر یکھنی و دیگر دیوتاؤں کی تراکیب مفصل طور پر درج کرتے ہیں۔ حالانکہ تسخیرات کے عملیات تو ہم پہلے بھی لکھ چکے ہیں چونکہ کسی بھی عامل کے لیے اس کے ابتدائی اسباق کا جاننا اور اس پر عمل کرنا انتہائی ضروری ہے اس لیے ہم نے یہ آخری صفحات میں شامل کیے ہیں۔ عامل کے لیے سب سے پہلے ضروری کام یہ ہے کہ عمل یوگ کے ذریعہ سے اپنے من کو شدھ کرے کیونکہ تسخیر کے لیے قلب کی یکسوئی نہایت ضروری ہے بدن اس کے عمل سے لا حاصل ہے۔

عامل کو بوقت عمل اپنی نشست سے کسی تنہا جگہ میں اختیار کرنی چاہیے اور وہ جگہ پاک وصاف اور ستھری ہونی چاہیے۔ ہوادار اور معتدل ہو اور جو عمل کو شمشانوں میں جا کر سدھ کیے جاتے ہیں ان کے لیے بھی شمشانوں میں جانا چاہیے جو کہ گاؤں سے فاصلے پر ہوں اور جہاں کسی کی آمد و رفت نہ ہو۔

اثناء عمل میں استقلال کو ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے اور جس خواہش سے سدھ کرنا ہو ویسا ہی تصور باندھے یعنی ماں بیٹی بہن یعنی جس دیوی کو آپ جس رشتے سے اپنا بنانا چاہتے ہیں اسے اس نام پکاریں' عہد لیں وغیرہ۔

جپ کرتے ہوئے جب کوئی دیوتا ظاہر ہو تو عامل کو بے خوف اور ہوشیار رہنا چاہیے اگر کسی قسم کی دہشت ہوگی یا سست رہے گا تو یکھنی یا دیوتا ناخوش ہو جائے گا اور عامل کو بے سود اور بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا۔

# منتر برائے تسخیر یکھنی

منتر:

اوم و مار دیوتائی ھریںگ سواھا

ترکیب:

پاک و صاف ہو کر ندی کے کنارے بیٹھ کر اس منتر کا 26 ہزار بار جاپ ہر روز ایک ماہ تک کرے اور دو ہزار چھ سو منتر کے ہمراہ گوگل اور گھی کا ہون کرے تو دیوی خوش ہو کر اختیار میں ہو اور اس ہون کی راکھ جس کے اوپر پھینکو۔ وہی اطاعت قبول کرے اور فریفتہ ہو۔ یہ عمل پکھ پچھتر میں کرنا چاہیے خواہ کسی ماہ میں شروع کیا جائے۔

# بندھ موچن یکھنی منتر

منتر:

اوم نمو ھٹیلے کماری سواھا

ترکیب:

اگر کسی کو کوئی بندھن پڑا ہوا ہو یعنی کسی معاملہ میں پھنسا ہوا ہو تو اسے اپنی رہائی کے لیے 27 یوم تک اوپر لکھے۔ منتر کا دو ہزار جپ ہر روز کسی تاریخ سے شروع کر کے کرنا چاہیے اور پھر 1400 منتر سے دودھ اور گھی کا ہون آخری دن میں کرے اور ایک کنواری لڑکی کو خوش ذائقہ میوے وغیرہ کھلائے تو بندھ موچن یکھنی خوش ہو کر درشن دیوے۔

# اورشٹ کرن یکھنی منتر

منتر:

اوم لنکوتی کرویرکے سواھا

ترکیب:

کرشن پکھ کی اماوسیا سے لے کر پورے ایک ماہ تک اس منتر کا 3 ہزار جپ ہر روز کرے اور 2400



منتر سے گھی کا ہون کی راکھ اپنے ماتھے پر لگائے تو اورشٹ ہوئے یعنی آپ تو سب کو دیکھیں مگر اس کو کوئی نہ دیکھے جب ماتھے سے راکھ اتار دے پھر ویسے ہی ہو جائے جیسے کہ پہلے تھا۔

# بھوک یکھنی منتر

منتر:

اوم نمو آ گچھ سرسندری سواھا

ترکیب:

بعد از اشنان صاف لباس پہن کر ساون ماہ کی چھٹی تتھی سے شروع کرے اس منتر کا ساٹھ ہزار بار جپ ایک ہزار ایک دن کرے۔ جپ کے اختتام پر 6 ہزار کا گھی سے ہون کرے اور 6 ہزار منتر سے ترپن کرے۔ جب تک یہ عمل جاری رہے زمین پر سوئے دروغ گوئی سے پرہیز خوراک دودھ چاول عمل ختم ہونے پر دیوی درشن دے جس کے درشن کرنے سے آرام ہو۔ تکلیف دور ہو کر بہت ساز و مال بھی ملے۔

نوٹ: ترپن کی ودھی یہ ہے کہ ہاتھ میں کشا یعنی دب کا تنکا لے کر اور جل لے کر اوپر لکھے منتر کو پڑھے اور منتر کے آخر میں جہاں سواہا ہے وہاں ترپتا کہے اور پانی چھوڑتا جائے اور ہون کی ودھی بھی یہی ہے کہ آگ جلا کر ایک ایک منتر پڑھ کر سواہا شبد ہونے پر ایک ایک آہوتی آگ میں ڈالے۔

# دیگر منتر

منتر:

اوم ھریںگ کا ھنگ شریںگ نمہ

ترکیب:

یہ پانچ حروف کا منتر ہے اس کا جپ 20 ہزار ہر روز 30 دن تک کرے اور آخری دن دودھ کی کھیر پکا کر دو ہزار منتر سے ہون کرے اور ہزار منتر سے ہی ترپن کرے۔ زمین پر سوئے اور کھیر کا ہی بھوجن کرے تو دیوی خوش ہو اور بہت ساز و مال دے اور پشاچ اس کی تابعداری میں رہے۔

# منتر برائے تسخیر یکھنی

منتر:

اوم و مار دیوتائی ھرینگ سواھا

ترکیب:

پاک وصاف ہوکر ندی کے کنارے بیٹھ کر اس منتر کا 26 ہزار بار جاپ ہر روز ایک ماہ تک کرے اور دو ہزار چھ سو منتر کے ہمراہ گوگل اور گھی کا ہون کرے تو دیوی خوش ہوکر اختیار میں ہو اور اس ہون کی راکھ جس کے اوپر پھینکو۔ وہی اطاعت قبول کرے اور فریفتہ ہو۔ یہ عمل پکھ پچھتر میں کرنا چاہیے خواہ کسی ماہ میں شروع کیا جائے۔

# بندھ موچن یکھنی منتر

منتر:

اوم نمو ھٹیلے کماری سواھا

ترکیب:

اگر کسی کو کوئی بندھن پڑا ہوا ہو یعنی کسی معاملہ میں پھنسا ہوا ہو تو اسے اپنی رہائی کے لیے 27 یوم تک اوپر لکھے۔ منتر کا دو ہزار جپ ہر روز کسی تاریخ سے شروع کر کے کرنا چاہیے اور پھر 1400 منتر سے دودھ اور گھی کا ہون آخری دن میں کرے اور ایک کنواری لڑکی کو خوش ذائقہ میوے وغیرہ کھلائے تو بندھ موچن یکھنی خوش ہوکر درشن دیوے۔

# اورشٹ کرن یکھنی منتر

منتر:

اوم کنکوتی کرویر کے سواھا

ترکیب:

کرشن پکھ کی اماوسیا سے لے کر پورے ایک ماہ تک اس منتر کا 3 ہزار جپ ہر روز کرے اور 2400



منتر سے گھی کا ہون کی راکھ اپنے ماتھے پر لگائے تو اورشٹ ہوئے یعنی آپ تو سب کو دیکھیں مگر اس کو کوئی نہ دیکھے جب ماتھے سے راکھ اتار دے پھر ویسے ہی ہو جائے جیسے کہ پہلے تھا۔

# بھوک یکھنی منتر

منتر:

اوم نموآ گچھ سر سندری سواھا

ترکیب:

بعد از اشنان صاف لباس پہن کر ساون ماہ کی چھٹی تتھی سے شروع کر کے اس منتر کا ساٹھ ہزار بار جپ ایک ہزار ایک دن کرے۔ جپ کے اختتام پر 6 ہزار کا گھی سے ہون کرے اور 6 ہزار منتر سے ترپن کرے۔ جب تک یہ عمل جاری رہے زمین پر سوئے دروغ گوئی سے پرہیز' خوراک دودھ چاول عمل ختم ہونے پر دیوی درشن دے جس کے درشن کرنے سے آرام ہو۔ تکلیف دور ہوکر بہت ساز و مال بھی ملے۔

نوٹ: ترپن کی ودھی یہ ہے کہ ہاتھ میں کشا یعنی دب کا تنکا لے کر اور جل لے کر اوپر لکھے منتر کو پڑھے اور منتر کے آخر میں جہاں سواہا ہے وہاں ترپتا کہے اور پانی چھوڑتا جائے اور ہون کی ودھی بھی یہی ہے کہ آگ جلا کر ایک ایک منتر پڑھ کر سواہا شبد ہونے پر ایک ایک آہوتی آگ میں ڈالے۔

# دیگر منتر

منتر:

اوم ھرینگ کا ھنگ شرینگ نمہ

ترکیب:

یہ پانچ حروف کا منتر ہے اس کا جپ 20 ہزار ہر روز 30 دن تک کرے اور آخری دن دودھ کی کھیر پکا کر دو ہزار منتر سے ہون کرے اور ہزار منتر سے ہی ترپن کرے۔ زمین پر سوئے اور کھیر کا ہی بھوجن کرے تو دیوی خوش ہو اور بہت ساز و مال دے اور پشاچ اس کی تابعداری میں رہے۔

## دھن دائنی یکھنی منتر

منتر:

اوم ھرانگ ھرینگ ھردنگ ھرینگ ھردنگ ھرہ سواھا

ترکیب:

اس منتر کا ایک لاکھ 25 ہزار جپ کرے اور 1250 منتر سے گھی اور کھیر کا ہون کرے اور اتنے ہی منتروں سے ترپن کرے تو دھن دائنی بس میں ہو۔ یہ جپ سوموار سے شروع کرنا چاہیے اور پانچ ہزار ہر روز جپ کرنا چاہیے۔

## شمشانک یکھنی منتر

منتر:

اوم کاینگ بھگوتی بھیونمہ (یہ نوحروف کا منتر ہے)

## دیگر منتر

منتر:

اوم ھروینگ ھرینگ پھونک شمشانے داھنی شمشانے سواھا

ترکیب:

شمشانوں میں جا کر برہنہ ہو کر اس منتر کا 50 ہزار جپ کرنے سے شمشانک یکھنی خوش ہو کر پارچہ پوشیدنی عطا کرتی ہے پس اس پارچہ کو پہن کر پہلے منتر کا 50 ہزار جپ کرے مگر سہ عدد برتن شراب پر کرے اپنے پاس رکھے اور کھانا بھی ان کے ہمراہ ہی کھایا کرے۔ اختتام عمل میں یکھنی دیدار دے کر جو پھول یا میوہ طلب کرو عطا کرے گی۔ یہ عمل ناپاک ہے اس لیے کرنے کی کوشش نہیں کرنی چاہیے چونکہ اس عمل میں شراب کا استعمال ہے اس واسطے نہ کرنا اچھا ہے۔ جولوگ شیطان کے پجاری ہیں وہ یہ عمل کرتے ہیں جن کی دنیا بھی خراب اور آخرت بھی۔





## بھوگ یکھنی منتر

منتر:

اوم جگتریھہ ماتری کے پدم ندھے سواھا

ترکیب:

اس منتر کا 256 ہزار جپ کرنے کے بعد اڑھائی ہزار منتر سے مختلف پانچ میووں کا ہون کرے تو یکھنی سدھ ہو جائے۔

## ودیا یکھنی منتر

منتر:

اوم ھرینگ ویدماتری بھیہ سواھا

ترکیب:

اسے آپ مہاسدھی یکھنی کے مطابق کریں۔ یہ بھی خوبصورتی میں اپنا جواب آپ ہے لیکن تصور بہت زیادہ پختہ ہونا چاہیے ورنہ عمل کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ پورے اہتمام کے ساتھ اور طریقے کے مطابق اس عمل کو کرے یکھنی سدھ ہونے کے بعد زندگی کو پرسکون طریقے سے گزارے نمائش نہ کرے ورنہ

نقصان ہوگا۔

## ارشٹ مہا سدھی یکھنی منتر

منتر:

اوم کلینگ پدم وتی سواھا

ترکیب:

یہ یکھنی حسن کا گلستان ہے بس ایک بار دیکھنے کے بعد بار بار دیکھنے کو دل کرتا ہے اسے وش میں کرنے کے لیے آپ تنہائی میں خود کو مقید رکھ کر عمل کریں۔ اس منتر کا بارہ لاکھ جپ کرنے کے بعد ایک لاکھ 20 ہزار منتروں سے منجملہ پانچ میووں کے ہون کرے تو اشٹ مہا یکھنی درشن دے اور جو طلب کرے وہ حاضر کرے۔ یہ عمل شکل پکھ کر پنچمی تتھی سے شروع کرنا چاہیے۔

## شترو ناشک یکھنی سدھی منتر

منتر:

اوم نمو سدھی منایکا یہ سروکارترے سرب وگھن پرشنایئے سرو گج وشی کرنائے سروجن سرواستری پرکھا اکرکھنائے شرینگ سواھا۔

ترکیب:

اوپر لکھے منتر کا 10 ہزار جپ سوموار سے شروع کر کے بلا ناغہ 21 دن کرنے سے یکھنی بس میں ہوجائے حسب الحکم عامل کے دشمن پر غالب آئے۔

## وشی کرن یکھنی منتر

منتر:

اوم نمو سرواستری سرودکھ وشی کارنی شرینگ ھرینگ سواھا

ترکیب:

اس منتر کا بہتر ہزار جاپ بروز منگل وار سے شروع کر کے 72 یوم میں ختم کرے اور 7 ہزار دسواں منتر



سے ناریل ہون کرے تو یکھنی سدھ ہوکر درشن دے۔ اس ہون کی راکھ اپنے ماتھے پر لگا کر جس کے سامنے جائے وہی بس میں ہوجائے۔ لیکن خبردار غلط نیت نہ رکھے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## سرب پھلوانی یکھنی منتر

منتر:

اوم شری کاک کمل وردھنے سردکار یہ سرواتھان دیھی دیھی سروکاریگ کروپری چرِ یہ سروسدھی پارکا یانگ ھنگ کھنگ دودشنان واینے سردسدھی پروائے سواھا

ترکیب:

جس قدر کہ دنیا میں پھل و پھول ہیں یہ یکھنی سدھ ہونے پر لاکر دے گی اگر کہیں کچھ کرامت دکھانی ہوتو اسے کہہ دیں کہ تمہیں کون سا پھل پھول درکار ہے پس جب وہ کسی کا نام لے اسی وقت یکھنی کو حکم دے فوراً لاکر حاضر کردے اس کو سدھ کرنے کے لیے اس منتر کا ایک لاکھ جاپ کرنے کے بعد 10 ہزار منتر سے چنوں کا ہون کرے تو یکھنی بس میں ہو یہ عمل و شکلھ پکھتر سے شروع کرنا چاہیے جپ ایک ہزار روزانہ کرنا چاہیے۔

# سربوشی کرن منتر

منتر:

اوم سدھ نگ رکت چامنڈے گھر نگ املینگ وش مانیہ سواھا

ترکیب:

بعد ایک لاکھ جپ کرنے کے اگر ہمراہ برگ کنیر ایک ہزار منتر سے ہون کیا جائے تو تمام لوگ بس میں ہوں۔ اگر ایک ہزار منتر کے ہمراہ گڑہل کے پھولوں کے کیا جائے تو راجہ خوش ہو اور بس میں ہو اگر برگ جوہی کے ہمراہ ہون کیا جائے تو عورت خوش ہو اور اس کے گھر فرزند پیدا ہو اس منتر کو سدھ کرنے کے لیے عمل شکل پکھ کی پنچمی تتھی میں شروع کرے۔ کامیاب ہونے پر پرارتھنا کرے۔

## ھنومان چیٹک

منتر:

اوم وانگ کنڈا ویر ھنومنت ھانک سورک میت پاتال کمپ تینوں لوک کمپ ایک ھاتھ میں وجر کھڑگ ایک ھاتھ میں سوامن کا گھوٹا پاؤ۔ جنتر جانگھ بچھنگا جھناک ۲ ٹھنا نک ۲ دیر دیر ھنومنت دیر آؤ جائے پکڑ چوٹی اس کی مار تھاپ سوامن کا روٹ ترت منگاؤ۔ پان پھول۔ دیپ کھائے دیری ھوئے۔ تان پاؤن آن لگاؤ۔

ترکیب:

تین ماہ تک ہر روز بلا ناغہ اس منتر کا ایک ہزار جاپ صبح اٹھ کر کرو اور ہر منگل وار کو ہنومان کی مورتی کی پوجا کرو اور روٹ لنگوٹ کی نامدد، تیل سیندور، مورتی کے اوپر لگاؤ تو ہنومان خوش ہو۔ پھر اپنے دل کی مراد حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ عمل بروز منگل شروع کرنا چاہیے۔

## ھنومان کا بیج منتر

منتر:

اوم ھنومانہ نھوسہ رام بھگتا ھرانگ ھرانگ ھرونگ ھرونگ ھاھا سواھا



ترکیب:

بروز منگل کسی ندی کے کنارے جا کر ہنومان جی کی مورتی بنا کر اس کے سامنے بیٹھ کر 12 لاکھ جپ ختم کرنے سے ہنومان بس میں ہوتا ہے پھر بوقت مصیبت کے اگر اس منتر کو پندرہ دفعہ پڑھے تو اسی وقت ہنومان آ کر ہر طرح سے مدد کرے اور مصیبت سے نجات دلائے اور 12 لاکھ جپ ایک برس میں ختم کرنا چاہیے۔

## دیگر منتر

منتر:

جیوتی سروپ نیرارام سوں کھو ھنومان کیدا بھیرو ماتا انجنی کا پوت مہا وشنو گورو اچیت گوتر ودرگا پاٹھ گنگا گیتا گایتری نمہ

ترکیب:

ماہ منگھر کے شکل پکھ کی دوج سے شروع کر کے تین ماہ تک 13 لاکھ جپ ختم کرنے سے ہنومان جی خوش ہوتے ہیں اس عمل کا جپ بوقت آدھی رات کے اٹھ کر شروع کرنا چاہیے۔

## دیگر منتر

منتر:

اوم نمو ھنومنت دیر کمپ دھوتی چہ شریر مار مار ھنومنت دیر، ھاتھی منکھ مست گج چڑھا ھاتھی چڑھے تو ھنومنت کھیلتا جو آوے مار کرتا جو پھر آوے وہ پاؤں پڑتا آری شکتی کا تلک کروتن تین بھون ھوں وش کر دویس ھنومنت تیراروپ کھنڈ گوگل راکھوں دھوپ آسن بیٹھا سمرن کروں رکھ ورشٹی باندھ دی موھے میرا ویری تیرا بیکھ بھیجا پھوڑ کلیجہ چکھ الٹ مار پلنٹ مار گھمنت مار پچھاڑ مار مار مار دیگ مار نہ مارے تو ماتا انجنی کی سر پاؤں دھر سواھا۔

ترکیب:

بروز منگل ہنومان کے مندر جا کر پہلے اس کے اوپر لکھے منتر کا 108 دفعہ جپ کرے پھر سوا سیر کا روٹ اور ایک لنگوٹ پان سپاری تعداد 21 اور کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت یہ مورتی کے اوپر چڑھائے

108 بعد میں اس منتر کا108 بار جپ کر کے ناریل چڑھائے پھر اپنے گھر میں آ کر اکیس یوم تک ہر روز
بار جپ کرے مگر جپ کرتے وقت اپنے خیالات کو منتشر نہ ہونے دے۔ اگر کوئی خاص مندر نزدیک نہ
ہو تو کسی بڑ کے درخت کے نیچے بھی ہنومان کی مورتی بنا کر یہ پوجا کر سکتے ہیں۔ اگر بالترتیب پوجا و جپ
کیا جائے تو ہنومان جی درشن دیں گے اور بس میں ہوں گے۔

## شترو ناشک ھونامن سدھی منتر

منتر:

اوم ھنگ ھنگ کرانگ رنگ محا گاڑ سنگھ مکھی دوئی اڑورناباد ار جھکار 33 کروڑ
دیوتا کرت تخی بڑھی بھوو یوموئی سخی حاتھ سنار گھمنی اوح کی اس شرمنخ کمپ پاتال پر مار
محا یہ دیوتا محا یہ پیتاں کا مردکار کھیں تیں کی آگیا اوم ھرینگ ھرینگ کلینگ کلینگ ھنگ
ھنگ جھنگ جھنگ پھٹ سوھا۔

ترکیب:

اس منتر کو 50 ہزار جپ کرنے سے دشمن کو تکلیف پہنچے نیز اس منتر کو ایک کاغذ پر لکھ کر جوتے کے
تلے نیچے گاڑ دو دشمن کی تصویر بنا کر اس کے اوپر اگر جوتے لگاؤ تو اس پر خوب جوتے کھڑکیں۔

## ان پورنا ھنومان منتر

منتر:

انہ پورنا انحہ پوری اندر پورے پانی روھی سدھی تو گنیش پوروئی بر پراری بھوانی
ایسوری جنندار پچر مھیشوری شیل سنتوش کی ڈبی تین لوک لوئی آؤ سدھوصیمو سب کو سیتا اتا کی
رسوئی جنم نا کھالی ھوئی چلا جنتر مھا منتر اوم سمرے پھٹ کنت سواھا اوم اجیا جیتا آئے سواھا
مرسوتیں سواھا۔

ترکیب:

سات منگل وار تک یہ عمل اس طرح کرے کہ ہر منگل کو بوقت صبح 21 ہزار اوپر لکھے منتر کا جپ کریں
اور بعد میں سات گاؤں سے بھیک مانگ کر لائے اور اسے الٹی چکی میں پیس کر اس کی روٹی بنائے پھر
ہنومان کی مورتی کے سامنے بیٹھ کر پوجا کرے اور اس روٹی کا بھوگ لگائے پھر اس روٹی کو خود کھائے چھ



## پہاڑ جن

لاکھ سرخ ایک تولہ۔ رتن جوت ۲ ماشہ تانبے کا بورہ نو ماشہ اُلو کی خانن دورتی سہاگہ چھ
ماشہ۔ ان تمام کو آگ پر چرخ دے کر تیار کیا جاوے۔ تو ایک دھات تیار ایک سفید رنگ کے
کاغذ پر حنا پسی ہوئی بھگو کر ایک گھنٹہ کے بعد اس کے اوپر رنگ دار پانی سے اس تعویذ و منتر کو
لکھا جاوے۔

منتر:۔

"دوری بھوت دور بھوت دوری بھوت دوری"

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١٠ | ٧ | ٦ | ١٠ | ٢٠٠ |
| ٠٠ | ٢ | ٢ | ٢٠٠ | ٣ |
| ٠ | ٠٠ | ٢٠٠ | ٥ | ١٠ |
| ٠ | ٢٠٠ | ١٠٠ | ٤ | ١ |
| ٢٠٠ | ١٠ | ١٠ | ١٠٠ | ١٠٠ |

رات کے بارہ بجے جب کہ سب طرف عالم سناٹا ہو۔ ایک بند کمرہ میں جب کوئی ذی
نفس نہ ہو چھلا کو اپنے ہاتھ کی اشارہ کی انگلی میں پہن لیا جاوے اس چھلا کو تعویذ پر تین بار گزدی
جاوے تو فوراً ہی ایک قوی ہیکل ڈراونا جن رست بستہ حاضر ہوگا اور آپ کے حکم کا منتظر ہوگا اور
جو حکم بھی آپ اُس پر کریں گے فوراً اس کی تعمیل بجالا کر رخصت کا طالب ہوگا۔

## طلسماتِ عجیب

پرندہ اُلو کے پتہ خشک کر کے پیس لو۔ اور دو تولہ برانڈی شراب میں جلا دیا جاوے۔ اس
کے ایک کاغذ کو ایک گھنٹہ دبان کی دھونی دی جاوے اس کے بعد اس کاغذ کو پانی میں
بھگو دیا جاوے
زعفران میں پانی ملا کر روشنائی تیار کی جاوے اس سے یہ تعویذ مع منتر کاغذ مذکورہ بالا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۸ | ع | ۵ | ۶ | ۵ | ع | ۸ | ۱۰۰ |
| ق | ۱۰۰ | ۹ | م | ر | س | ط | ۱۰۰ | م |
| ۵ | ۸ | ۱۰۰ | ب | ۶ | ص | ۱۰۰ | ص | ۵ |
| ۶ | الف | ۶ | ۱۰۰ | ک | ۱۰۰ | ۱۰ | | ۱۰ |
| ۷ | ۸ | ۳ | ۷ | ۱۰۰ | ۴ | ۷ | ۸ | ۷ |
| م | ع ع | ۱۰ | ۱۰۰ | ۱۰ | ۱۰۰ | گ | ۱۰ | ل |
| ۵ | ۸ | ۱۰ | ۳ | ۶ | ۳ | ۱۰۰ | ک | ۵ |
| | ۱۰۰ | ۲ | ۱۰ | ۲ | ۷ | ۱۰ | ۱۰۰ | ب |
| ۱۱۰ | ۸ | ن | ۵ | ۶ | ۵ | م | ۸ | ۱۰۰ |

منتر:۔ ”قافلہ کہ بادر نگے آید درکف ہمہ دارد“

پرلکھا جاوے۔اور سبز رنگ کے کپڑے میں اس تعویذ کو لپیٹ کر سبز رنگ کے دھاگے میں پروکر عامل اپنی کلائی پر باندھ دیوے حتیٰ کہ مرکب شراب کو عامل اپنے دونوں ہاتھوں کو ہتھیلوں پر مل لے عامل تین بار اپنے دونوں ہاتھوں کو رگڑے اور اس کے بعد دھکتا ہوا انگارہ اپنے ہاتھ میں اٹھالے ہاتھ ہرگز نہیں جلے گا۔اور برف کے ڈھیلے کو اپنے ہاتھ میں گھنٹوں تھامے رکھے تو ہاتھ ذرا بھی ٹھنڈا نہ ہوگا۔

## حاکم بس میں

زعفران ایک ماشہ کستوری دورتی ،عنبر دورتی ،عرق بیدمشک چھ ماشہ شیشے کی کھرل میں یکجان کر کے روشنائی تیار کریں ۔اب اس روشنائی کو شیشے کے برتن میں رکھیں ۔ایک بھوج پتر لاویں ۔الو کی ہڈی کی قلم تیار کریں۔اس قلم سے اس بھوج پتر پر مذکورہ بالا روشنائی سے یہ تعویذ بمع منتر چاندنی رات میں لکھیں اوراس تعویذ کو جب کسی افسر یا حاکم کے پاس جانے لگیں تو سفیدرنگ کے ریشمی دھاگے سے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۷۱ | ۵۰ | ۳۳ | ۲۳ | ۱۰۰ |
| ۵۴ | ۲۰۰ | ۶۷ | ۷ | ۱۰۰ | ۴ |
| ۵۰ | ۲۷ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱۰ | ۵۰ |
| ۱۷ | ۲ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۲۵ | ۷ |
| ۴ | ۱۰۰ | ۷ | ۱۸ | ۲۰۰ | ۱۰ |
| ۱۰۰ | ۵۰ | ۳ | ۵۰ | ۵۰ | ۲۰۰ |

منتر:۔ ”سرواچھپادھارناپرستم پورم کریم“

سات عدد پھول اپنے پٹکے میں یا کلا میں رکھ لیں۔ او رمنہ میں تین عدد دانہ الائچی ڈالیں۔اور سات بار منتر مذکورہ بالا پر پڑھ کر عزم جانے کا کریں۔ جونہی کہ آپ حاکم کے پاس پہنچیں گے وہ آپ کے ساتھ نہایت ہی مشفقانہ مخلصانہ اطوار سے پیش آوے گا۔اور آپ کے کلام کو درستی پر تصور کرتے ہوئے آپ کے کام فوراً بغیر کسی حیل وحجت کے انجام پذیر کرے گا۔

## افیون کی زحمت

پرندہ الو کے دل کا ٹکڑہ چھ ماشہ سایہ کو میں خشک کریں مگر واضح رہے جس برتن میں خشک کرنے کے لیے رکھیں ۔ وہ برتن چینی کا ہو جب خشک ہوجاوے ۔تو پیس ڈال لیں ایک تولہ گوند کیکر کی لیویں اس گوند کو

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۶ | ۱۰۰ | ۵ | ۱۰۰ | ۳ |
| ۱۹ | ۷ | ۱۰۰ | ۴ | ۳ | ۸ |
| ۱۰۰ | ۴۳ | ۱۵ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۲۹ |
| ۱۷ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱۸ | ۲۵ | ۲۷ |
| ۱۰۰ | ۲۳ | ۴۱ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۷۷ |
| ۱۷ | ۸۱ | ۱۰۰ | ۷۳ | ۵۵ | ۲۰۰ |

منتر:۔ "اندریول نہ کلپیت پرش دشی سواسھو"

پانچ دہونی پانی میں حل کریں اور سفوف مذکورہ بالا بھی اس میں ملادیں ایک سفید کاٹکڑا لے کر اس گوند کا ہلکا سا پالش اس کاغذ پر کریں دو ماشہ قند سیاہ کہنہ بیس سالہ دورتی افیون، دو ماشہ روغن زرہ کی بتی کا کاجل اور پانی حسب ضرورت ملا کر روشنائی تیار کریں اس روشنائی سے مذکورہ تعویذ منتر کو اسی کاغذ پر لکھ لیں۔اور سولہ تہہ دے کر تانبا کے دہات میں بغیر آنچ دیئے ڈالوالیں اور سیاہ رنگ کے تاگے کے ساتھ گلے میں لٹکالیں ،جونہی لٹکاتے جاؤ گے اسی وقت سے افیون کھائے تو ہرگز جی نہ ہوگا۔ بلکہ افیون کو دیکھنے سے سخت نفرت ہوگی اور نہ کھانے کی وجہ سے کسی قسم کی تکلیف ہرگز نہ ہوگی۔

# پریم پُجاری

اگر کوئی عامل چاہے کہ فلاں معمول میرے پریم کا پجاری ہوجائے اور میرے پریم کے رنگ میں ایسا رنگا ہوجاوے کہ عامل کو معبود تصور کرے مگر عامل کے دل میں اس کے لئے نیک نیت ہو۔تو مفصلہ ذیل عمل کرنے سے اپنے آپ کو معبود بنایا جاسکتا ہے۔اور معمول کو پریم پجاری بنا جاسکتا ہے۔

زعفران ۱ ماشہ، آب گل سوسن ۲ ماشہ، آب گل نرگس ۲ ماشہ، لوبان ۱ ماشہ، ان سب چیزوں کو کانچ کے برتن میں کھرل کر کے سیاہی تیار کی جاوے۔اور پرندہ اُلّو کے پوست پر یہ تعویذ معہ منتر کے تحریر کیا جاوئے گدھی کے دودھ میں تین عدد دپتاسے ڈال کر اس تعویذ کو دو گھنٹہ کے لئے اس دودھ میں رکھا جاوئے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۲۵ | ۵۰ | ۱۰ | ۳۷ | ۱۰۰ |
| ۱۷ | ۱۰۰ | ۱۷ | ۹۱ | ۱۰۰ | ۶۷ |
| ۴۰ | ۱۰ | ۱۰۰ | ۱۰۰ | ۱۰ | ۴۰ |
| ۲۳ | ۷۱ | ۱۰۰ | ۱۰۰ | ۵۲ | ۲۲ |
| ۱۰ | ۱۰۰ | ۴۷ | ۹ | ۱۰۰ | ۷ |
| ۱۰۰ | ۸ | ۵۰ | ۸ | ۱۷ | ۱۰۰ |



تو پھر اس دودھ کو سفید کپڑے میں چھان کر معمول کو اتوار کی رات کو پلا دیا جاوے تو معمول کی حالت بالکل ہی بموجب بیان ہوجاوے گی۔

منتر:۔

نستے آستین بندولا ندے سرداسھو۔"

# دیوتا

آب برگ تلسی ۔آب برگ ریحان ہر دو چھ چھ ماشہ سنبل الطیب یعنی بالچھڑ دو ماشہ ،ٹوپی دار لونگ سات عدد، ان تمام کو رگڑ کر روشنائی تیار کی جاوئے ۔ایک ایک کورے کاغذ پر بانس کی لکڑی سے تیار کیا ہو۔جس میں چمڑے کی کسی قسم آمیزش نہ ہو۔ پر تین عدد قطرے اُلّو کے خون کے ڈال کر تر کریں۔ جب قطرے خشک ہوجاویں تو مذکورہ بالا سیاہی سے یہ عمل لکھیں اور اس تعویذ کو رات کے سوتے وقت اپنے سرہانے رکھ دیں اور اپنے ماتھے پر گاؤ چن جلال سفید و زعفران اور عرق کیوڑہ گھس کر تلک لگا کر سوئیں اول تو سوتے ہی فوراً نیند آجاوے گی اور ٹھیک تین گھنٹہ کے بعد خواب میں تمام آسمانی دیوتے نظر آویں گے۔اس میں فرشتے بھی ہوں گے اور انسان کو طرح طرح کے اپدیش اور وعظ دینگے جنہیں کہ وہ غور سے سنتا جائے گا ۔اور اس کلام کا یہ اثر ہوگا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰۰ | ۱۳ | ۲۷ | ۵۰ | ۲۷ | ۱۳ | ۲۰۰ |
| ۱۰ | ۲۰۰ | ۵ | ۱۰ | ۵ | ۲۰۰ | ۷ |
| ۵ | ۷ | ۲۷ | ۶۷ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۹ |
| ۵۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۲۰ | ۵۰ | ۱۷ | ۵۰ |
| ۴۰ | ۹۱ | ۲۰۰ | ۷۳ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۳۳ |
| ۵ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۱۷ | ۴۴ | ۲۰۰ | ۳ |
| ۲۰۰ | ۱۷ | ۵۳ | ۵۰ | ۱۰ | ۸ | ۲۰۰ |

